ہونے کا ثبوت پیش کرتے ہیں۔

شیعوں کی معتبر اور مشہور ترین کتاب شرح نہج البلاغہ ابن میسم بحرانی جز 35 ص 543 میں یہ روایت ہے کہ حضرت ابوبکر نے جب سیدہ کا کلام سنا تو حمد کی درود پڑھا اور پھر حضرت فاطمہ کو مخاطب کرکے کہا کہ اے افضل عورتوں میں اور بیٹی اس ذات مقدس کی جو سب سے افضل ہے۔ میں نے رسول کی رائے سے تجاوز نہیں کیا۔ اور نہیں عمل کیا میں نے، مگر رسول کے حکم پر۔ بے شک تم نے گفتگو کی اور بات بڑھا دی اور سختی اور ناراضگی کی۔ اب اللہ معاف کرے ہمارے لئے اور تمہارے لئے۔

اور میں نے رسول کے ہتھیار اور سواری کے جانور علی کو دے دیئے لیکن جو کچھ اس کے سوا ہے اس میں، میں نے رسول کریم ﷺ کو یہ فرماتے ہوئے سنا ہے کہ:

**انا معاشر الانبياء لا نورث ذهباً ولا فضة ولا ارضاً ولا عقاراً ولا داراً ولكنا نورث الايمان والحكمة والعلم والسنة وعملت بما امرني ونصحت**

ہم جماعت انبیاء نہ سونے کی میراث دیتے ہیں نہ چاندی کی، نہ زمین کی، نہ کھیتی کی اور نہ مکان کی میراث دیتے ہیں لیکن ہم میراث دیتے ہیں ایمان اور حکمت اور علم اور سنت کی اور عمل کیا میں نے اس پر جو مجھے حکم کیا تھا (رسول نے) اور میں نے نیک نیتی کی۔

اس کے بعد یہ ہے کہ حضرت فاطمہ نے یہ فرمایا کہ حضور ﷺ نے فدک کو ہبہ کر دیا تھا جس پر انہوں نے علی اور ام ایمن کو گواہ پیش کیا۔ جنہوں نے گواہی دی پھر عمر آئے۔ انہوں نے اور عبدالرحمٰن بن عوف نے یہ گواہی دی کہ حضور فدک کی آمدنی تقسیم فرما دیتے تھے۔ اس پر حضرت صدیق اکبر نے فرمایا۔

**كان رسول الله صلى الله عليه وسلم ياخذ من فدك قوتكم ويقسم الباقي ويحمل فيه في سبيل الله ولك على الله ان اصنع بها كما كان يصنع فرضيت بذلك واخذت العهد عليه به و كان ياخذ غلتها فيدفع اليهم منها ما يكفيهم ثم فعلت الخلفاء بعده ذلك** (شرح میسم، مطبوعہ ایران، ج35)

تم سب سچے ہو۔ مگر اس کا تصفیہ یہ ہے کہ رسول اللہ ﷺ فدک کی آمدنی سے تمہارے گزارے کے لئے رکھ لیتے تھے، اور باقی جو بچتا تھا اس کو تقسیم فرما دیتے تھے اور اللہ کی راہ میں اس میں سے اٹھا لیتے تھے اور میں تمہارے لئے اللہ کی قسم کھاتا ہوں کہ فدک میں وہی کروں گا جو رسول کرتے تھے تو اس پر فاطمہ راضی ہوگئیں اور فدک میں اسی پر عمل کرنے کو ابوبکر سے عہد لے لیا اور ابوبکر فدک کی پیداوار کر لیتے تھے اور جتنا اہل بیت کا خرچ ہوتا تھا ان کے پاس بھیج دیتے تھے اور پھر ابوبکر کے بعد اور خلفاء نے بھی اسی طرح کیا۔



یہاں یہ امر قابل ذکر ہے کہ حضرت سیدہ کی رضامندی والی یہ روایت صرف ابن میثم ہی نے نہیں بلکہ متعدد علمائے شیعہ نے اپنی کتابوں میں ذکر کی ہے جن کے نام یہ ہیں۔

1......درنجفیہ شرح نہج البلاغہ مطبوعہ طہران ص332

2......حدیدی شرح نہج البلاغہ جلد دوم، جز16، ص296

3......سید علی نقی فیض الاسلام کی تصنیف فارسی شرح نہج البلاغہ، جز5، ص960

رضامندی کی اس روایت سے مندرجہ ذیل امور معلوم ہوئے۔

اول: فدک کے متعلق حضور ﷺ کے طرز عمل اور صدیق اکبر کے طرز عمل میں کوئی تفاوت نہیں تھا۔

دوم: حضرت فاطمہ صدیق اکبر سے راضی تھیں اور صدیقی طرز عمل آپ کو پسند تھا۔

قارئین کرام! اللہ انصاف کیجئے! اس روایت سے جو شیعوں کی معتبر مذہبی کتاب کی ہے بالکل واضح طور پر یہ ثابت ہوگیا کہ سیدہ فاطمہ صلوٰۃ اللہ علیہا قضیہ فدک میں حضرت صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے اور ان کے اس فیصلہ سے جو انہوں نے حدیث رسول کے ماتحت کیا راضی ہوگئیں اور سیدہ نے اس امر کا حضرت ابوبکر سے عہد بھی لے لیا کہ ابوبکر فدک کی آمدنی سے اہل بیت کے اخراجات پورے کریں گے۔ ایسی صاف وصریح رضامندی کے بعد بھی شیعہ حضرات جناب صدیق اکبر پر زبان طعن دراز کریں تو اس کا علاج واقعی کچھ نہیں ہے۔ مگر یہ ظاہر ہے کہ سیدہ کے راضی ہوجانے کے بعد کسی محب اہل بیت کے لئے تو یہ گنجائش باقی نہیں رہتی کہ وہ صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر طعن کرسکے۔ البتہ ناانصافی سے کام لینا دوسری بات ہے۔

سوم: اہل بیت کے اخراجات تمام عمر حضرت صدیق اکبر فدک کی آمدنی سے پورے کرتے رہے اور سیدہ اپنے اخراجات حضرت صدیق اکبر سے وصول کرتی رہیں اور صدیق اکبر کے طرز عمل کو سراہتی رہیں۔

چہارم: نہ صرف صدیق اکبر رضی اللہ عنہ بلکہ تینوں خلفاء بھی ایسا ہی کرتے رہے اور انہوں نے فدک میں وہ طرز عمل اختیار کیا جو حضور علیہ السلام اور ان کے بعد صدیق کبر نے اختیار کیا۔

## حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے بھی سیدہ راضی تھیں

شیعوں کی مشہور مذہبی کتاب حق الیقین مطبوعہ ایران کے ص71 پر ہے۔

کہ چوں علی و زبیر بیعت کردوند اویں فتنہ فرونشست، ابوبکر آمدہ شفاعت از برائے عمر ف فاطمہ از وراضی شد

پھر جب حضرت علی و زبیر نے بیعت کر لی تو حضرت ابوبکر آئے اور حضرت عمر کے متعلق سفارش کی تو حضرت فاطمہ عمر

سے بھی راضی ہوگئیں۔

اسی طرح طبقات ابن سعد جلد 8 مطبوعہ ایران کے ص 17 پر ہے۔

**جاء ابوبکر الی فاطمة حین مرضت فاستا دن فقال علی هذا ابوبکر علی الباب فان شئت ان تاذنی له قالت و ذلک احب الیک قال نعم فدخل علیها واعتذر الیها و کلمها ورضیت عنه**

حضرت ابوبکر فاطمہ کے پاس آئے جبکہ وہ بیمار تھیں۔انہوں نے اجازت چاہی تو حضرت علی نے کہا ابوبکر دروازہ پر ہیں اگر تم چاہو تو ان کی اجازت دے دو۔حضرت فاطمہ نے کہا کہ تم (علی) اس کو محبوب رکھتے ہو۔علی نے فرمایا۔ہاں پس حضرت ابوبکر داخل ہوئے عذر کیا اور فاطمہ حضرت ابوبکر سے راضی ہوگئیں۔

روایات فریقین سے ظاہر ہے کہ سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا بوقت وفات سیدنا صدیق اکبر رضی اللہ عنہ سے راضی تھیں اور کسی قسم کی کبیدگی ان کے درمیان نہ تھی۔

## حضرت سیدہ کی نماز جنازہ میں حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کی شرکت

شیعہ حضرات یہ بھی کہتے ہیں کہ حضرت ابوبکر سیدہ فاطمہ کے نماز جنازہ میں شریک نہیں ہوئے اور اس کی وجہ یہ بتاتے ہیں کہ سیدہ نے وصیت کردی تھی کہ ابوبکر میرے جنازہ میں شریک نہ ہوں۔اس کے جواب میں پہلے تو ہم ایک اصولی بات کرنا چاہتے ہیں کہ حضرت فاطمہ کے جنازہ میں کسی شخص کا بالخصوص شریک ہونا نہ فرض تھا اور نہ واجب۔اور اگر بالفرض شیعہ ہر فرد کی شرکت فرض سمجھتے ہیں اور عدم شرکت کو منافی اسلام سمجھ کر شریک نہ ہونے والوں پر زبان طعن دراز کرتے ہیں تو ان کے پاس اس کا کیا جواب ہے کہ ان کی مستند روایات کے مطابق صرف سات آدمیوں نے حضرت فاطمہ کی نماز جنازہ پڑھی۔چنانچہ شیعوں کی معتبر کتاب جلاء العیون میں کلینی سے روایت ہے۔

از حضرت امیر المومنین صلوات اللہ علیہ روایت کردہ است کہ ہفت کس بر جنازۂ حضرت فاطمہ نماز کردند، ابوذر سلمان، حذیفہ، عبداللہ بن مسعود و مقداد و من امام ایشاں بودم (جلاء العیون)

حضرت امیر المومنین علی سے روایت ہے کہ آپ نے فرمایا۔صرف سات آدمیوں نے فاطمہ کی نماز جنازہ پڑھی جن کے نام یہ ہیں۔ابوذر، سلمان، حذیفہ، عبداللہ بن مسعود، مقداد اور میں ان کا امام تھا۔

جلاء العیون کی اس روایت سے ثابت ہوتا ہے کہ صرف سات افراد نے سیدہ فاطمہ کے نماز جنازہ میں شرکت کی جن کے نام اوپر مذکور ہیں اور مندرجہ ذیل افراد نماز جنازہ میں شریک نہیں ہوئے۔مثلاً حضرت امام حسن اور حسین، عبداللہ بن عباس، عقیل بن ابی طالب برادر حقیقی حضرت علی، ابوایوب انصاری، ابوسعید خدری، سہل بن حنیف، بلال، صہیب، براء بن



عاذب، ابورافع، یہ بارہ افراد ہیں جن کو شیعہ بھی مانتے ہیں اور ان کی جلالت قدر کے قائل ہیں۔ملاحظہ ہو حیات القلوب، رجال کشی، رجال نجاشی......

تو اب سوال یہ ہے کہ اگر بالفرض حضرت ابوبکر صدیق سیدہ فاطمہ کی نماز جنازہ میں شریک نہیں ہوئے اور یہ بھی فرض کر لیجئے کہ اس کی وجہ یہ تھی کہ سیدہ ان سے ناراض تھیں تو شیعہ ان بارہ حضرات کے متعلق کیا کہیں گے۔یہ بھی تو سیدہ کے نماز جنازہ میں شریک نہیں ہوئے۔کیا ان سے بھی سیدہ ناراض تھیں اور کیا سیدہ فاطمہ نے یہ وصیت بھی کردی تھی کہ میرے نماز جنازہ میں حسن وحسین بھی شریک نہ ہوں، جو ان کے لاڈلے بیٹے تھے؟

حقیقت یہ ہے کہ جنازہ کی شرکت یا عدم شرکت کو ناراضگی یا رضامندی کی بنیاد بنانا ہی غلط ہے اور اگر اسی اصول کو تسلیم کر لیا جائے تو پھر حضرت حسن، حسین، عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہم اور دیگر افراد کے متعلق بھی یہ کہنا پڑے گا کہ ان سے حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا ناراض تھیں۔کیونکہ جلاء العیون کی روایت کے مطابق یہ حضرات بھی سیدہ کے جنازہ میں شریک نہیں ہوئے۔پس ثابت ہوا کہ اگر یہ بات پایہ ثبوت کو پہنچ بھی جائے کہ حضرت ابوبکر صدیق نے سیدہ کی نماز جنازہ نہیں پڑھی تو اس کو حضرت ابوبکر صدیق سے سیدہ کی ناراضگی کی دلیل بنانا کسی طرح بھی درست نہیں ہے۔

اس کے علاوہ شیعوں کی معتبر کتابوں سے ثابت ہے کہ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے اپنی زوجہ محترمہ اسماء بنت عمیس رضی اللہ عنہا کو جناب سیدہ کی خدمت کے لئے چھوڑ دیا تھا اور حضرت اسماء سیدہ کی تیمارداری کی تمام خدمات انجام دیتی تھیں اور شبانہ روز ان کے گھر میں مقیم تھیں۔حضرت فاطمہ نے بوقت وفات انہیں غسل دینے، کفن پہنانے اور جنازہ تیار کرنے کی وصیت فرمائی تھی۔اس کے ثبوت کے لئے کتاب کے حوالہ کی ضرورت نہیں ہے۔کیونکہ یہ واقعات شیعوں کی ہر اس کتاب میں مذکور ہیں جس میں حضرت فاطمہ کی وفات اور تجہیز و تکفین کے واقعات درج ہیں۔جیسے جلاء العیون، ناسخ التواریخ وغیرہ......نہ صرف یہ بلکہ کتب شیعہ میں یہ بھی تصریح ہے کہ جب حضرت فاطمہ کو یہ خیال ہوا کہ کپڑے سے عورتوں کا پردہ اچھی طرح نہیں ہوتا ہے تو گہوارہ کا مشورہ حضرت ابوبکر کی زوجہ محترمہ ہی نے دیا تھا اور یہ بیان کیا تھا کہ حبشہ میں انہوں نے یہ صورت دیکھی ہے کہ جنازہ پر لکڑیاں باندھ کر گہوارہ بناتے ہیں۔چنانچہ اسی صورت گہوارہ کو جناب سیدہ نے پسند کیا اور حضرت ابوبکر کی زوجہ محترمہ نے موافق وصیت جناب سیدہ ان کے غسل و تجہیز و تکفین میں شریک ہوئیں۔اس سچے تاریخی واقعہ سے جو شیعوں کی تمام کتب میں موجود ہے۔مندرجہ ذیل امور پر روشنی پڑتی ہے۔

اول: اگر جناب سیدہ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ سے ناراض ہوتیں تو حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کبھی ان کی زوجہ محترمہ سے خدمت لینا پسند نہ کرتیں اور نہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ اپنی زوجہ کو یہ اجازت دیتے کہ وہ شبانہ روز سیدہ کے گھر مقیم

رہیں اوران کی تیمارداری میں مشغول ومصروف رہیں۔

دوم: بالکل وضاحت سے ثابت ہوا کہ جناب سیدہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ سے قطعاً راضی تھیں اوراسی سے یہ نتیجہ بھی نکلتا ہے کہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کواپنی زوجہ محترمہ سے سیدہ کے حالات معلوم ہوجاتے تھے۔ یاوہ خوداپنی زوجہ سے پوچھ لیتے تھے۔ یہ بھی نتیجہ نکلتا ہے کہ وفات کی اطلاع خصوصی طور پر حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کوبھیجنے کی ضرورت نہ تھی۔ کیونکہ جب ان کی زوجہ محترمہ سیدہ کی تیمارداری میں مصروف تھیں تو حضرت ابوبکر کوایک ایک پل کے حالات معلوم ہوتے رہتے ہوں گے۔ چنانچہ شیخ عبدالحق محدث دہلوی علیہ الرحمہ نے مشکوٰۃ کی جلد آخر میں یہ روایت نقل کی ہے کہ گہوارہ کی خبر پاکر ابوبکر رضی اللہ عنہ یہ پوچھنے آئے کہ یہ نئی چیز کیوں بنائی تو حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کی زوجہ نے ان کو سمجھا دیا کہ جناب سیدہ نے اس کی وصیت کی تھی اور گہوارہ کو پسند کیا تھا۔ یہ سن کر حضرت ابوبکر خاموش ہوگئے۔ ان مذکورہ بالا امور سے واضح ہوگیا کہ سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا بوقت وفات حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ سے بالکل راضی تھیں۔ لہٰذا جنازہ میں ابوبکر کی عدم شرکت بالکل خلاف عقل دعویٰ معلوم ہوتا ہے۔ مذکورہ بالا عبارات سے تو اندازہ ہوتا ہے کہ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ سیدہ کے جنازہ میں شریک ہوئے تھے۔

## حضرت فاطمہ کی نماز جنازہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے پڑھی

چنانچہ بخاری یاصحاح ستہ کی کسی روایت سے یہ ثابت نہیں ہے کہ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ، سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا کی نماز جنازہ کی نماز میں شریک نہ تھے۔ بلکہ بعض روایات میں آیا ہے کہ حضرت ابوبکر نماز جنازہ کے امام تھے۔ طبقات ابن سعد میں امام شعبی وامام نخعی سے دوروایتیں مروی ہیں۔

**1. عن الشعبی قال صلی علیها ابوبکر رضی الله تعالیٰ عنه (2) عن ابراهیم قال صلی ابوبکر الصدیق علی فاطمة بنت رسول الله وکبر علیها اربعاً**

امام شعبی وابراہیم نے فرمایا کہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے حضرت فاطمہ بنت حضوراکرم ﷺ کی نماز جنازہ پڑھائی اور انہوں نے نماز جنازہ میں چارتکبیریں کہیں۔

## سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا کے پاس سات گاؤں تھے

یہاں یہ امر بھی قابل ذکر ہے کہ سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا کے پاس فدک کے علاوہ بھی حضور ﷺ کے عطا کردہ سات گاؤں تھے جن کے نام یہ ہیں



دلال عفاف، حسنی، صافیہ، مالام ابراہیم، معیبت، برقہ، چنانچہ فروغ کافی کی جلد ثالث میں ہے کہ احمد بن محمد نے امام موسیٰ کاظم رضی اللہ عنہ سے ان سات باغوں کا حال پوچھا تو انہوں نے فرمایا۔ میراث نہ تھے بلکہ وقف تھے۔

**1۔ لانها کانت وقفا و کان رسول الله یاخذ الیه منهاما ینفق علی اضیبغه 2۔فلما قبض جاء العباس یخاصم فاطمة فیها فشهد علی علیه السلام وغیره انها وقف علی فاطمة علیها السلام**

اور رسول اللہ ﷺ اس میں سے اس قدر لے لیتے تھے جومہمانوں کے خرچ کوکافی ہو۔ پھر جب رسول اللہ ﷺ کا انتقال ہوگیا توعباس ان کی بابت حضرت فاطمہ سے جھگڑے تو حضرت علی اور دوسروں نے اس بات کی گواہی دی کہ یہ وقف ہیں فاطمہ پر

فروغ کافی جوشیعہ مذہب کی مشہور کتاب ہے، اس کی اس روایت سے مندرجہ ذیل امور پر روشنی پڑتی ہے۔

1......سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا کے پاس فدک کے علاوہ حضوراکرم ﷺ کے عطا کردہ سات گاؤں تھے۔ مگر یہ وقف تھے اور حضوراکرم ﷺ مہمانوں کے لئے ان کی آمدنی سے کچھ لے لیا کرتے تھے۔

2......حضوراکرم ﷺ کے وصال کے بعد حضرت عباس رضی اللہ عنہ نے ان میں میراث کا جھگڑا کیا تو جناب سیدہ نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کی گواہی پر ان کو یہ ہی جواب دیا کہ یہ تو وقف ہیں اوران میں میراث جاری نہیں ہوگی۔ پس جس طرح حضرت علی رضی اللہ عنہ کے بیان پر ان سات باغوں میں میراث جاری نہ ہوئی اور سیدہ نے ان میں سے حضرت عباس رضی اللہ عنہ کوایک جُبہ بھی نہ دیا تو اسی طرح اگر حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے حدیث رسول کونقل کرکے یہ فرمایا کہ فدک میں میراث جاری نہیں ہوسکتی تو کون ساظلم کیا۔ جب حضرت ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے رسول کریم ﷺ کی حدیث سنادی کہ انبیاء کے مال میں میراث نہیں ہوتی اور جو مال وہ چھوڑ دیں وہ صدقہ ہے، پھر حضرت ابوبکر پر کیا طعن ہے۔ کیا ان کی حدیث پر عمل کرنا واجب تھا۔ پس اگر سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا نے مال وقف سے حضرت عباس رضی اللہ عنہ کو میراث نہ دے کر کوئی جرم نہ کیا تو حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے بھی حدیث پر عمل کرکے کوئی جرم نہیں کیا۔ اس کے علاوہ یہ امر بھی قابل ذکر ہے کہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا سے بغض وعناد کی وجہ سے میراث کی نفی نہیں کی تھی۔ ایسا ہوتا تو آپ ازواج مطہرات اور حضرت عباس رضی اللہ عنہ جو حضور ﷺ کے چچا تھے، خصوصا حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا جو ان کی بیٹی تھیں، ان کو میراث دے دیتے۔ کیونکہ ان سے آپ کو کوئی بغض نہ تھا۔ ثانیاً اگر خلفاء کا فیصلہ غلط تھا تو حضرت علی رضی اللہ عنہ اپنے دور خلافت میں میراث جاری فرمادیتے۔ مگر جناب امیر نے خود فدک میں وہی عمل کیا جو خلفاء نے کیا تھا۔ اس سے بھی یہ ثابت ہوتا ہے کہ صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کا فیصلہ صحیح تھا اور جناب امیر بھی اس کو صحیح سمجھتے تھے۔ اگر وہ غلط ہوتا تو جناب امیر اپنے زمانہ

میں ضرور اس میں میراث جاری کرتے۔ ثالثاً اگر حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے یہ فیصلہ سیدہ کے بغض وعناد کی وجہ سے کیا تھا تو پھر آپ نے ساری جائیداد سیدہ کے حضور کیوں پیش کی۔

حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کا اپنی جائیداد کو جناب سیدہ کے حضور نہایت التجاء کے ساتھ پیش کرنا اس امر کی بہت بڑی دلیل ہے کہ صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کو سیدہ سے کسی قسم کا عناد نہ تھا اور میراث حضور اکرم ﷺ کی حدیث کی بناء پر آپ نے منع کیا تھا۔ چنانچہ شیعہ مذہب کی معتبر کتاب حق الیقین میں ہے کہ جناب سیدہ مطالبہ فدک کا پڑھ چکیں تو خلیفہ اول نے بہت سے مناقب جناب سیدہ کے بیان کئے اور بہت معذرت کے بعد یہ کہا۔

داموال واحوال خود را از تو مضائقہ نے کنم آنچہ خواہی بگیر تو سیدہ امت پدر خودی وشجر طیبہ از برائے فرزندان خود انکار ......تو کسے نمے تواند کرد وحکم تو نافذاست در اموال من، امادر اموال مسلماناں مخالفت گفتہ پدر تو نمیتوانم کرد (حق الیقین ملا مجلسی ص231)

اور میرے جملہ اموال واحوال میں تمہیں اختیار ہے۔ آپ جو کچھ چاہیں بلا تامل لے سکتی ہیں۔ آپ سید عالم ﷺ کی امت کی سردار ہیں اور اپنے فرزندوں کے لئے شجر طیبہ ہیں۔ آپ کی فضیلت کا کوئی انکار نہیں کر سکتا اور آپ کا حکم میرے تمام مال میں نافذ ہے۔ لیکن مسلمانوں کے مال میں تمہارے والد ماجد ﷺ کے فرمان واجب الایقان کی مخالفت نہیں کر سکتا۔

للہ انصاف کیجئے! سیدنا صدیق اکبر سیدہ فاطمہ کے حضور میں التجا کر رہے ہیں کہ میری دولت حاضر ہے تم جو چاہو لے سکتی ہو۔ مجھے کوئی عذر نہیں ہے، تمہارا حکم نافذ ہے۔ تمہارا فضل وشرف مسلّم ہے۔ تمہاری عظمت ورفعت سے کسی کو انکار نہیں ہے۔ میرا مال حاضر ہے مگر اموال مسلمین یعنی فدک، یہ وقف ہے۔ اس میں تمہارے ہی والد محترم ومکرم حضور سید المرسلین ﷺ کے حکم کے مطابق میراث جاری نہیں ہوسکتی۔ اب تم ہی بتاؤ کہ فدک میں میراث جاری کر کے رسول کے حکم کی کیسے مخالفت کروں۔ صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کے اس بیان سے جو شیعوں کی ہی مذہبی کتب میں مذکور ہے۔ یہ واضح ہوگیا کہ فدک حضرت صدیق رضی اللہ عنہ نے صرف اس لئے تقسیم نہیں کیا کہ اس کے متعلق حضور ﷺ کا ارشاد موجود تھا۔

ثانیاً، حق الیقین کے اس حوالہ سے اس اعتراض کی بھی دھجیاں اڑ گئیں جو شیعوں کے مشہور عالم سید محمد مہدی نے اپنی تصنیف سواء السبیل کے ص165 پر کیا ہے کہ "اگر ابوبکر خطاوار نہ تھے تو انہوں نے معذرت کیوں کی۔ کیا بغیر قصور کئے بھی کوئی معذرت کرتا ہے۔" "آنرا کہ حساب پاک است از محاسبہ چہ باک"

تو اس کا جواب بھی حق الیقین کے حوالے سے ہوگیا کہ حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے اپنے قصوروار ہونے کی وجہ سے معذرت نہیں کی تھی بلکہ اس لئے کی تھی کہ ان کے دل میں جناب سیدہ کی انتہائی تعظیم وتوقیر تھی اور وہ چاہتے یہ تھے کہ سیدہ



کسی غلط فہمی میں نہ ہوں اور وہ کہیں یہ نہ سمجھ لیں کہ میں میراث کی نفی اپنی طرف سے کر رہا ہوں۔ اس لئے بار بار وہ اس امر کی وضاحت کرتے تھے کہ میراث کی نفی میں نے تمہارے پدر بزرگوار حضور سید المرسلین ﷺ کے حکم کی بناء پر کی ہے اور عملی طور پر اس کی دلیل یہ پیش فرماتے تھے کہ میرا تمام مال ودولت آپ کی خدمت میں حاضر ہے۔ چاہو تو اس کو قبول کرلو۔

## کیا حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فدک تقسیم کیا؟

یہاں یہ امر بھی قابل ذکر ہے کہ تمام کتب تواریخ اس پر شاہد ہیں کہ فدک زمانہ علوی میں بھی اسی طرح رہا جیسے صدیق و فاروق رضی اللہ عنہما کے دور خلافت میں تھا اور حضرت علی رضی اللہ عنہ نے بھی فدک میں وہی طریقہ جاری رکھا جو صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے جاری رکھا تھا۔ تو اگر حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے اپنے دور حکومت میں فدک غصب کرلیا تھا تو جناب علی مرتضیٰ رضی اللہ عنہ کا فرض تھا کہ وہ فدک کو تقسیم کرتے اور اس وقت جو اس کے وارث موجود تھے، ان کو دے دیتے اور جو ناجائز بات چلی آرہی تھی اور جو ظلم روا رکھا گیا تھا، اس کو اپنے دور خلافت میں ختم کر دیتے کیونکہ خود حضرت علی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ امام کے لئے پانچ امر ضروری ہیں۔

1......خوب وعظ کہنا

2......لوگوں کی خیر خواہی میں خوب قوت صرف کرنا

3......نبی ﷺ کی سنت کو زندہ کرنا

4......سزاؤں کے حق داروں کو سزا دینا

5......حق داروں کو ان کے حقوق واپس لوٹا دینا (نہج البلاغہ مصری، ج1، ص202)

اسی طرح رجال کشی میں حضرت علی رضی اللہ عنہ کا یہ ارشاد مذکور ہے

**انی اذا بصرت شیئا منکراً او قدت نارا و دعوت قنبراً (رجال کشی ص 199)**

جب میں خلاف شریعت کام دیکھتا ہوں تو آگ جلاتا ہوں اور قنبر کو بلاتا ہوں۔

اسی بناء پر آپ نے ان لوگوں کو آگ میں جلا دیا تھا۔ جو آپ کو خدا کہنے لگ گئے تھے پھر فرماتے ہیں

**ولا المعطل للسنة فیھلک الامة (نہج البلاغہ ص398)**

امام ایسا نہیں ہونا چاہئے جو پیغمبر کے طریقے کو چھوڑ دے، ورنہ امت ہلاک ہو جائے گی۔

لیکن ہم یہ دیکھتے ہیں کہ جناب علی مرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے فدک میں وہی طریقہ جاری رکھا جو سیدنا صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کا تھا یہ اس امر کی بہت بڑی دلیل ہے کہ علی مرتضیٰ رضی اللہ عنہ کے نزدیک فدک میں صدیقی طرز عمل حق وصواب تھا اور علی

مرتضیٰ رضی اللہ عنہ صدیقی طرزِ عمل کو بالکل شریعت اسلامیہ کے مطابق جانتے تھے۔

حقیقت یہ ہے کہ شیعہ حضرات کا صدیقی خلافت میں غصب فدک کا قول کرنا حضرت علی رضی اللہ عنہ کی امامت و خلافت پر شرمناک حملہ ہے۔ کیونکہ اگر یہ مان لیا جائے کہ صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے فدک غصب کر لیا تھا تو حضرت علی رضی اللہ عنہ پر بھی یہ الزام قائم ہوگا۔ کہ انہوں نے فدک کو صدیقی خلافت کے دستور پر جاری رکھ کر امامت وخلافت کا حق ادا نہیں کیا۔ حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ اگر غاصب فدک ثابت ہونگے تو علی مرتضیٰ رضی اللہ عنہ غصب کے برقرار رکھنے والے۔

سوچئے کہ غصب کرنے والا زیادہ مجرم ہے یا غصب کو برقرار رکھنے والا۔ اور غاصبوں کے طرزِ عمل کی حکومت وسلطنت کے باوجود حمایت کرنے والا (معاذ اللہ)

غرضیکہ قضیہ فدک میں جناب علی مرتضیٰ رضی اللہ عنہ کا طرزِ عمل دنیائے شیعیت پر بہت بھاری حجت ہے۔ اگر صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کی خلافت پر اعتراض ہوگا تو سیدنا علی رضی اللہ عنہ کی خلافت پر بھی حرف آئے گا۔ پس جناب علی مرتضیٰ کا اراضی فدک کو اسی دستور پر رکھنا جس پر کہ جناب صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے رکھا تھا، حضرت صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی حقانیت اور ان کے طرزِ عمل کی صحت پر دلیل قاہر ہے۔

اس موقع پر شیعہ یہ کہا کرتے ہیں کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فدک اس لئے تقسیم نہیں کیا کہ اہل بیت مال مغصوب واپس نہیں لیا کرتے۔ لیکن یہ بات انتہائی لچر ہے۔ مجالس المومنین میں ملا نور اللہ شوشتری نے لکھا ہے۔ عمر بن عبدالعزیز نے اپنے دور حکومت میں فدک امام باقر کی تحویل میں دے دیا تھا۔ اگر بزعم شیعہ اہل بیت اشیائے مغصوبہ نہیں لیا کرتے تو امام باقر نے جو شیعوں کے نزدیک معصوم ہیں، فدک واپس لے کر اپنے آباؤ اجداد کا کیوں خلاف کیا؟ اس کے علاوہ علی مرتضیٰ نے خلافت مغصوبہ کو کیوں قبول کیا اور حضرت امام حسینؓ خلافت مغصوب کی خاطر یزید سے کیوں لڑے؟ چونکہ معصومین کا ایک سا حال ہوتا ہے تو اس جواب سے تو شیعوں پر بہت سے اعتراض پڑ جائیں گے۔ اس لئے آپ کو ماننا پڑے گا کہ فدک کو حضرت علی نے اس لئے تقسیم نہیں کیا کہ ان کے نزدیک صدیق وفاروق کا فیصلہ اور عمل صحیح وصواب تھا۔ اگر یہ بات نہ ہوتی تو حضرت علی ضرور اس فرض کو ادا فرماتے اور کسی حالت میں بھی کوتاہی نہ فرماتے۔



## سوال 10: اگر نبی کی میراث تقسیم نہیں ہوتی تو ازواج مطہرات کی میراث میں حجرے کیوں دیئے تھے؟

**جواب**: ازواج مطہرات کے پاس جو حجرے تھے، وہ بطور میراث ان کو نہیں ملے تھے بلکہ رسول پاک ﷺ نے اپنی حیات مبارکہ میں ہر زوجہ کو ایک ایک حجرہ بنوا کر ان کے قبضہ میں دے دیا تھا اور ازواج نے رسول پاک ﷺ کی حیات میں ان پر قبضہ بھی کر لیا تھا اور ہبہ مع قبضہ موجب ملکیت ہے جیسا کہ حضرت سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا اور حضرت اسامہ رضی اللہ عنہ کو بھی حضور ﷺ نے اس قسم کے گھر بنوا کر ان کی تحویل میں دے دیئے تھے اور ازواج مطہرات اور یہ لوگ ان گھروں کے مالک تھے لہٰذا یہ حجرے ازواج کو میراث نہیں ملے تھے بلکہ یہ تو ان کی ملکیت تھے اور اس پر دلیل یہ ہے کہ شیعہ سنی کا اس پر اتفاق ہے کہ جب امام حسن رضی اللہ عنہ کی وفات نزدیک آئی تو آپ نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے ان کے حجرہ میں دفن کئے جانے کی اجازت مانگی تھی۔ اگر یہ حجرہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی ملکیت نہ ہوتا تو اجازت مانگنے کی کیا ضرورت تھی؟

قرآن مجید سے بھی اس کا ثبوت ملتا ہے کہ یہ حجرے ازواجِ مطہرات کی ملکیت تھے۔ نیز یہ بھی ثابت ہوتا ہے کہ یہ حجرے خود حضور ﷺ نے اپنی حیات میں ازواج کی ملکیت میں دے دیئے تھے۔

القرآن: وقرن فی بیوتکن ترجمہ: اے رسول کی بیبیو! اپنے گھروں میں رہو (سورۃ احزاب، آیت 33، پارہ 22)

اگر یہ حجرے ازواج کی ملکیت نہ ہوتے تو پھر قرن فی بیوت الرسول (رسول کے گھروں میں قرار پکڑو) ہونا چاہئے تھا

پس اس سے ثابت ہوا کہ حجرے ازواج مطہرات کی ملکیت تھے اور میراث میں ان کو نہیں ملے تھے۔

## سوال نمبر 11: اگر انبیاء کرام علیہم السلام کا مالی ترکہ تقسیم نہیں ہوتا تو حضرت داؤد علیہ السلام کے حق میں قرآن مجید نے یہ کیوں فرمایا؟

وورث سلیمان داؤد...... وارث ہوئے سلیمان داؤد کے

معلوم ہوا کہ انبیاء کرام علیہم السلام کی میراث جاری ہوتی ہے

**جواب**: اس آیت میں نبوت وبادشاہت کی وراثت مراد ہے کیونکہ حضرت سلیمان علیہ السلام کو وراثت علمی ملی تھی، مالی نہیں۔ چنانچہ اس کے دلائل یہ ہیں۔

دلیل: اہل تاریخ کا اجماع ہے کہ حضرت داؤد علیہ السلام کے کم وبیش انیس فرزند تھے (کتاب ناسخ التواریخ، جلد اول، ص 270 پر حضرت داؤد علیہ السلام کے سترہ بیٹوں کے نام لکھے ہیں) اور قرآن نے یہ بتایا کہ ان میں سے صرف حضرت سلیمان علیہ السلام کو میراث ملی اور باقی افراد محروم رہے تو اگر یہاں میراث سے مالی میراث مراد ہوتی تو ان کے تمام فرزندوں کو ملنی چاہئے تھی جس سے یہ ثابت ہوا کہ یہاں میراث سے علم اور نبوت مراد ہے جو حضرت سلیمان علیہ السلام کو تو ملی مگر ان کے دوسرے بھائی محروم رہے۔

دلیل...... یہاں اگر میراث سے مالی میراث مراد لی جائے تو کلام الٰہی کا لغویت پر مشتمل ہونا لازم آتا ہے، کیونکہ یہ ظاہر ہے کہ ہر بیٹا اپنے باپ کی میراث پاتا ہے اور یہ کوئی ایسی بات نہیں ہے، جس کو خصوصیت کے ساتھ بیان کیا جائے۔ ایسی صورت میں قرآن مجید کا یہ خبر دینا کہ حضرت سلیمان علیہ السلام، حضرت داؤد علیہ السلام کے وارث ہوئے، بالکل لغو ہے۔ اور کلام الٰہی لغویت سے پاک ہوتا ہے لہٰذا ماننا پڑے گا کہ اس آیت میں میراث علمی ہی مراد ہے۔

دلیل...... اس آیت میں حضرت سلیمان علیہ السلام کے فضائل و مراتب کا اظہار کیا گیا ہے اور اگر اس سے مراد وراثت مالی ہو تو یہ کوئی فضیلت کی بات نہیں ہے۔ میراث تو آخر سبھی کو ملتی ہے۔ اس میں حضرت سلیمان علیہ السلام کی کیا خصوصیت ہے۔ اس لئے یہاں میراث سے مراد علمی میراث ہی ہے اور اسی بات کو قرآن مجید نے مقام مدح میں بیان کر کے اس کا اظہار کیا ہے کہ حضرت داؤد علیہ السلام کے انیس بیٹوں میں سے یہ شرف صرف حضرت سلیمان علیہ السلام ہی کو حاصل ہوا کہ وہ منصب نبوت پر فائز ہوئے اور انہوں نے اپنے والد حضرت داؤد علیہ السلام کی میراث نبوت کو پالیا چنانچہ آیت زیر بحث کے آخری جملے **"ان ھذا لھو الفضل المبین"** کی تفسیر حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام نے نبوت اور بادشاہت سے کی ہے۔ (تفسیر صافی جلد دوم ص 73)

امام جعفر صادق کی اس تفسیر سے واضح ہوا کہ اس آیت میں نبوت و بادشاہت کی میراث مراد ہے، مالی میراث مراد نہیں ہے، چنانچہ اس کی تائید آیت سے بھی ہوتی ہے۔

القرآن: **وورث سلیمان داؤد قال یاایھا الناس علمنا منطق الطیر**

ترجمہ: وارث ہوئے سلیمان داؤد کے۔ پھر کہا سلیمان نے اے لوگو! ہمیں جانوروں کی بولی سکھائی گئی ہے۔

اور اللہ تعالیٰ نے ہمیں ہر چیز کا علم دیا ہے۔ آیت کا یہ حصہ بھی اس امر پر دلالت کرتا ہے کہ حضرت سلیمان علیہ السلام نے حضرت داؤد علیہ السلام کی میراث میں علم اور نبوت ہی پایا تھا۔



# سوال نمبر 12: باغ فدک کیا تھا، کہاں سے آیا اور اس کی آمدنی کے مصارف کیا تھے؟

**جواب**: اس کی تفصیل یہ ہے کہ بعض قطعات زمین ایسے تھے جو مسلمانوں کے حملے کے وقت کفار نے مغلوب ہو کر بغیر لڑائی کے مسلمانوں کے حوالے کر دیئے تھے۔ ان میں سے ایک فدک بھی تھا جو مدینہ منورہ سے تین منزل پر ایک گاؤں تھا اس کی نصف زمین یہودی نے بطور صلح کے دی تھی۔

اسی طرح سات قطعات زمین اور تھے جو مدینہ سے ملحق تھے۔ جن کو یہود بن نضیر سے حاصل کیا گیا تھا۔ یہ تمام قطعات زمین مع فدک کے رسول پاک ﷺ نے اپنی حاجتوں کے لئے اپنے قبضہ میں رکھ لئے تھے۔ اسی طرح بعض قطعات خیبر کے تھے جن کی آمدنی سے پانچواں حصہ حضور ﷺ کو ملتا تھا۔ جہاد میں جو مال غنیمت آتا تھا اس میں بھی حضور ﷺ کا حصہ مقرر تھا۔

رسول پاک ﷺ کو ان قطعات زمین سے جو آمدنی ہوتی تھی مندرجہ ذیل امور پر خرچ فرماتے تھے۔

1...... اپنی ذات مبارک پر اپنے اہل وعیال، ازواج مطہرات پر اور تمام بنی ہاشم کو بھی اسی آمدنی سے کچھ عطا فرماتے تھے۔

2...... مہمان اور بادشاہوں کے جو سفیر آتے تھے، ان کی مہمان نوازی بھی اسی سے ہوتی تھی۔

3...... حاجت مندوں اور غریبوں کی امداد بھی اسی سے فرماتے تھے۔

4...... جہاد کے لئے اسلحہ بھی اسی آمدنی سے خرید فرماتے تھے۔

5...... آپ اسی آمدنی سے مجاہدین کی امداد بھی فرماتے تھے۔ جس کو تلوار کی ضرورت ہوتی اس کو تلوار اور جس کو گھوڑے یا اونٹ کی حاجت ہوتی، اسے عطا فرماتے۔

6...... اصحاب صفہ کی خبر گیری اور ان کے مصارف بھی حضور ﷺ اسی سے پورا فرماتے تھے۔ صدقہ کا جو مال آتا تھا۔ حضور ﷺ اس سے کچھ نہیں لیتے تھے، آتے ہی فوراً غریبوں میں تقسیم فرما دیتے تھے۔

اب ظاہر ہے کہ یہ آمدنی ان تمام مصارف کے مقابلہ میں بہت تھوڑی تھی۔ یہی وجہ تھی کہ ازواج مطہرات کو شکایت رہتی تھی۔ آپ نے بنی ہاشم کا جو وظیفہ مقرر کیا تھا، وہ بھی مناسب تھا۔ حضرت سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا آپ ﷺ کو حد سے زیادہ عزیز تھیں۔ مگر ان کی بھی پوری کفالت نہیں فرماتے تھے۔ اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ ان قطعات زمین کی آمدنی حضور ﷺ

مخصوص مدوں میں خرچ فرماتے تھے اور ان کو آپ نے اپنے ذاتی ملکیت قرار نہیں دیا تھا۔ بلکہ اللہ تعالیٰ کا مال اللہ تعالیٰ کی راہ میں خرچ فرما دیتے تھے۔

جب رسول پاک ﷺ کا وصال ہوا اور سیدنا صدیق اکبر رضی اللہ عنہ خلیفہ ہوئے، انہوں نے بھی فدک کی آمدنی کو انہیں مصارف میں خرچ کیا جن میں حضور ﷺ اپنی حیات مبارکہ میں صرف فرمایا کرتے تھے۔ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ فدک کی پیداوار کو لیتے تھے اور جتنا اہل بیت کا خرچ ہوتا تھا، ان کو اس سے بھیج دیتے تھے اور جن جن کے سرکا ﷺ نے وظیفے مقرر فرما رکھے تھے، سیدنا صدیق اکبر رضی اللہ عنہ باقاعدگی کے ساتھ ان کو دے دیتے تھے۔ فدک کی آمدنی خلفائے اربعہ ابوبکر وعمر، عثمان وعلی رضی اللہ عنہما سب نے انہیں مصارف میں خرچ کیا جن میں سرکا ﷺ خرچ کرتے تھے حتی کہ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ جب حاکم ہوئے تو امام حسن رضی اللہ عنہ کے وصال کے بعد مروان نے فدک کے ایک ثلث کو اپنی جاگیر بنالیا پھر اپنی خلافت کے زمانہ میں اپنے لئے خاص کرلیا اور فدک مروان کی اولاد کے پاس رہا۔

یہاں تک کہ جب حضرت عمر بن عبدالعزیز علیہ الرحمہ کی حکومت ہوئی تو انہوں نے فدک کو مروان کے رشتہ داروں سے لے کر اسی حالت میں لوٹا دیا جس حالت میں رسول پاک ﷺ اور خلفائے اربعہ رضی اللہ عنہما کے زمانہ میں تھا، یعنی انہوں نے فدک کی آمدنی کو انہیں مصارف پر خرچ کرنے کا حکم دیا جن میں حضور ﷺ اور خلفائے اربعہ رضی اللہ عنہما اس آمدنی کو خرچ کیا کرتے تھے۔ فدک کے متعلق جو باتیں ہم نے درج کی ہیں، یہ شیعہ سنی دونوں حضرات کو تسلیم ہیں۔ تاریخی حقائق سے ظاہر ہوتا ہے کہ معاملہ کچھ بھی نہ تھا۔ محض بات کا بتنگڑ بنا کر سیدنا صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کو مطعون کیا گیا ہے۔ یہاں ہم خصوصیت کے ساتھ چند امور کی وضاحت کرنا چاہتے ہیں جن سے اس مسئلہ کو سمجھنے میں مزید آسانی ہوگی۔

1...... باغ فدک کی آمدنی کو جن مصارف میں حضور پاک ﷺ خرچ کرتے تھے۔ خلفائے راشدین حضرت ابوبکر وعمر، عثمان وعلی رضی اللہ عنہما نے بھی انہی مصارف میں خرچ کیا تھا۔

2...... باغ فدک کسی کی ملکیت نہ تھا صرف اس کی آمدنی کے مصارف مقرر تھے کہ اس کی آمدنی فلاں فلاں جگہ خرچ کی جائے۔

3...... خلفائے راشدین حضرت ابوبکر وعمر، عثمان وعلی رضی اللہ عنہم باغ فدک کی آمدنی کو وصول کرتے تھے تو محض وکیل کی حیثیت سے کرتے تھے۔ کیونکہ نظام حکومت ان کے ہاتھ میں تھا اس لئے ان کا فرض تھا کہ وہ باغ فدک کی آمدنی کو رسول پاک ﷺ کے مقرر کردہ مصارف میں خرچ کریں۔

چنانچہ خود شیعہ علماء نے اس بات کا اعتراف واعلان کیا ہے کہ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ آمدنی فدک سے رسول



اللہ ﷺ کے طریقہ کے مطابق اہلبیت کے اخراجات پورے کیا کرتے تھے۔

1...... نہج البلاغہ کی فارسی شرح جو کہ شیعہ عالم سید علی نقی فیض الاسلام نے کی ہے، اس کی پانچویں جلد کے ص 960 پر اور درنجفیہ کے ص 332 پر تحریر ہے "**ابوبکر غلہ و سود آنرا گرفته بقدر کفالت باهل بیت علیهم السلام میداد**" ابوبکر فدک کی آمدنی سے اہلبیت کا خرچ ان کی ضرورت کے مطابق دیا کرتے تھے۔

2...... نہج البلاغہ کی شرح جو کہ شیعہ عالم مسیم بحرانی نے کی ہے اس کے ص 543 پر اور دوسری شرح شیعہ عالم ابن ابی الحدید نے کی ہے اس کے جلد دوم ص 296 پر تحریر ہے کہ "**وکان ابوبکر یاخذ غلتها فیدفع الیهم منهاما یکفیهم**" ابوبکر فدک کی آمدنی سے اہل بیت کو دیتے تھے جو ان کو کافی ہو جاتا تھا۔

ان چار شیعہ علماء کے اعتراف واعلان سے واضح ہوگیا کہ سیدنا صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے باغ فدک میں وہی عمل کیا جو رسول اللہ ﷺ کیا کرتے تھے۔ آپ نے فدک میں کوئی خیانت نہیں کی نہ اس کو غصب کیا۔

## سوال نمبر 13: باغ فدک حضور ﷺ نے سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا کو ہبہ کر دیا تھا اور سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا نے بوقت دعویٰ حضرت علی رضی اللہ عنہ اور ام ایمن رضی اللہ عنہا کی گواہی پیش کی اور ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے یہ کہہ کر دعویٰ قبول نہیں کیا کہ ایک مرد اور ایک عورت کی گواہی قبول نہیں ہوتی

**جواب:** سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا کی طرف سے ہبہ کا دعویٰ کرنا اور اس پر مولا علی رضی اللہ عنہ اور ام ایمن کا گواہی دینا اہلسنت کی معتبر کتاب میں بسند صحیح موجود نہیں ہے۔ یہ تو شیعہ حضرات نے ایک فرضی افسانہ گھڑا کیا ہے جس کا نہ کوئی سر ہے اور نہ کوئی پاؤں اور جب تک کتب اہلسنت کی صحیح روایت سے یہ بات ثابت نہ ہو، اس وقت تک اس فرضی افسانہ کے جواب کی ہم پر کوئی ذمہ داری عائد نہیں ہوتی اور جب یہ افسانہ ہی فرضی ہے تو اس کی بنیاد پر سیدنا صدیق اکبر رضی اللہ عنہ پر جو بھی الزام قائم کیا جائے گا، وہ خود بخود باطل ہو جائے گا۔

شرح ابن الحدید جو شیعہ کی معتبر مذہبی کتاب نہج البلاغۃ کی شرح ہے، اس میں ایک روایت کے الفاظ یہ ہیں کہ

**قال لها ابوبکر لما طلبت فدک بابی وامی انت الصادقة المینة عندی ان کان رسول الله صلی الله علیه وسلم عهد الیک عهدا ووعدک وعداً صدقتک وسلمت الیک فقالت لم یعهد الی فی**

ذلک (شرح ابن الحدید)

جب سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا نے فدک طلب کیا تو حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے کہا میرے ماں باپ آپ پر قربان، تم میرے نزدیک صادقہ اور امینہ ہو۔ اگر حضور ﷺ نے تم سے فدک کے معاملے میں کوئی عہد یا وعدہ کیا تھا تو میں اس کو تسلیم کرنے کیلئے تیار ہوں اور فدک تمہارے حوالے کردوں گا۔ تو سیدہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا حضور ﷺ نے مجھ سے فدک کے معاملے میں کوئی عہد نہیں فرمایا۔

اس روایت سے ثابت ہو گیا کہ ہبہ فدک کا جو افسانہ گھڑا کیا گیا ہے، وہ خالص جھوٹ پر مبنی ہے۔ جب سیدہ خود فرما رہی ہیں کہ فدک کے متعلق حضور ﷺ نے مجھ سے کوئی عہد اور وعدہ نہیں کیا تو ایسی صورت میں یہ کیونکر کہا جا سکتا ہے کہ سیدہ نے ہبہ فدک کا دعویٰ کیا تھا۔ معلوم ہوا کہ یہ فقط افسانہ ہی ہے اور اسی سے یہ بھی واضح ہو گیا کہ فدک کے متعلق حضور ﷺ نے وصیت بھی نہیں فرمائی تھی۔ اگر وصیت کی ہوتی تو حضرت فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا فوراً اس کا اظہار فرما دیتیں۔

## فدک حضور ﷺ نے سیدہ کو ہبہ نہیں کیا

ثالثاً کتب اہل سنت میں ایسی کوئی صحیح روایت موجود نہیں ہے کہ سیدہ نے ہبہ فدک کا دعویٰ فرمایا۔ اس کے برعکس مشکوٰۃ میں یہ روایت موجود ہے کہ جب حضرت عمر بن عبدالعزیز رضی اللہ عنہ حاکم ہوئے تو انہوں نے مروان کے رشتہ داروں کو جمع کر کے کہا کہ فدک حضور ﷺ کے قبضہ میں تھا۔ حضور ﷺ اس کی آمدنی کو اپنی ذات پر، بنی ہاشم کے صغیروں پر خرچ فرماتے تھے اور بے شوہر عورتوں کے نکاح بھی اس کی آمدنی سے کرا دیتے تھے۔

**وان فاطمة سالت ان يجعلها فابى** (ابوداؤد، مشکوٰۃ ص53)

اور تحقیق سیدہ فاطمہ نے یہ درخواست کی کہ حضور ﷺ فدک انہیں عطا فرما دیں تو حضور ﷺ نے انکار کر دیا

پھر جب حضور ﷺ کا وصال ہو گیا تو حضرت ابوبکر و عمر رضی اللہ عنہما نے فدک میں وہی عمل کیا جو حضور ﷺ کیا کرتے تھے۔ حتیٰ کہ اب یہ فدک مجھ تک پہنچا ہے۔ حضور ﷺ نے فدک فاطمہ رضی اللہ عنہا کو نہ دیا تو جو چیز حضور ﷺ نے فاطمہ کو نہ دی، مجھے بھی اس کو اپنے قبضہ میں رکھنا جائز نہیں۔

**وانی اشهدكم انی رددتها علیٰ ماكانت یعنی علیٰ عهد رسول الله صلی الله علیه وسلم** (مشکوٰۃ شریف)

میں تم سب کو گواہ کرتا ہوں کہ میں فدک کو (مروان کے رشتہ داروں) سے واپس لے کر اسی حالت میں واپس کرتا ہوں جس حالت میں حضور ﷺ کے زمانہ میں تھا۔



غرضیکہ کتب صحاح اہل سنت میں ہبہ فدک کی کوئی روایت ہی نہیں ہے۔ ایسی صورت میں شیعوں کا اپنی مذہبی کتب سے روایات پیش کر کے ہم پر الزام قائم کرنا اصول مناظرہ کے خلاف ہے۔ پھر اس پر مزید یہ کہ ہم نے شرح نہج البلاغۃ کے حوالہ سے جو روایت پیش کی ہے اس میں یہ ہے کہ حضور ﷺ نے سیدہ سے فدک کے متعلق کوئی وعدہ یا عہد فرمایا ہی نہیں تھا۔

رابعاً اگر بفرض محال یہ تسلیم کر بھی لیا جائے کہ حضور ﷺ نے سیدہ کو فدک ہبہ کر دیا تھا تو اس دعویٰ کے ثبوت کے لئے دو مرد یا ایک مرد اور دو عورتوں کی گواہی ضروری تھی۔ جیسا کہ قرآن کا حکم ہے۔ لیکن جناب سیدہ نے شہادت کا نصاب کامل پیش نہیں فرمایا۔ ایسی صورت میں فیصلہ سیدہ کے حق میں کیسے ہوتا۔ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ بحکم قرآن مجبور تھے۔ بتائیے اس میں ان کا کیا قصور ہے۔ اگر انہوں نے دعویٰ رد بھی کر دیا تو قرآن کے حکم کے مطابق کیا۔ اپنی طرف سے تو کچھ نہیں کیا۔

خامساً اگر یہ بات تسلیم کر لی جائے کہ فدک سیدہ کو ہبہ تھا۔ تو یہ مسئلہ شیعہ سنی دونوں کا متفقہ ہے کہ جب تک موہوب پر موہوب لہٗ کا قبضہ نہ ہو جائے اس وقت تک ہبہ تمام نہیں ہوتا۔ مثلاً زید نے ایک قطعہ زمین بکر کو ہبہ تو کر دیا۔ مگر قبضہ مالکانہ نہ دیا۔ اب زید مر جائے اور بکر ہبہ کا دعویٰ کرے تو بکر کا یہ دعویٰ باطل ہو گا۔ یہی صورت فدک کی ہے اور شیعہ سنی دونوں متفق ہیں کہ فدک کو حضور ﷺ نے اپنی حیات مبارکہ میں اپنے قبضہ و تصرف ہی میں رکھا اور کسی کو اس کا قبضہ نہیں دیا۔ جب یہ امر مُسلّم ہے تو گویا کہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کا بھی یہی نظریہ تھا کہ مجرد ہبہ دلیل ملکیت نہیں بن سکتا۔ تاوقتیکہ تصرف اور قبضہ ثابت نہ ہو جائے اور سیدہ نے یہ ثابت نہیں فرمایا کہ فدک حضور ﷺ نے اپنی حیات میں میرے قبضہ و تصرف میں دے دیا تھا۔ بتائیے اس میں حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے کیا ظلم کیا۔ کیا قانون اسلامی پر عمل کرنا جرم ہے؟ کیا قانون اسلامی کے مطابق فیصلہ کرنا ظلم ہے؟ اس مسئلہ کو سمجھ لینے کے بعد اب اس پر غور کیجئے کہ اگر بالفرض سیدہ نے دعویٰ فرمایا کہ......

1۔ فدک حضور ﷺ نے مجھے ہبہ کر دیا تھا۔

2۔ حضرت علی و ام ایمن نے بالفرض گواہی دے دی کہ ہاں ہبہ کیا تھا۔

(سیدہ کے دعویٰ کے لفظ ذہن میں رکھئے)

3۔ لیکن سیدہ نے یہ دعویٰ نہیں فرمایا کہ حضور ﷺ نے ہبہ کرنے کے بعد فدک میرے قبضہ و تصرف میں دے دیا تھا اور گواہان نے بھی اس امر کی گواہی نہ دی۔

ایسی صورت میں شیعوں کا یہ کہنا کہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے گواہی رد کر دی۔ یہ ایک غلط بات ہے۔ کیونکہ گواہی کو رد کرنا اور چیز ہے اور گواہی پر فیصلہ دینا اور بات ہے۔ بعض اوقات گواہ جس بات کی گواہی دے رہے ہوں وہ واقعہ کے بالکل مطابق ہوتی ہے مگر قاضی اس پر فیصلہ دینے کا مجاز نہیں ہوتا۔ چنانچہ دیکھ لیجئے اور انصاف کیجئے۔ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے

سیدہ کے دعوٰی یا گواہوں کی گواہی کو رد نہیں کیا اور یہ نہیں فرمایا کہ سیدہ تم اور تمہارے گواہ جھوٹ بولتے ہیں، بلکہ آپ نے تو ایک قانونی نکتہ سامنے رکھ کر سیدہ سے یہ فرمایا کہ یہ صحیح ہے کہ حضور ﷺ نے فدک آپ کو ہبہ کر دیا تھا۔ مگر قانون یہ ہے کہ ہبہ قبضہ و تصرف کے بغیر تمام نہیں ہوتا۔ اور آپ صرف ہبہ کا دعوٰی فرماتی ہیں، قبضہ و تصرف کا نہیں! ایسی صورت میں آپ کے حق میں کس طرح فیصلہ دے دوں اور اسلام کے قانون کو کیسے پس پشت ڈال دوں۔

الغرض اس بات پر شیعہ سنی دونوں متفق ہیں۔

1...... حضور اکرم ﷺ نے اپنی حیات میں فدک اپنے ہی قبضے میں رکھا تھا اور آپ ﷺ خود اس کی آمدنی سے خرچ فرماتے تھے۔

2...... فدک حضور ﷺ کی حیات مبارکہ میں جناب سیدہ کے قبضہ و تصرف میں نہیں تھا۔

3...... جب تک موہوب چیز موہوب لہٗ کے تصرف میں نہ دی جائے، اس وقت تک ہبہ تمام نہیں ہوتا۔

جب یہ باتیں دونوں فریق کے نزدیک مُسلّم ہیں تو اب صدیق اکبر رضی اللہ عنہ پر طعن کا کوئی جواز ہی باقی نہ رہا کیونکہ ابوبکر رضی اللہ عنہ نے قانون اسلامی پر عمل کیا اور جناب سیدہ سے فرما دیا کہ آپ کا دعوٰی تو صحیح ہے مگر یہ قانون ہے۔ اس لئے اب آپ ہی بتائیے کہ فیصلہ آپ کے حق میں کیسے کر دیا جائے۔

## حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کی ناراضگی؟ معترضین کا آخری وار

اگرچہ مذکورہ بالا تحریر سے فدک کا ہر پہلو سلجھ گیا ہے اور ایک منصف کے لئے تو یہ گنجائش ہی نہیں رہی ہے کہ وہ ان حقائق کے ہوتے ہوئے سیدنا صدیق اکبر رضی اللہ عنہ پر کسی قسم کا طعن کرے۔ مگر آخر میں ہم اس کے متعلق مزید گفتگو کرنا چاہتے ہیں تاکہ حق واضح تر ہو جائے۔ شیعہ حضرات ہر طرح سے لاجواب ہو جاتے ہیں تو پھر سب سے بڑا اور سب سے اہم یہ شبہ پیش کرتے ہیں کہ بخاری کی روایت سے ثابت ہے کہ ابوبکر رضی اللہ عنہ کا جواب سن کر سیدہ ناراض ہو گئیں اور جب تک زندہ رہیں ابوبکر رضی اللہ عنہ سے کلام نہیں کیا اور جب ان کا انتقال ہوا تو جناب امیر نے رات کو ان کو دفن کر دیا اور ابوبکر رضی اللہ عنہ کو اطلاع بھی نہ دی۔

اس کا جواب یہ ہے کہ کتب صحاح اہل سنت میں جناب سیدہ کی زبان سے ان کا ناراض ہونا ہرگز ہرگز منقول نہیں ہے۔ ناراضگی دل کا فعل ہے جب تک زبان سے ظاہر نہ ہو دوسرے شخص کو اس کی حقیقت معلوم نہیں ہو سکتی۔ البتہ قرائن سے دوسرا شخص قیاس کر سکتا ہے۔ مگر ایسے قیاس میں غلطی ہو سکتی ہے تو جب سیدہ کی زبان سے ابوبکر رضی اللہ عنہ کی شکایت ثابت ہی نہیں ہے تو پھر اعتراض کیسا؟



ثانیاً...... بخاری کی جس روایت سے یہ شبہ پیدا کیا جاتا ہے وہ یہ ہے کہ جب حضرت سیدہ نے جناب ابوبکر رضی اللہ عنہ سے فدک مانگا تو حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے اس کے جواب میں رسول کریم ﷺ کی حدیث سنا دی۔ گویا صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے یہ فرمایا کہ آپ تقسیم فدک کا مطالبہ فرماتی ہیں اور حضور اکرم ﷺ نے یہ فرمایا ہے کہ ہم کسی کو وارث نہیں بناتے۔ جو کچھ چھوڑ جائیں وہ صدقہ ہے۔ اب آپ ہی فرمائیے کہ فدک تقسیم کیسے ہو۔ بس یہ ہے وہ زبانی گفتگو جو جناب سیدہ اور حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کے درمیان ہوئی۔ سیدہ نے حدیث سن لی اور خاموش ہو گئیں۔ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے حدیث سنانے کے بعد اس پر عمل کرنے کا عہد فرمایا۔ اس حدیث کی راوی حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا ہیں۔ وہ سیدہ اور ابوبکر رضی اللہ عنہ کی زبانی گفتگو کو نقل کرنے کے بعد اپنے تاثرات اس طرح ظاہر فرماتی ہیں۔

**قال فهجرته فلم تكلمه حتى ماتت** (بخاری، کتاب الفرائض، باب قول النبی ﷺ لا نورث ما ترکنا صدقۃ، حدیث **1631**، ص **715**، مطبوعہ شبیر برادرز لاہور)

راوی نے کہا سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا نے حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ سے مفارقت کر لی اور ان سے کلام نہ کیا (فدک کے معاملہ میں) حتی کہ سیدہ وفات پا گئیں۔

بخاری کی دونوں روایتیں ہم نے من وعن آپ کے سامنے رکھ دی ہیں۔ شیعہ انہیں سے یہ شبہ پیدا کرتے ہیں کہ حضرت فاطمہ، ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ پر ناراض ہو گئیں اور پھر وفات تک آپ نے ابوبکر رضی اللہ عنہ سے کلام نہ کیا۔ ہم یہ کہتے ہیں کہ روایت بخاری سے یہ مفہوم لینا بالکل غلط ہے اور اس کے دلائل یہ ہیں۔

اول: بخاری و مسلم و صحاح کی روایات میں **هجرت** کے جو الفاظ ہیں وہ حضرت سیدہ کی زبان کے الفاظ نہیں ہیں اور نہ کسی روایت میں یہ مذکور ہے کہ سیدہ نے اپنی زبان مبارک سے اظہار ناراضگی فرمایا۔ بلکہ یہ الفاظ راوی کے اپنے تاثرات ہیں جو اس نے واقعات سے اخذ کئے ہیں۔ صحاح کی کسی روایت سے سیدہ کا اپنی زبان سے اظہار ناراضگی فرمانا ثابت ہی نہیں ہے۔

دوم: یہ امر مُسلّم ہے کہ راوی حدیث ایک واقعہ سے جو نتیجہ نکالتا ہے، اس میں غلطی ہو سکتی ہے۔ وہ ظاہراً واقعہ میں دیانت داری کے ساتھ ایک نتیجہ نکالتا ہے۔ مگر ہو سکتا ہے کہ وہ نتیجہ غلط ہو۔ یہاں بھی ایسا ہی معلوم ہوتا ہے کہ جب راوی نے یہ دیکھا کہ سیدہ نے فدک مانگا اور حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے حدیث سنا دی اور حدیث سن کر سیدہ خاموش ہو گئیں اور پھر ابوبکر رضی اللہ عنہ سے بات نہ کی تو اس نے اس واقعہ سے یہ نتیجہ نکالا کہ حضرت فاطمہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ سے ناراض ہو جانے کی وجہ سے خاموش ہوئی ہوں گی۔ چنانچہ اس نے اپنے تاثرات کو انہیں الفاظ میں بیان کر دیا کہ حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا ناراض

ہوگئیں۔ حالانکہ یہ ضروری نہیں ہے کہ خاموش ہوجانا یا ترک کلام کرنا ناراضگی ہی کی بناء پر ہو۔ یہ بھی تو ہوسکتا ہے کہ حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا حدیث سن کر مطمئن ہوگئیں۔ اس لئے خاموش ہوگئیں۔ اور پھر چونکہ ان کو فدک کے معاملہ میں مزید گفتگو کی ضرورت ہی نہ رہی۔ اس لئے سیدہ نے اس معاملہ میں مزید گفتگو نہ فرمائی۔ چنانچہ اس قسم کے متعدد واقعات شیعہ سنی دونوں کے راویان حدیث میں مل جاتے ہیں۔ چنانچہ ایک بار اکثر صحابہ کرام نے حضور ﷺ کی ایک حالت سے یہ نتیجہ نکالا کہ آپ نے اپنی ازواج کو طلاق دے دی ہے اور یہ واقعہ مشہور ہوگیا مگر جب فاروق اعظم نے حضور ﷺ سے تحقیق کی تو آپ نے فرمایا۔ میں نے طلاق تو نہیں دی۔ دیکھئے مسجد نبوی میں صحابہ کرام جمع ہیں اور یہ کہہ رہے ہیں کہ حضور ﷺ نے طلاق دے دی ہے۔ مگر جب تحقیق کی جاتی ہے تو معلوم ہوتا ہے کہ واقعہ نہیں بلکہ صحابہ کرام کا قیاس تھا تو جس طرح حضور ﷺ کی خلوت نشینی سے صحابہ نے یہ قیاس کیا کہ آپ نے طلاق دے دی ہے حالانکہ طلاق نہیں دی تھی۔ بلکہ صرف علیحدگی اختیار کی تھی۔ ٹھیک اسی طرح فدک کے معاملہ میں راوی نے ترک کلام اور سیدہ کی خاموشی سے ناراضگی کا استنباط کرلیا، حالانکہ واقعہ یہ نہ تھا۔ کیونکہ ترک کلام ایسی چیز نہیں ہے، جس کی علت ضرور ناراضگی ہو اور پھر حضرت سیدہ کا حدیث سن کر ناراض ہونا ممکن ہی نہیں ہے۔ کون مسلمان ہے جو حدیث رسول سن کر ناراض ہوجائے۔ چہ جائیکہ سیدہ ناراض ہوں۔ اور راوی حدیث کا کسی واقعہ سے قیاس کرنا اور اس کا قیاس غلط ہوجانا کوئی ایسی بات نہیں ہے جو راوی کی دیانت وامانت یا عدالت وثقاہت کو مجروح کرسکے۔ کیونکہ قیاس میں یا اندازہ میں جو غلطی ہوتی ہے، اس میں غلطی کا قصد نہیں ہوتا۔

غرضیکہ صحاح کی روایت سے جو بات ثابت ہوسکی وہ صرف اس قدر ہے کہ راوی حدیث کا اندازہ ہے کہ حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا، حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ سے ناراض ہوگئیں۔ لیکن اس اندازہ کو قطعی اور یقینی قرار نہیں دیا جاسکتا۔ لہذا ایسی صورت میں صحاح کی روایت سے شیعہ حضرات کا یہ شبہ پیدا کرنا کہ سیدہ یقیناً حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ سے ناراض ہوگئی تھیں، کوئی وزن نہیں رکھتا۔ جب صحاح کی روایت سے یہ امر یقین کے ساتھ ثابت ہی نہیں ہے کہ سیدہ صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کے ساتھ ناراض ہوئی تھیں تو ایسی صورت میں صدیق اکبر رضی اللہ عنہ پر زبان دراز کرنے کی کیا گنجائش ہے۔

سوم: یہی وجہ ہے کہ بخاری ومسلم وترمذی وغیرہ میں **14** جگہ حدیث فدک مذکور ہے جن میں سے چار مقام ایسے ہیں جہاں ناراضگی مذکور ہے۔ باقی دس مقاموں میں ناراضگی کا تذکرہ ہی نہیں ہے۔ پھر حدیث فدک دراصل صرف تین صحابہ سے مروی ہے۔ حضرت عائشہ، ابوطفیل، حضرت ابوہریرہ جس میں صرف حضرت صدیقہ سے عروہ بن زبیر کے واسطے سے ابن شہاب زہری جو روایت کرتے ہیں۔ اس میں ناراضگی کا ذکر ہے لیکن ابن شہاب زہری بھی ہمیشہ ناراضگی کا فقرہ نہیں بیان کرتے۔ کبھی بیان کرتے ہیں اور کبھی نہیں۔ چنانچہ ذیل کے مقامات میں ناراضگی کا ذکر نہیں ہے۔ حالانکہ زہری اس میں بھی



ہیں۔

بخاری جلد اول کتاب الجہاد وباب فرض الخمس

بخاری جلد دوم کتاب المناقب باب قرابتہ رسول اللہ

بخاری جلد دوم کتاب المغازی باب غزوہ خیبر

بخاری کتاب الفرائض

اسی طرح ابوداؤد میں تین جگہ ترمذی میں صرف ایک جگہ اس حدیث کا ذکر آیا ہے۔ مگر وہاں بھی ناراضگی کا ذکر نہیں ہے۔ غرضیکہ چودہ مقامات میں سے صرف چار مقام پر ناراضگی کا ذکر ہے اور وہ بھی حضرت سیدہ کی زبان سے نہیں بلکہ راوی کا اپنا تاثر ہے جس میں غلطی ہوسکتی ہے اور یہ بات بھی ہمارے مذکورہ بلا دعویٰ کی تائید وتوثیق کرتی ہے۔

چہارم: اصل واقعہ پر دیانتداری کے ساتھ غور کیا جائے تو بھی ہمارے مذکورہ بالا نظریہ کی مزید توثیق ہوجاتی ہے۔ جس کی تقریر یہ ہے۔ سیدہ نے فدک مانگا، صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے حدیث سنادی۔ حدیث سنانا اور اس پر عمل کرنے کا عہد کرنا کوئی بھی تو ایسی بات نہ تھی جس پر سیدہ ناراضگی کا اظہار فرماتیں۔ خصوصاً ایسی صورت میں جبکہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ حدیث سنا رہے ہیں اور اس کے ساتھ ساتھ کہہ رہے ہیں۔

**انمایاکل ال محمد فی هذا المال** (مسلم شریف)

ہاں فدک کا مال آل محمد ﷺ پر صرف ہوگا

دیکھئے صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کی آمدنی آل محمد ﷺ پر صرف کرنے سے انکار نہیں فرما رہے بلکہ وہ یہ کہتے ہیں کہ فدک میں میراث تو حکم نبوی کی بناء پر جاری نہیں ہوسکتی۔ ہاں اس کی آمدنی آل محمد ﷺ پر ضرور صرف کی جائے گی۔ جس سے اس شبہ کی بنیاد بھی اڑ گئی کہ ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے فدک غصب کرلیا یا سیدہ کو محروم کردیا۔ غصب یا محروم کردینے کا لفظ تو اس وقت کہا جاسکتا ہے جبکہ صدیق اکبر رضی اللہ عنہ یہ فرماتے کہ "نہ میں فدک تقسیم کرتا ہوں اور نہ اس کی آمدنی آل محمد ﷺ کو دیتا ہوں"

اگر صدیق اکبر رضی اللہ عنہ یہ فیصلہ کرتے تو بے شک ان پر الزام آسکتا تھا۔ مگر انہوں نے تو یہ فرمایا کہ فدک کی تقسیم تو حکم نبوی کی رو سے نہیں ہوسکتی۔ ہاں اس کی آمدنی آل محمد ﷺ پر صرف ہوگی۔ اور جس طرح حضور اکرم ﷺ فدک میں عمل کرتے تھے، اسی طرح میں بھی کروں گا۔ چنانچہ مسلم کے یہ لفظ ہیں:

**وانی واللہ لا اغیر شیئاً صدقة رسول اللہ عن حالها الذی کانت علیها فی عهد رسول اللہ ولا**

**عملن بما عمل رسول اللہ (مسلم شریف)**

اور بخدا فدک جس حال میں رسول اللہ ﷺ کے زمانہ میں تھا، میں اس میں قطعاً تغیر نہیں کروں گا اور جو عمل رسول کریم ﷺ کرتے تھے وہی کروں گا۔

ان صاف وصریح الفاظ سے یہ واضح ہوگیا کہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے فدک کی آمدنی دینے سے قطعاً انکار نہیں فرمایا تو ایسی صورت میں نہ تو غصب فدک کا الزام قائم ہوسکتا ہے اور نہ سیدہ فاطمہ ایسے معقول جواب کو سن کر ناراض ہوسکتی ہیں کیونکہ حدیث رسول سن کر سیدہ کا ناراض ہونا ہی ناممکن ہے۔

اس کے علاوہ یہ امر بھی قابل ذکر ہے کہ قضیہ فدک میں سیدہ کا راضی ہونا اور جناب صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کے عمل سے خوش ہوجانا خود کتب شیعہ سے ثابت ہے۔ ایسی صورت میں یہ کہاں کی دیانتداری ہے کہ ناراضگی کی روایت کو تو اچھالا جائے اور رضامندی کی روایتوں کو چھپالیا جائے۔ پس جب قضیہ فدک میں سیدہ کا حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ سے راضی ہونا ظاہر ہے تو پھر حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ پر طعن کی کیا گنجائش؟

## سیدہ کا جناب علی رضی اللہ عنہ پر ناراض ہونا

پھر اہل تشیع حضرات کے نزدیک یہ بات بھی ثابت ہے کہ جناب سیدہ فاطمہ صلوات اللہ علیہا حضرت علی مرتضیٰ رضی اللہ عنہ سے بھی ناراض ہوجایا کرتی تھیں۔ ایک بار نہیں متعدد بار ناراض ہوئی ہیں اور حضور اکرم ﷺ نے صلح کرائی ہے۔ چنانچہ جلاء العیون کے ص 186 پر مرقوم ہے کہ ایک مرتبہ جناب سیدہ حضرت علی رضی اللہ عنہ سے ناراض ہوئیں تو آپ حسن اور حسین اور ام کلثوم کو ہمراہ لے کر اپنے میکے چلی آئیں۔ نہ صرف یہ بلکہ کبھی آپ حضرت علی رضی اللہ عنہ پر اس قدر شدید ناراض ہوتی تھیں کہ آپ کو سخت سست بھی کہہ دیا کرتی تھیں۔ جیسا کہ کتاب حق الیقین کے ص 233 پر مرقوم ہے کہ جناب سیدہ نے ایک دفعہ ناراض ہوکر حضرت علی رضی اللہ عنہ کو یہ جملے کہے تھے۔

**مانند جنین دررحم پردہ نشیں شدہ و مثل خائباں درخانہ گریختہ**

بچہ کی طرح ماں کے پیٹ میں چھپ گئے اور مثل نامرادوں کے گھر میں بیٹھ گئے۔

غرضیکہ جناب سیدہ کا علی مرتضیٰ رضی اللہ عنہ سے ناراض ہونا ایک ایسی حقیقت ہے جس کا انکار نہیں کیا جاسکتا اور شیعہ سنی دونوں کی معتبر مذہبی کتب میں ایسے متعدد واقعات ملتے ہیں جن سے سیدہ کا جناب علی رضی اللہ عنہ پر ناراض ہوجانا ثابت ہوتا ہے۔ اب ظاہر ہے کہ اس کا جواب سوائے اس کے اور کچھ نہیں ہے کہ جناب سیدہ کی علی مرتضیٰ رضی اللہ عنہ سے جو ناراضگی ہوتی تھی وہ وقتی اور عارضی ہوتی تھی۔ اس کے بعد آپ راضی بھی تو ہوجایا کرتی تھیں۔ تو ہم کہیں گے کہ اول تو سیدہ کا اپنی زبان



سے جناب ابوبکر رضی اللہ عنہ پر ناراض ہونا ہی ثابت نہیں ہے اور اگر راوی کے تاثر کو صحیح مان کر یہ بھی کہہ دیا جائے کہ سیدہ ابوبکر رضی اللہ عنہ پر ناراض ہوئی تھیں تو یہ ناراضگی بھی عارضی اور وقتی تھی کیونکہ شیعہ سنی دونوں کی معتبر کتب سے یہ ثبوت ملتا ہے کہ سیدہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ سے راضی ہوگئی تھیں تو جب بات یہ ہے تو ایسی صورت میں سیدنا ابوبکر رضی اللہ عنہ پر طعن کیوں؟

## کیا سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا، ابوبکر رضی اللہ عنہ پر ناراض ہوئیں؟

اور اگر بفرض محال ہم یہ مان بھی لیں کہ جناب سیدہ ابوبکر رضی اللہ عنہ پر ہی ناراض ہوئی تھیں تو بھی حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ پر کوئی الزام قائم نہیں ہوتا۔ کیونکہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے تو حدیث سنائی تھی جو ان کا فرض تھا۔ اب اگر اس بات پر سیدہ ناراض ہوجاتی ہیں تو ابوبکر رضی اللہ عنہ کا اس میں کیا قصور ہے۔ کیا حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ سیدہ کی خاطر حضور سید المرسلین ﷺ کے حکم پر عمل نہ کرتے؟ حالانکہ یہ مُسلّم ہے کہ جب حکم رسول طریقہ صحیحہ سے مل جائے تو اس پر عمل کرنا اور اس کو ماننا ہر مسلمان کا فرض ہے۔ خواہ وہ اہل بیت سے ہو یا کوئی اور، حکم رسول ﷺ پر گردن جھکا دینا واجب ہے۔

الغرض اگر یہ بات مان بھی لی جائے کہ جناب سیدہ ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ پر ناراض ہوئی تھیں تو ایسی صورت میں تو خود سیدہ پر الزام آتا ہے کہ وہ حدیث رسول ﷺ سن کر بگڑ گئیں اور یہ بات سیدہ کی ذات سے ناممکن ہے۔ لہٰذا ماننا پڑے گا کہ حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا حدیث سن کر ناراض نہیں ہوسکتیں اور روایات میں غضب وغصہ کے جو الفاظ آئے ہیں۔ وہ راوی کے اپنے تاثرات ہیں، حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کی زبان اقدس کے کلمات نہیں ہیں۔

ثانیاً ان تمام بحثوں کو چھوڑ کر فرض کیجئے۔ سیدہ ابوبکر رضی اللہ عنہ پر ہی ناراض ہوئیں۔ مگر سوال یہ ہے کہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے جب خود حضور ﷺ سے حدیث لانورث سنی تھی۔ کہ ہم کسی کو اپنا وارث نہیں بناتے تو حکم نبوی ﷺ کے ہوتے ہوئے حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کا کیا فرض تھا۔ آیا ان کو جائز تھا کہ سیدہ کو خوش کرنے کے لئے حدیث رسول ﷺ کو پس پشت ڈال دیتے۔ ہمارے خیال میں کوئی مسلمان یہ نہیں کہہ سکتا کہ سیدہ کو راضی رکھنے کے لئے ابوبکر رضی اللہ عنہ کو حدیث پر عمل کرنا چھوڑ دینا چاہئے تھا۔ جب یہ بات مُسلّم ہے تو پھر ابوبکر رضی اللہ عنہ پر کیا یہ الزام؟

ثالثاً یہاں ہم اس امر کی وضاحت بھی کردیں کہ شیعہ کہا کرتے ہیں کہ حضور ﷺ نے فرمایا ہے کہ جس نے فاطمہ کو ایذا دی اس نے مجھے ایذا دی۔ ہم کہتے ہیں یہ بات حق ہے مگر سوال یہ ہے کہ ایذا کا مفہوم کیا ہے۔ کیا اگر کوئی شخص حدیث پر عمل کرے تو اس سے سیدہ کو حقیقتاً ایذا پہنچ سکتی ہے؟ اگر نہیں اور ہرگز نہیں تو اگر بالفرض سیدہ ابوبکر رضی اللہ عنہ پر ناراض ہوئی ہوں تو ان کا یہ فعل تھا۔ ابوبکر رضی اللہ عنہ نے ان کو ہرگز ناراض نہیں کیا۔ انہوں نے تو صرف حدیث سنا کر اس پر عمل کیا تھا اور

اس سے حقیقۃً سیدہ کو ایذا نہیں پہنچ سکتی۔ لہٰذا اس وعید میں ابوبکر رضی اللہ عنہ کو داخل ہی نہیں کیا جاسکتا۔

رابعاً اگر شیعہ حضرات اس پر اصرار کریں کہ ہم تمہاری بات نہیں مانتے۔ سیدہ ضرور ابوبکر ہی پر ناراض ہوئی تھیں اور فاطمہ کی ناراضگی سے حضور ﷺ کو ایذا پہنچتی ہے تو ہم کہیں گے ذرا سنبھل کر بات کیجئے۔ اگر شیعوں کے ہاں ایذا کا یہی مفہوم ہے تو حضرت علی رضی اللہ عنہ بھی اس الزام سے نہیں بچ سکتے اور وہ یوں کہ کتب شیعہ سے ثابت ہے کہ سیدہ فاطمہ حضرت علی رضی اللہ عنہ سے ناراض ہوجایا کرتی تھیں اور اتنی سخت ناراض ہوتی تھیں کہ شدت غضب میں آپ کو برا بھلا کہہ دیتی تھیں (معاذ اللہ) جیسا کہ حق الیقین (شیعوں کی کتاب) کی عبارت سے ظاہر ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ سے سیدہ کو کوئی ایذا پہنچتی تھی جبھی تو وہ ناراض ہوتی تھیں۔ تو اگر مطلقاً سیدہ کی ناراضگی سے حضور اکرم ﷺ کو ایذا پہنچتی ہے تو یہاں بھی پہنچنی چاہئے اور جب بھی اور جس وقت بھی سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا حضرت علی رضی اللہ عنہ سے ناراض ہوتی ہوں فوراً حضور ﷺ بھی ناراض ہوجانے چاہئیں۔ پھر اس بنیاد پر جو الزام قائم ہوگا، وہی حضرت علی رضی اللہ عنہ پر بھی عائد ہوجائے گی۔ شیعہ حضرات ذرا اس امر پر انصاف و دیانت کے ساتھ غور فرمالیں۔

خامساً اگر شیعہ یہ کہیں کہ حضرت علی و فاطمہ کی شکر رنجی اور ناراضگی اگر ہوتی ہوگی تو وہ عارضی ہوتی تھی جیسے میاں بیوی میں بعض اوقات ہوجایا کرتی ہے تو اس کے ہمارے پاس دو نہایت ہی معقول جواب ہیں۔

اول آپ نے تسلیم کرلیا کہ عارضی ناراضگی حقیقی ایذا پر مشتمل نہیں ہوتی ہے تو نتیجہ یہ نکلا کہ جو شخص حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کو حقیقی طور پر ایذا پہنچائے وہ حضور اکرم ﷺ کو ایذا پہنچانے والا ہے اور یہ بات بدیہی ہے کہ حدیث رسول ﷺ پر عمل کرنے سے سیدہ کو حقیقی ایذا نہیں پہنچی اور حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے حدیث پر عمل کر کے سیدہ کو حقیقی ایذا نہیں پہنچائی تو نتیجہ یہ نکلا کہ سیدہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ سے حقیقی طور پر ناراض نہیں ہوئیں بلکہ ایسے ہی عارضی طور پر ناراض ہوئیں۔ جیسے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے ہوجایا کرتی تھیں۔

دوم یہ کہ جیسے عارضی طور پر سیدہ حضرت علی رضی اللہ عنہ سے ناراض ہوجاتی تھیں اور پھر خوش بھی ہوجاتی تھیں تو اسی طرح ابوبکر رضی اللہ عنہ سے بھی سیدہ عارضی طور پر اس وقت ناراض ہوگئی تھیں مگر بعد میں راضی ہوگئیں۔ جیسا کہ ہم نے کتب شیعہ سے ''فدک کی تاریخ'' کے عنوان میں ثابت کیا ہے۔ پس جب قضیہ فدک میں سیدہ کا ابوبکر رضی اللہ عنہ سے راضی ہوجانا شیعہ حضرات کی کتب معتبرہ سے ثابت ہے تو ایسی صورت میں آپ کون ہیں جو ابوبکر رضی اللہ عنہ سے راضی نہ ہوں اور ان پر زبان طعن دراز کریں۔

سوم یہ امر بھی قابل ذکر ہے کہ حدیث **فمن اغضبھا** کا شان ارشاد یہ ہے کہ ایک دفعہ جناب علی مرتضیٰ رضی اللہ عنہ



نے ابوجہل کی لڑکی سے شادی کا ارادہ کیا اور نکاح کا پیغام بھی دے دیا۔ حضرت علی مرتضیٰ رضی اللہ عنہ کا یہ فعل سیدہ پر اس قدر شاق گزرا کہ آپ روتی ہوئی حضور اکرم ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئیں۔ اس موقع پر حضور علیہ السلام نے جو خطبہ دیا اس کے الفاظ یہ ہیں:

**الا ان فاطمة بضعة منی یوذینی ماآذاھا ویربینی ما ارابھا فمن اغضبھا اغضبنی**

ترجمہ: خبردار! فاطمہ میرے جسم کا ایک ٹکڑا ہے، جو چیز اسے ایذا دیتی ہے وہ مجھے ایذا دیتی ہے، پس جس نے اسے غضبناک کیا، اس نے مجھے غضبناک کیا۔

غور کیجئے! یہ ہی اغضاب والی روایت ہے جس کی بناء پر شیعہ حضرات جناب صدیق اکبر رضی اللہ عنہ پر زبان طعن دراز کرتے ہیں۔ لیکن اسی روایت کو اگر کوئی خارجی لے اڑے تو زمین و آسمان کے قلابے ملا کر سیدنا علی مرتضیٰ رضی اللہ عنہ پر ذیل کے الزامات قائم کردیئے۔

1...... علی مرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے ایک ایسے شخص کی لڑکی سے نکاح کرنے کا ارادہ کیا جو حضور اکرم ﷺ کا بدترین دشمن اور اسلام کا بدترین مخالف تھا۔

2...... حضرت علی رضی اللہ عنہ کی زوجیت میں دنیا کی خواتین کی سردار فاطمہ زہرا تھیں۔ لیکن اس کے باوجود انہوں نے ابوجہل کی لڑکی کو پیغام نکاح دے دیا۔

3...... حضرت علی رضی اللہ عنہ کے اس فعل سے سیدہ کو جو صدمہ پہنچا اس کا اندازہ بھی وہی عورت کرسکتی ہے جس کا شوہر دوسری شادی کرنے کی فکر میں ہو۔

4...... حضرت علی رضی اللہ عنہ کے اس فعل سے حضور سرور کائنات ﷺ کو کیسا صدمہ پہنچا ہوگا۔ اس کا اندازہ وہی کرسکتا ہے جس کا داماد دوسری شادی کرنے کا ارادہ کرے۔

غور کیجئے! ایک خارجی بھی اس روایت کو لے کر اس طرح کے الزامات حضرت علی رضی اللہ عنہ پر قائم کرسکتا ہے جیسا کہ شیعہ حدیث اغضاب کو لے کر حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ پر کرتے ہیں۔ مگر ظاہر ہے کہ جس طرح خارجی کے الزامات سے حضرت علی رضی اللہ عنہ بری ہیں پس اسی طرح شیعوں کے الزامات سے حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ بھی بری ہیں۔

اب لیجئے اس روایت کو جو مسلم شریف میں ہے

**لم تکلمه حتی توفیت**

سیدہ نے وفات پانے تک ابوبکر سے بات نہیں کی۔

کہ حدیث سن لینے کے بعد پھر کبھی سیدہ نے جناب صدیق اکبر رضی اللہ عنہ سے فدک کا مطالبہ نہیں کیا چنانچہ فتح الباری میں ایک روایت کے لفظ یوں ہیں۔

**فلم تکلمه فی ذالک المال**

پھر سیدہ نے فدک کے معاملہ میں حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ سے گفتگو ترک کر دی

ثانیاً حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ سیدہ کے محرم نہیں تھے کہ سیدہ ان سے بلاضرورت شرعیہ بھی ان سے کلام کرتیں۔ سیدہ کا حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ سے پردہ تھا۔ اور بلاضرورت شرعیہ غیرمحرم سے بات کرنا ناجائز ہے۔ پھر سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا عفت وعصمت کا مجسمہ تھیں۔ لہٰذا ان کا کلام نہ فرمانا ناراضگی کی وجہ سے نہ تھا بلکہ اس وجہ سے تھا کہ حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ غیرمحرم تھے۔ دوسرے فدک کے معاملہ میں مزید گفتگو کی ضرورت ہی نہ تھی اور حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ فدک کی آمدنی سے ان کے مصارف برابر پورے کرتے رہے۔ اس لئے سیدہ کو فدک کے سلسلہ میں دوبارہ گفتگو کی ضرورت ہی نہیں ہوئی۔

مسلم کی روایت

اب لیجئے مسلم شریف کی روایت کے یہ الفاظ:

**فلما توفیت دفنها زوجها علی بن ابی طالب لیلا ولم یؤذن بها ابابکر**

جب حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کا وصال ہوا تو حضرت علی رضی اللہ عنہ نے ابوبکر رضی اللہ عنہ کو خبر نہ دی اور رات کو آپ کو دفن کر دیا۔

مسلم کی روایت سے شیعہ یہ شبہ پیدا کرتے ہیں کہ چونکہ سیدہ نے وصیت کر دی تھی کہ ابوبکر کو میرے جنازہ میں شریک نہ کیا جائے۔ اس لئے حضرت علی رضی اللہ عنہ نے وفات سیدہ کی اطلاع ابوبکر رضی اللہ عنہ کو نہ دی۔ اہل سنت یہ کہتے ہیں کہ صحاح اہل سنت میں کوئی ایسی روایت ہی نہیں ہے کہ سیدہ نے ابوبکر رضی اللہ عنہ کے متعلق ایسی کوئی وصیت کی تھی تو اس کا کوئی ثبوت ہی نہیں ہے۔ رہا یہ سوال کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے سیدہ کے انتقال کی خبر کیوں نہیں دی تو اس کا جواب یہ ہے کہ انتقال کی خبر نہ دینا کسی ناراضگی کی وجہ سے نہ تھا اور نہ اس کی وجہ یہ تھی کہ سیدہ نے ابوبکر رضی اللہ عنہ کے جنازہ میں شامل نہ کرنے کی وصیت کر دی تھی۔ بلکہ اس کی وجہ یہ تھی کہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کی زوجہ حضرت اسماء سیدہ کی تیمارداری کے لئے وہاں خود ہی موجود تھیں اور سیدہ کے نہلانے اور کفن وغیرہ کا کام حضرت اسماء رضی اللہ عنہا ہی کے سپرد تھا۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے اطلاع اسی لئے نہیں بھیجی کہ حضرت اسماء رضی اللہ عنہا نے اول ہی خبر کر دی ہوگی۔



## سوال نمبر 14: غار والی آیت جس کا ترجمہ یہ ہے "دو جان، جب وہ دونوں تھے غار میں۔ جب نبی ﷺ نے کہا اپنے ساتھی سے تو غم نہ کر اللہ ہمارے ساتھ ہے پھر اللہ تعالیٰ نے اتاری اپنی تسکین اس پر"

اعتراض...... حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ غار میں حضور ﷺ کے ساتھ نہیں تھے؟

**جواب** ...... بخاری شریف جلد اول ص 515، تفسیر کبیر چوتھی جلد ص 437 میں یہ بیان کیا گیا ہے کہ حضور ﷺ غار ثور میں تین دن رہے اور حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ ان کے ساتھ تھے (بخاری شریف)

اب ہم شیعہ حضرات کی کتاب سے ثابت کرتے ہیں کہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ غار میں حضور ﷺ کے ساتھ تھے۔ شیعہ حضرات کی معتبر کتاب حیات القلوب دوسری جلد ص 321 پر لکھا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے حضور ﷺ کی طرف وحی بھیجی کہ اللہ تمہیں سلام کہتا ہے اور فرماتا ہے کہ ابوجہل اور قریش کے بڑے بڑے سرداروں نے تمہارے قتل کا مشورہ کر لیا ہے اور اللہ تعالیٰ تمہیں حکم دیتا ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کو آج اپنے بستر پر سلا دو اور یہ بھی حکم دیتا ہے کہ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کو ساتھ لے کر غار میں چلے جاؤ۔

☆ شیعہ مفسر فتح اللہ کاشانی نے اپنی تفسیر میں ہجرت کے وقت غار ثور میں صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کے خاندان کی خدمات کا تذکرہ بھی کیا ہے، جو کہ من وعن درج کیا جاتا ہے تاکہ عامۃ المسلمین کے لئے مفید ثابت ہو۔

**"پس پیغمبر صلی الله علیه وسلم شب پنجشنبه در شهر مکه امیر المومنین علیه السلام رابر جائے خود بخوا بایند از خانه ابوبکر برفاقت او بیرون آمده بداں غار توجه نمود شب در آنجا بیتوته فرمود**

**مجاهد گوید که رسول صلی الله علیه وسلم سه شبانه روز در غار بود سواز عروه روایت اس کے ابوبکر راگو سفندیے چند بود نماز شام عامر بن فهیره آن گو سفنداں رابر درغار راندیے وایشاں از شیر گو سفنداں خوردندیے دقتاده گوید کے عبدالرحمن در خفیه بامداد دشبانگاه آمدیے و برائے ایشاں طعام آوردی"**

جمعرات کی رات کو پیغمبر ﷺ نے امیر المومنین حضرت علی علیہ السلام کو اپنے بستر مبارک پر سلایا اور خود حضرت ابوبکر رضی

اللہ عنہ کی رفاقت میں ان کے گھر سے غار کی طرف روانہ ہوئے اور رات وہاں پر ہی آرام فرمایا۔

مجاہد کہتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ تین دن غار میں جلوہ افروز رہے اور عروہ سے روایت ہے کہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کی چند بکریاں تھیں۔ عامر بن فہیرہ (جو حضرت ابوبکر کے غلام تھے) شام کے وقت ان بکریوں کو غار کے منہ کے پاس لے آتے (رسول اللہ ﷺ اور حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ) دونوں ان بکریوں کا دودھ نوش فرماتے۔

قتادہ کہتے ہیں کہ (ابوبکر کے بیٹے) عبدالرحمٰن (رضی اللہ عنہ) صبح وشام خفیہ طریقہ سے انہیں کھانا پہنچاتے رہے (تفسیر منہج الصادقین جلد 4، ص 260، سطر 26-27، مطبوعہ ایران)

## سوال نمبر 15: حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کو اس لئے غار میں ساتھ لے جانے کا حکم ملا تاکہ وہ کافروں کی جاسوسی نہ کرسکیں؟

**جواب**: اگر حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ حضور ﷺ کے دشمن اور کافروں کے جاسوس ہوتے تو راستے میں ہی حضور ﷺ کو شہید کرنے کی کوشش کرتے مگر نہیں ان کا تکلیفوں کو اٹھا کر حضور ﷺ کی خدمت کرنا یہ ثابت کرتا ہے کہ وہ عاشق اکبر تھے۔

**حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کو غار میں ساتھ لے جانا اللہ تعالیٰ کا حکم تھا**

**شیعہ حضرات کی معتبر تفسیر......**

تفسیر حضرت امام حسن عسکری ص 212 پر درج ہے کہ جبریل علیہ السلام بارگاہ رسالت میں حاضر ہوئے اور کہا کہ یا رسول اللہ ﷺ اللہ تعالیٰ آپ کو سلام کہتا ہے اور فرماتا ہے کہ ابوجہل اور دیگر مشرکین مکہ نے آپ ﷺ کے قتل کا پروگرام بنایا ہے اس لئے **وامرک ان تستصحب ابابکر** آپ کو حکم دیتا ہے کہ ابوبکر کو ساتھ لے کر مکہ سے نکل جاؤ۔

اور اس لئے کہ اگر ابوبکر نے آج کی رات تمہارا ساتھ دیا اور مدد کی اور ثابت قدم رہا تو پھر وہ جنت میں تمہارا رفیق ہوگا۔

پس نبی کریم ﷺ نے حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ سے فرمایا کہ کیا تو میرے ساتھ جانے کو راضی ہے اور کیا تو پسند کرتا ہے کہ کفار مکہ جس طرح میرے قتل کے درپے ہیں، اسی طرح تیرے بھی قتل کے درپے ہوں۔

حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے جواب دیا اے میرے آقا! میں تمام عمر زندہ رہوں اور ساری زندگی آپ ﷺ کی محبت میں سخت عذاب میں مبتلا رہوں تو پھر بھی مجھے آپ کی محبت منظور ہے۔ میری جان، میرا مال اور میری اولاد آپ ﷺ پر قربان!

پس نبی کریم ﷺ نے فرمایا تو میرے کان اور آنکھوں کے بمنزلہ ہے اور تجھ کو میرے ساتھ وہی نسبت ہوگی جو سر کو جسم سے اور روح کو بدن سے ہوتی ہے جیسے کہ علی رضی اللہ عنہ ہے۔



معتبر شیعہ تفسیر سے بھی یہ ثابت ہوگیا کہ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کو ہجرت کے موقع پر ساتھ لے جانا رب کریم کا حکم تھا۔

## سوال نمبر 16: آپ لوگ صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کو خلیفۃ الرسول کہتے ہیں۔ ان کو تو غار ثور میں اپنی جان کا خوف تھا۔ حالانکہ اللہ تعالیٰ کے نیک بندوں کو خوف نہیں ہوتا؟

**جواب** ...... ارے نادانو! حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کو اپنی جان کا خوف نہ تھا بلکہ ان کو تو یہ ڈر تھا کہ ابوبکر رضی اللہ عنہ کے ہوتے ہوئے تاجدار کائنات ﷺ کو کوئی صدمہ نہ پہنچے کیونکہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نہیں چاہتے تھے کہ ان کی موجودگی میں آقا ﷺ کو کوئی صدمہ پہنچے۔

دلیل...... حضرت یعقوب علیہ السلام کی آنکھیں حضرت یوسف علیہ السلام کے فراق میں غمگین ہوئیں قرآن گواہ ہے۔

دلیل...... حضور ﷺ نے اپنے بیٹے حضرت ابراہیم رضی اللہ عنہ کے وصال پر یہ فرمایا کہ اے ابراہیم ہم تیرے فراق میں غمگین ہیں۔

دلیل...... حضرت موسیٰ علیہ السلام اور حضرت ہارون علیہ السلام جب فرعون کو تبلیغ کرنے گئے تو اللہ تعالیٰ سے عرض کی۔ اے ہمارے رب عزوجل ہمیں خوف ہے کہ وہ کہیں ہم پر غالب نہ آجائے یا ہم پر کوئی زیادتی نہ کرے۔ اللہ تعالیٰ نے حضرت موسیٰ وہارون علیہما السلام کو **انی معکما** کہہ کر مطمئن کردیا تھا۔ اسی طرح حضور ﷺ نے بھی اپنے یار غار کو **ان اللہ معنا** کہہ کر تسلی دے دی۔ اگر شیعہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ پر خوف کا الزام لگاتے ہیں تو پھر خوف کا الزام انبیاء کرام علیہم السلام پر بھی آئے گا اور انبیاء علیہم السلام پر الزام کفر ہے۔

## سوال نمبر 17: گزشتہ آیت کا جو ترجمہ پیش کیا گیا اس میں جو تسکین کا ذکر ہے، وہ حضور ﷺ کے لئے ہے حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کے لئے نہیں ہے؟

**جواب** ...... عقل کا تقاضا یہ ہے کہ تسکین اس کو دی جاتی ہے جس کو غم ہو اور غار ثور میں غم حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کو تھا۔ چنانچہ تسکین بھی انہی پر نازل کی گئی۔ میرے آقا ﷺ تو بالکل مطمئن تھے۔

## شیعہ حضرات کے ترجمہ قرآن وحاشیہ سے صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کا ہجرت میں رسول پاک ﷺ کے ساتھ ہونے کا ثبوت

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

اِنَّا نَحۡنُ نَزَّلۡنَا الذِّکۡرَ وَ اِنَّا لَہٗ لَحٰفِظُوۡنَ

# القرآن الکریم

## بلاغ القرآن

ترجمہ وحواشی

حجۃ الاسلام والمسلمین علامہ مُحسن علی نجفی مدظلہ العالی

ناشر مصباح القرآن ٹرسٹ (لاہور)



## شیعہ حضرات کے ترجمہ قرآن سے ثبوت

### ہجرت کے موقع پر رسول پاک ﷺ کا صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے ساتھ دیا



جنگ مسلط کی گئی تو دفاع جائز ہو گا۔ ان دو آیات سے معلوم ہوا کہ اللہ کے قوانین میں تبدیلی اور دخل اندازی کفر ہے۔ جب یہ جرم و گناہ بھلا دکھائی دے تو اللہ ایسے لوگوں کی ہدایت نہیں کرتا۔

۳۰۔ ۹ ہجری میں جب آنحضرت (ص) غزوہ حنین سے فارغ ہو کر مدینہ منورہ تشریف لائے تو آپ کو خبر ملی کہ روم کی فوجیں تبوک میں جمع ہو رہی ہیں۔ تبوک مدینہ کے شمال میں شام کی سرحد پر ایک جگہ کا نام ہے جو مدینہ سے ۶۱۰ کلومیٹر کے فاصلہ پر ہے۔ اس مرتبہ لشکر اسلام کو ایک ایسے منظم شاہی فوج کے ساتھ مقابلہ کرنا پڑ رہا ہے جو اس زمانے کی بڑی طاقت شمار ہوتی ہے۔ چنانچہ آپ تیس ہزار کا لشکر لے کر نکلے۔

اس مرتبہ اس جنگ کے لیے نکلنے میں چند ایک دشواریاں پیش آرہی تھیں۔ مدینہ سے تبوک کی مسافت کافی دور تھی۔ موسم بھی سخت گرم تھا۔ فصل پکنے اور کاٹنے کا وقت بھی آگیا تھا اور پھر اس زمانے کی بڑی طاقت کے ساتھ لڑنا تھا۔ یہ ساری باتیں مسلمانوں کے ایمان کے وزن کو تولنے کے لیے کافی تھیں۔ چنانچہ اس آیت سے ظاہر ہوتا ہے کہ لوگ رسول کریمؐ کی زندگی کے اواخر میں ایمان و ایقان کی کس منزل پر فائز تھے کہ رسول کریمؐ کی طرف سے جہاد کا اعلان عام ہو رہا ہے لیکن لوگ زمین سے چمٹ رہے ہیں۔ ان کے لیے دنیاوی زندگی اور مال و متاع رکاب رسول (ص) میں جہاد سے زیادہ عزیز ہے۔

۳۔ یہ سنت الٰہی ہے کہ وہ قوم کبھی زندہ نہیں رہ سکتی جو اپنا دفاع کرنا نہیں جانتی اور اپنے امام کے پکارنے پر زمین سے چمٹ جاتی ہے اور اپنے رہبر کی نافرمانی کرتی ہے۔ اِنۡ تَتَوَلَّوۡا یَسۡتَبۡدِلۡ قَوۡمًا غَیۡرَکُمۡ ۙ ثُمَّ لَا یَکُوۡنُوۡۤا اَمۡثَالَکُمۡ (محمد:۳۸) اگر تم نے منہ موڑ لیا تو اللہ تمہاری جگہ دوسری قوم پیدا کرے گا پھر وہ تمہاری طرح نہیں ہوں گے۔ کیونکہ دشمن سے خوف کھانا اور اس کے سامنے ہتھیار ڈالنا اپنے وجود کی نفی ہے۔

۴۔ رسول کریمؐ کی آواز پر لبیک نہ کہنے والوں سے اللہ تہدید آمیز لہجے میں فرما رہا ہے کہ اگر تم نے رسول کی مدد نہ کی تو اللہ ان کی مدد کرے گا۔ جس نے اپنے رسولؐ کی اس وقت مدد کی جب وہ دو میں کا دوسرا تھا اور کوئی تیسرا آدمی ان کے ساتھ نہ تھا اور حالت بھی یہ تھی کہ وہ اپنے تنہا ساتھی (حضرت ابوبکر) سے فرما رہے تھے: حزن نہ کر،

خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَ الۡاَرۡضَ مِنۡہَاۤ
اَرۡبَعَۃٌ حُرُمٌ ؕ ذٰلِکَ الدِّیۡنُ
الۡقَیِّمُ ۬ۙ فَلَا تَظۡلِمُوۡا فِیۡہِنَّ
اَنۡفُسَکُمۡ وَ قَاتِلُوا الۡمُشۡرِکِیۡنَ
کَآفَّۃً کَمَا یُقَاتِلُوۡنَکُمۡ کَآفَّۃً ؕ
وَ اعۡلَمُوۡۤا اَنَّ اللّٰہَ مَعَ الۡمُتَّقِیۡنَ ﴿۳۶﴾
اِنَّمَا النَّسِیۡٓءُ زِیَادَۃٌ فِی الۡکُفۡرِ
یُضَلُّ بِہِ الَّذِیۡنَ کَفَرُوۡا یُحِلُّوۡنَہٗ
عَامًا وَّ یُحَرِّمُوۡنَہٗ عَامًا لِّیُوَاطِـُٔوۡا
عِدَّۃَ مَا حَرَّمَ اللّٰہُ فَیُحِلُّوۡا مَا حَرَّمَ
اللّٰہُ ؕ زُیِّنَ لَہُمۡ سُوۡٓءُ اَعۡمَالِہِمۡ ؕ وَ
اللّٰہُ لَا یَہۡدِی الۡقَوۡمَ الۡکٰفِرِیۡنَ ﴿۳۷﴾
یٰۤاَیُّہَا الَّذِیۡنَ اٰمَنُوۡا مَا لَکُمۡ اِذَا قِیۡلَ
لَکُمُ انۡفِرُوۡا فِیۡ سَبِیۡلِ اللّٰہِ
اثَّاقَلۡتُمۡ اِلَی الۡاَرۡضِ ؕ اَرَضِیۡتُمۡ
بِالۡحَیٰوۃِ الدُّنۡیَا مِنَ الۡاٰخِرَۃِ ۚ فَمَا
مَتَاعُ الۡحَیٰوۃِ الدُّنۡیَا فِی الۡاٰخِرَۃِ اِلَّا
قَلِیۡلٌ ﴿۳۸﴾
اِلَّا تَنۡفِرُوۡا یُعَذِّبۡکُمۡ عَذَابًا
اَلِیۡمًا ۬ۙ وَّ یَسۡتَبۡدِلۡ قَوۡمًا غَیۡرَکُمۡ
وَ لَا تَضُرُّوۡہُ شَیۡـًٔا ؕ وَ اللّٰہُ عَلٰی کُلِّ
شَیۡءٍ قَدِیۡرٌ ﴿۳۹﴾
اِلَّا تَنۡصُرُوۡہُ فَقَدۡ نَصَرَہُ اللّٰہُ اِذۡ

ان میں سے چار مہینے حرمت کے ہیں۔ یہی مستحکم دین ہے، لہٰذا ان چار مہینوں میں تم اپنے آپ پر ظلم نہ کرو اور تم سب مشرکین سے لڑو جیسا کہ وہ تم سب سے لڑتے ہیں اور جان لو کہ اللہ تقویٰ والوں کے ساتھ ہے۔☆

۳۷۔ (حرمت کے مہینوں میں) تقدیم و تاخیر بے شک کفر میں اضافہ کرتی ہے جس سے کافروں کو گمراہ کیا جاتا ہے، کسی سال ایک مہینے کو حلال اور کسی سال اسے حرام قرار دیتے ہیں تاکہ وہ تعداد بھی پوری کر لیں جسے اللہ نے حرام کیا ہے اور ساتھ ہی خدا کے حرام کو حلال بھی کر لیں، ان کے برے اعمال انہیں خوشنما کر کے دکھائے جاتے ہیں اور اللہ کافر قوم کو ہدایت نہیں کرتا۔☆

۳۸۔ اے ایمان والو! تمہیں کیا ہوا ہے کہ جب تم سے کہا جاتا ہے اللہ کی راہ میں نکلو تو تم زمین سے چمٹ جاتے ہو؟ کیا تم آخرت کی جگہ دنیاوی زندگی کو پسند کرتے ہو؟ دنیاوی زندگی کی متاع تو آخرت کے مقابلے میں بہت کم ہے۔

۳۹۔ اگر تم نہ نکلو گے تو اللہ تمہیں دردناک عذاب دے گا اور تمہاری جگہ دوسری قوم پیدا کرے گا اور تم اللہ کو کچھ بھی نقصان نہیں پہنچا سکو گے اور اللہ ہر چیز پر قدرت رکھتا ہے۔☆

۴۰۔ اگر تم رسول کی مدد نہ کرو گے تو (اے لوگو) اللہ نے اس وقت ان کی مدد کی

جَهُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا ثَانِيَ
اِذْ هُمَا فِي الْغَارِ اِذْ يَقُوْلُ
حِبِهٖ لَا تَحْزَنْ اِنَّ اللّٰهَ
فَاَنْزَلَ اللّٰهُ سَكِيْنَتَهٗ
يْهِ وَاَيَّدَهٗ بِجُنُوْدٍ لَّمْ تَرَوْهَا وَ
كَلِمَةَ الَّذِيْنَ كَفَرُوا
فْلٰى ؕ وَكَلِمَةُ اللّٰهِ هِيَ الْعُلْيَا ؕ
للّٰهُ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ ۝
فِرُوْا خِفَافًا وَّ ثِقَالًا وَّ
جَاهِدُوْا بِاَمْوَالِكُمْ وَ اَنْفُسِكُمْ
سَبِيْلِ اللّٰهِ ؕ ذٰلِكُمْ خَيْرٌ لَّكُمْ
كُنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ ۝
كَانَ عَرَضًا قَرِيْبًا وَّسَفَرًا
صِدًا لَّاتَّبَعُوْكَ وَ لٰكِنْ
بَعُدَتْ عَلَيْهِمُ الشُّقَّةُ ؕ وَ
سَيَحْلِفُوْنَ بِاللّٰهِ لَوِ اسْتَطَعْنَا
لَخَرَجْنَا مَعَكُمْ ۚ يُهْلِكُوْنَ
اَنْفُسَهُمْ ۚ وَاللّٰهُ يَعْلَمُ اِنَّهُمْ
لَكٰذِبُوْنَ ۝
عَفَا اللّٰهُ عَنْكَ ۚ لِمَ اَذِنْتَ لَهُمْ
حَتّٰى يَتَبَيَّنَ لَكَ الَّذِيْنَ صَدَقُوْا وَ
تَعْلَمَ الْكٰذِبِيْنَ ۝
لَا يَسْتَاْذِنُكَ الَّذِيْنَ يُؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ

جب کفار نے انہیں نکالا تھا جب وہ دونوں غار میں تھے وہ دو میں کا دوسرا تھا جب وہ اپنے ساتھی سے کہ رہا تھا رنج نہ کر یقیناً اللہ ہمارے ساتھ ہے، پھر اللہ نے ان پر اپنا سکون نازل فرمایا اور ایسے لشکروں سے ان کی مدد کی جو تمہیں نظر نہ آتے تھے اور یوں اس نے کافروں کا کلمہ نیچا کر دیا اور اللہ کا کلمہ تو سب سے بالاتر ہے اور اللہ بڑا غالب آنے والا، حکمت والا ہے۔☆

۴۱۔ (مسلمانو) تم ہلکے ہو یا بوجھل (ہر حالت میں) نکل پڑو اور اپنے اموال اور اپنی جانوں کے ساتھ راہ خدا میں جہاد کرو، اگر تم سمجھو تو یہی تمہارے حق میں بہتر ہے۔

۴۲۔ اگر آسانی سے حاصل ہونے والا کوئی فائدہ ہوتا اور سفر ہلکا ہوتا تو وہ ضرور آپ کے پیچھے چل پڑتے لیکن یہ مسافت انہیں دور نظر آئی اور اب وہ اللہ کی قسم کھا کر کہیں گے: اگر ہمارے لیے ممکن ہوتا تو یقیناً ہم آپ کے ساتھ چل دیتے (ایسے بہانوں سے) وہ اپنے آپ کو ہلاکت میں ڈال رہے ہیں اور اللہ کو علم ہے کہ یہ لوگ یقیناً جھوٹ بول رہے ہیں۔☆

۴۳۔ (اے رسول) اللہ آپ کو معاف کرے آپ نے انہیں کیوں اجازت دے دی قبل اس کے کہ آپ پر واضح ہو جاتا کہ سچے کون ہیں اور آپ جھوٹوں کو جان لیتے؟☆

۴۴۔ جو لوگ اللہ اور روز آخرت پر ایمان

اللہ ہمارے ساتھ ہے۔

سید قطب اس آیت کے ذیل میں لکھتے ہیں: اللہ۔۔ انہیں تاریخ کی ایک مثال دے رہا ہے جسے وہ خود بھی جانتے ہیں کہ اللہ نے اپنے رسولؐ کی ان کے بغیر کیسے مدد کی۔

۴۲۔ معلوم ہوتا ہے کہ یہ جنگ مکمل طور پر ایک امتحان تھی جس سے بہت سے لوگوں کی حقیقت عیاں ہو گئی اور کلام اللہ میں ان لوگوں کے ایمان کا وزن ثابت ہو گیا۔ منافقین اور خفیف الایمان لوگوں کے چہرے بے نقاب ہو گئے کہ ان کی ترجیحات کیا ہیں۔ وہ جنگوں میں شرکت کرتے بھی ہیں تو آسانی سے حاصل ہونے والے مفادات کے لیے کرتے ہیں۔

۴۳۔ ایک طرف ان لوگوں کو اجازت دینے میں مصلحت تھی کیونکہ اگلی آیت ۴۷ میں صریحاً فرمایا: لَوْ خَرَجُوْا فِيْكُمْ مَّا زَادُوْكُمْ اِلَّا خَبَالًا اگر وہ تمہارے ساتھ نکلتے تو وہ صرف خرابی میں اضافہ کرتے، اور دوسری طرف اجازت دینے کی صورت میں ان کے نفاق اور ضعف ایمانی پر پردہ پڑا رہتا۔ اس لیے اللہ تعالیٰ نے اپنے حبیب سے خطاب کر کے سر دلبران در حدیث دیگران کا اسلوب اختیار کیا۔ یوں ان کا ضمیر بھی فاش کیا نیز ان کے شر سے لشکر اسلام بھی محفوظ رہا۔

اس مختصر بیان سے ان لوگوں کا نظریہ باطل ثابت ہوا جو صاحب مَا يَنْطِقُ عَنِ الْهَوٰى کو مجتہد کا درجہ دیتے ہیں اور کہتے ہیں کہ ما لا نص فیہ میں رسولؐ سے اجتہادی غلطی سرزد ہو جاتی ہے اور انبیاء ایسی باتوں میں، یعنی جہاں نص نہ ہو معصوم عن الخطاء نہیں ہیں۔ (المنار ۱۰: ۴۶۵) جب کہ ما لا نص فیہ کے معاملے میں اللہ کا حکم ہے: وَاصْبِرْ حَتّٰى يَحْكُمَ اللّٰهُ (یونس: ۱۰۹) ''اللہ کا حکم آنے تک صبر کرو''۔ لہٰذا رسول (ص) حکم خدا کے بغیر فیصلے نہیں کرتے۔ ثانیاً اس نظریے سے یہ لازم آتا ہے کہ رسول (ص) حکم خدا آنے سے پہلے فیصلہ کرتے ہیں اور ساتھ غلطی بھی کرتے ہیں۔ یوں بیان احکام میں رسول (ص) معصوم عن الخطا نہیں رہتے۔ اس طرح اساس اسلام منہدم ہو جاتی ہے۔ سبحانک ھذا بھتانٌ عظیم



## سوال نمبر 18: صدیق اکبر رضی اللہ عنہ، حضورﷺ کو کندھوں پر اٹھا کر ہجرت کی رات لے گئے مگر فتح مکہ میں کعبہ سے بت توڑتے وقت حضورﷺ کو حضرت علی رضی اللہ عنہ نہ اٹھا سکے تو حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے کیسے اٹھا لیا؟

**جواب** ...... یہ تو اللہ تعالیٰ کی عطا ہے جس کو چاہے نواز دے۔ اللہ تعالیٰ نے اپنی خلافت و نیابت کو زمین و آسمان اور پہاڑوں پر نازل فرمایا کہ میری خلافت کے بوجھ کو اٹھا لو مگر انہوں نے انکار کر دیا۔

مگر ایک انسان نے اس بوجھ کو اٹھا لیا۔ یہ اللہ تعالیٰ کی مرضی ہے۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ، حضورﷺ کو نہ اٹھا سکے اور ہجرت کی رات اللہ تعالیٰ نے حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ میں اتنی قوت پیدا کر دی کہ انہوں نے حضورﷺ کو اٹھا لیا۔

اب شیعہ حضرات کی کتاب سے......

شیعہ مولوی ملا باذل ایرانی اپنی کتاب حملہ حیدری میں لکھتا ہے:

''کہ اس وقت حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کے جسم میں اتنی طاقت پیدا کر دی گئی کہ انہوں نے بار نبوت کو اٹھا لیا''

## سوال نمبر 19: حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے ''صدیق'' لقب پر کچھ لوگ اعتراض کرتے ہیں؟

**جواب** ...... کئی احادیث ایسی ہیں جو حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کے صدیق ہونے پر دلالت کرتی ہیں۔ کیونکہ انہوں نے سب سے پہلے معراج النبیﷺ کی تصدیق کی۔

شیعہ حضرات کی کتابوں سے ثبوت......

شیعہ حضرات کی کتاب کشف الغمہ کے ص 220 مطبوعہ ایران میں یہ بات موجود ہے کہ حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ سے کسی نے سوال کیا کہ تلوار کو چاندی سے مرصع کرنا جائز ہے؟ آپ نے فرمایا۔ جائز ہے۔ اس لئے حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے اپنی تلوار کو چاندی سے مرصع کیا ہوا تھا۔

سوال کرنے والے نے حیران ہو کر پوچھا کہ کیا آپ بھی حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کو صدیق کہتے ہیں؟

امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ ہاں اور تین بار اپنی جگہ سے اٹھ کر فرمایا: وہ صدیق ہیں، وہ صدیق ہیں، وہ صدیق ہیں اور جو انہیں صدیق نہ کہے اللہ تعالیٰ اسے دنیا و آخرت میں جھوٹا کرے یعنی اس کے دین و ایمان کا کوئی اعتبار نہیں ہے۔

فائدہ...... اگر تم امام جعفر رضی اللہ عنہ کو صادق یعنی سچا مانتے ہو تو پھر حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کو صدیق ماننا پڑے گا ورنہ امام جعفر صادق کی صداقت پر الزام ہوگا۔

اور حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کو اس لئے بھی صدیق کہا گیا کہ آپ نے حضور ﷺ کی نبوت کی تصدیق سب سے پہلے کی۔

القرآن...... **والذی جآء بالصدق و صدق به (زمر:33)**

ترجمہ: کہ جو شخص آیا حق اور سچ کے ساتھ وہ رسول ہیں جس نے تصدیق کی"

جس نے تصدیق کی وہ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ ہیں۔

شیعہ حضرات کی معتبر تفسیر مجمع البیان آٹھویں جلد ص 498 میں علامہ طبرسی نے بھی اس آیت کو حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی شان میں نازل ہونا لکھا ہے۔

## سوال نمبر 20: حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کا ایک لقب حدیث کے مطابق عتیق یعنی آزاد ہے۔ یعنی وہ غلام تھے انہیں آزاد کیا گیا؟

**جواب**...... حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کو عتیق کا لقب حضور ﷺ نے دیا۔

الحدیث...... حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ ایک دن حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ حضور ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئے تو حضور ﷺ نے ان کو دیکھ کر فرمایا تم کو اللہ تعالیٰ نے دوزخ کی آگ سے آزاد کر دیا ہے۔ پھر اسی دن سے وہ عتیق کے نام سے پکارے جانے لگے (ترمذی شریف، جلد اول، ص 208)

دلیل...... پوری دنیا جانتی ہے کہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ اتنے مالدار تھے کہ انہیں کیا کوئی غلام بنائے گا بلکہ وہ تو حضرت بلال رضی اللہ عنہ کو آزاد کرا کے بارگاہ رسالت ﷺ میں لائے تھے۔

شیعہ کی معتبر تفسیر مجمع البیان جلد اول ص 502-501 پر علامہ طبرسی لکھتا ہے کہ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے اسلام قبول کرنے والے غلاموں کو خرید کر آزاد کر دیا۔ جیسا کہ حضرت بلال رضی اللہ عنہ، عامر بن فہیرہ اور دیگر۔



ان تمام دلائل سے معلوم ہوا کہ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ غلامی سے آزاد نہیں بلکہ جنتی ہیں، جہنم سے آزاد ہیں۔

## سوال نمبر 21: کچھ لوگ یہ کہتے ہیں کہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ، حضرت عمر رضی اللہ عنہ اور حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ منافق تھے (معاذ اللہ)؟

**جواب**...... منافقین اللہ تعالیٰ کے دشمن ہیں اور ان کا ٹھکانہ جہنم ہے۔

القرآن: **یاایها النبی جاهد الکفار والمنٰفقین واغلظ علیهم، وما وهم جهنم، وبئس المصیر**

**(سورۂ توبہ، آیت 73، پارہ 10)**

ترجمہ: اے غیب کی خبریں دینے والے (نبی) جہاد فرماؤ کافروں اور منافقوں پر اور ان پر سختی کرو اور ان کا ٹھکانا دوزخ ہے اور کیا ہی بری جگہ پلٹنے کی۔

اس آیت میں اللہ تعالیٰ نے اپنے محبوب ﷺ کو کفار و منافقین سے جنگ کرنے، اور ان پر سختی کرنے کا حکم صادر فرمایا۔

لیکن بڑے تعجب کی بات ہے کہ سرکار اعظم ﷺ نے خلفائے ثلاثہ کو یوں نوازا کہ حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ اور فاروق اعظم رضی اللہ عنہ کی بیٹیاں اپنے نکاح میں قبول فرما کر ان کو شرف عطا فرمایا اور حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کو ایک نہیں بلکہ یکے بعد دیگرے دو بیٹیاں عطا فرما کر سرفراز فرمایا۔

**کیا منافقین کے ساتھ یہی سلوک کیا جاتا ہے؟**

قرآن مجید میں ہے کہ کفار و منافقین کا ٹھکانہ جہنم ہے۔

القرآن...... **ان المنافقین فی الدّرک الاسفل من النار**

ترجمہ: منافقین جہنم کے بدترین گڑھے میں ہوں گے۔

اعتراض کرنے والے کے نزدیک خلفائے ثلاثہ منافق ہیں لہذا ان کو جہنم کے بدترین درجے میں ہونا چاہئے مگر حضرت ابوبکر و عمر رضی اللہ عنہما روضہ رسول ﷺ میں اور حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ جنت البقیع شریف میں آرام فرما ہیں جو کہ حدیث شریف کے مطابق جنت کے باغوں میں سے ایک باغ ہے۔

**روضہ رسول ﷺ جنت کا باغ ہے**

الحدیث...... حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور ﷺ نے فرمایا کہ میرے حجرۂ مقدس اور منبر پاک کا

درمیان جنت کے باغوں میں سے ایک باغ ہے (ترمذی جلد دوم، ص 231)

اب ہم شیعہ حضرات کی کتاب سے روضہ رسول ﷺ کو جنت کا باغ ثابت کرتے ہیں۔

دلیل...... حضرت عبداللہ فرماتے ہیں کہ حضور ﷺ نے فرمایا کہ میرے گھر اور منبر کا درمیانی حصہ جنت کے باغوں میں سے ایک باغ ہے اور میرے منبر کے پائے جنت میں ہیں (فروغ کافی، جلد اول، ص 585)

دونوں کتابوں سے یہ ثابت ہوا کہ حضور ﷺ کا روضہ مبارک جنت کا باغ ہے، تو پھر یہ بھی ثابت ہوگیا کہ اس میں موجود حضرت ابوبکر وعمر رضی اللہ عنہما بھی جنت کے باغ میں ہیں۔ غرض یہ کہ حضرت صدیق اکبر، عمر فاروق اور عثمان غنی رضوان اللہ علیہم اجمعین اگر (معاذ اللہ) منافق ہوتے تو سرکار اعظم ﷺ کے ساتھ گنبد خضریٰ میں آرام فرما نہ ہوتے۔

## سوال نمبر 22: بعض لوگ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ پر اعتراض کرتے ہیں کہ حضور ﷺ کی دو صاحبزادیاں ان کے نکاح میں نہیں تھیں؟

**جواب**...... حضور ﷺ کی دو صاحبزادیاں یکے بعد دیگرے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے نکاح میں آئیں۔

دلیل...... حضرت علی رضی اللہ عنہ سے کسی نے پوچھا کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے متعلق آپ کا کیا خیال ہے؟

مولا علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ یہ حقیقت ہے کہ آسمانوں پر بھی حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کا لقب دونور والا ہے اور حضور ﷺ کی دو صاحبزادیوں کی بدولت حضور ﷺ کے داماد ہیں۔ (ابن عساکر)

## حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے نکاح میں رسول اللہ ﷺ کی دو صاحبزادیاں تھیں

شیعہ مذہب کی مستند کتاب منتہی الآمال میں عباس قمی نے فصل ہشتم "دربیان احوال اولاد امجاد آنحضرت است" کا باب باندھ کر روایت نقل کی ہے کہ:

**"در قرب الاسناد از صادق علیہ السلام روایت شدہ است کہ ازرائے رسول خدا ﷺ از خدیجہ متولد شدند طاہر و قاسم و فاطمہ ام کلثوم و رقیہ و زینب و تزویج نمود فاطمہ را بحضرت امیر المومنین و زینب را بابی العاص بن ربیع کہ از بنی امیہ بود و ام کلثوم را بعثمان بن عفان وپیش از آنکہ بخانہ عثمان برود برحمت الٰہی واصل شد و بعد ازاد حضرت رقیہ رابا و تزویج نمود"**

ترجمہ: قرب الاسناد میں حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام سے روایت کی گئی ہے کہ رسول خدا ﷺ کی حضرت خدیجہ



رضی اللہ عنہا کے بطن سے طاہر و قاسم و فاطمہ، ام کلثوم، رقیہ اور زینب پیدا ہوئے۔ حضرت فاطمۃ الزہرا رضی اللہ عنہا کا نکاح حضرت امیر المومنین علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ سے، حضرت زینب رضی اللہ عنہا کا نکاح حضرت ابو العاص بن ربیع رضی اللہ عنہ جو کہ بنو امیہ میں سے تھے، کے ساتھ ہوا اور حضرت ام کلثوم رضی اللہ عنہا کا نکاح حضرت عثمان رضی اللہ عنہ سے ہوا۔ ام کلثوم رضی اللہ عنہا، حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے گھر جانے سے قبل (رخصتی سے قبل) ہی ان کا انتقال ہوگیا۔ ان کے بعد حضرت رقیہ رضی اللہ عنہا کی حضرت عثمان رضی اللہ عنہ سے شادی کردی (منتہی الآمال جلد اول، ص 79، سطر 22 تا 24 فصل ہشتم مطبوعہ ایران)

مشہور شیعہ مجتہد ملا باقر مجلسی نے بھی اپنی کتاب حیات القلوب فارسی جلد دوم باب پنجاہ ویکم (51) میں یہی لکھا ہے۔

## آسمانوں سے آواز آنا کہ حضرت مولا علی وعثمان رضی اللہ عنہما اور ان کے ماننے والے کامیاب ہیں

شیعہ مسلک کی کتاب الروضہ میں ہے کہ محمد بن حلبی کہتے ہیں کہ میں نے حضرت ابو عبداللہ (امام جعفر صادق) علیہ السلام سے سنا **"قال ینادی مناد من السماء اول النهار الا ان علیا و شیعته هم الفائزون قال ینادی مناد اخر النهار الا ان عثمان و شیعته هم الفائزون"**

آپ نے فرمایا دن کے شروع ہوتے وقت آسمان سے ندا دینے والا ندا دیتا ہے سن لو! بے شک علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ اور ان کے پیروکار کامیاب وکامران ہیں۔ پھر دن کے آخر میں ندا دینے والا ندا دیتا ہے کہ بے شک حضرت عثمان (رضی اللہ عنہ) اور ان کے پیروکار کامیاب وکامران ہیں (کتاب الروضہ، ص 310، سطر 17 تا 19، مطبوعہ ایران)

## مہاجرین اور انصار کے لئے رسول اللہ ﷺ کی دعا

شیعہ حضرات کی مشہور کتاب مناقب آل ابی طالب میں رسول پاک ﷺ کا مہاجرین وانصار کے لئے دعا فرمانا درج ہے وہ الفاظ ملاحظہ ہوں

**لاعیش الاعیش الاخرة اللهم ارحم الانصار و المهاجرین**

ترجمہ: نہیں بہتر زندگی مگر آخرت کی زندگی۔ اے اللہ! انصار اور مہاجرین پر رحم فرما (مناقب آل ابی طالب جلد اول ص 185، مطبوعہ ایران)

قارئین کرام! حضرت ابوبکر صدیق، سیدنا فاروق اعظم اور حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہما مہاجرین میں سے تھے جن کے لئے سید عالم ﷺ نے دعا فرمائی۔ لہٰذا ان حضرات سے دشمنی وعداوت رسول ﷺ سے عداوت ہے۔

## سوال نمبر 23: خون کا بدلہ ہر شخص نہیں مانگ سکتا، صرف مقتول کے ولی کو حق ہے پھر حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے خون کے قصاص کا مطالبہ کیوں کیا؟

**جواب** ...... حضرت سیدنا عثمان غنی رضی اللہ عنہ مسلمانوں کے خلیفہ تھے اور خلیفہ عام رعایا کا ولی ہوتا ہے۔ بادشاہ اسلام کے خون کے قصاص کا مطالبہ ہر مسلمان کر سکتا ہے۔

حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ تو نسبی لحاظ سے بھی حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے ولی تھے۔ کیونکہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ، حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے قریب ترین رشتہ دار تھے۔ اس لئے کہ امیہ بن شمس میں حضرت عثمان رضی اللہ عنہ اور حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ ملتے ہیں (از کتاب: امیر معاویہ، ص 72)

## سوال نمبر 24: حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ (معاذ اللہ) حضرت علی رضی اللہ عنہ سے بغض یعنی نفرت رکھتے تھے، اس لئے ان سے جنگ کی؟

**جواب** ...... حضرت سیدنا علی رضی اللہ عنہ اور حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ میں عین جنگ کے زمانے میں حضرت عقیل ابن ابی طالب یعنی حضرت علی رضی اللہ عنہ کے بھائی حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے ہاں پہنچ گئے۔ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نے انکا بہت ادب واحترام کیا۔ ایک لاکھ روپے نذرانہ پیش کیا اور ایک لاکھ روپے سالانہ ان کا وظیفہ مقرر کیا۔

اس دوران حضرت عقیل فرمایا کرتے تھے کہ دین علی رضی اللہ عنہ کی طرف ہے

(صواعق المحرقه، کتاب، امیر معاویہ ص 18)

حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کو اگر حضرت علی رضی اللہ عنہ سے نفرت ہوتی تو وہ ہرگز ان کے بھائی کی خدمت نہ کرتے اور وہ بھی جنگ کے دور میں ہو ہی نہیں سکتا۔



**شیعہ فرقے کی مستند کتاب ''امامت وولایت'' کا اصل عکس**

# امامت وولایت

(علی علیہ السلام کی امامت پر مشتمل احادیث واقوال کا مجموعہ)

تالیف

ثقۃ المحدثین رئیس المتکلمین زبدۃ العلماء والمجتہدین

آقای حاج علامہ شیخ صدوق رضی اللہ تعالیٰ عنہ

مترجم

حجۃ الاسلام علامہ ریاض حسین جعفری فاضل قم

ـــ ناشر ـــ

ادارہ منہاج الصالحین

جناح ٹاؤن، ٹھوکر نیاز بیگ، لاہور۔ فون: 35425372

## شیعہ حضرات کی مستند کتاب سے ثبوت: حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کی تعریف وتوصیف کرنے کا مطالبہ کیا اور پھر مولا علی رضی اللہ عنہ کیلئے دعا فرمائی کہ خدا ان پر رحمت کرے



(بحذف اسناد) اصبغ بن نباتہ کہتے ہیں: ضرار بن ضمرہ معاویہ کی مجلس میں داخل ہوا۔ معاویہ نے ضرار بن ضمرہ سے کہا: میرے سامنے علیؑ ابن ابی طالبؑ کی تعریف وتوصیف کرو۔

ضرار نے کہا: اگر ہو سکے تو مجھے معاف کریں۔

معاویہ نے کہا: ہرگز نہیں! تم ضرور ان کی تعریف وتوصیف کرو۔

ضرار نے کہا: خدا علی علیہ السلام پر رحمت کرے، خدا کی قسم، وہ ہمارے درمیان ہماری طرح سے زندگی گزارتے رہے۔ ہمیں اپنے قریب کرتے اور ہمارے سوالوں کے جواب دیتے تھے۔ آپؑ کے گھر کا دروازہ کھلا رہتا تھا اور کوئی محافظ نہ ہوتا تھا۔

خدا کی قسم، اس کے باوجود وہ ہمارے اور ہم ان کے قریب تھے لیکن آپؑ کی ہیبت اور رُعب اس کی اجازت نہ دیتا تھا کہ ہم آپؑ کے ساتھ کسی بات کا آغاز کریں۔ جب وہ مسکراتے تو آپؑ کے دانت مروارید کی طرح ظاہر ہوتے۔

معاویہ نے کہا: مزید بیان کرو۔

ضرار نے کہا: خدا علی علیہ السلام پر رحمت کرے، وہ سوتے کم اور بیدار زیادہ رہتے تھے۔ آپؑ اکثر اوقات قرآن پڑھتے، اپنی جان خدا کے سپرد کر دیتے۔ اس کی بارگاہ میں آنسو بہاتے، خود کو لوگوں سے پنہاں نہ کرتے، آپؑ نے مال وزر کی تھیلیاں نہیں بھریں، آپؑ اپنے رشتہ داروں کے ساتھ (بے جا) نرمی نہ کرتے اور نہ جفاکاروں سے (بے جا) سختی کے ساتھ پیش آتے۔ اگر تم انھیں راتوں میں دیکھتے تو وہ محراب عبادت میں کھڑے ہوتے۔ اپنی ریش مبارک پکڑ کر مارگزیدہ کے مانند پیچ وبل کھاتے اور گریہ کرتے ہوئے فرماتے:

اے دنیا! کیا تو میرے پیچھے (لگی ہوئی) ہے، یا مجھے اپنا مشتاق بنانا چاہتی ہے؟ دُور ہو جا! دُور ہو جا! اطمینان رکھ! مجھے تمھاری کوئی احتیاج نہیں ہے۔ میں نے



تمھیں تین طلاقیں دی ہیں کہ بازگشت کا کوئی راستہ نہیں ہے۔

پھر فرماتے: آہ آہ! راستہ طویل، توشۂ راہ کم اور سفرِ قیامت کی سختی زیادہ ہے۔

معاویہ نے گریہ کرتے ہوئے کہا: اے ضرار! کافی ہے۔ ہاں علیؑ ایسے ہی تھے خدا ان پر رحمت کرے۔ (امالی شیخ صدوق، مجلس ۹۱، حدیث ۲۳)

### حضرت علیؑ کی شجاعت

حدّثنا الصائغ، عن محمّد بن العبّاس بن بسام قال: حدّثنا محمّد بن خالد بن إبراهيم قال: حدّثنا سويد بن عزيز الدمشقي، عن عبدالله بن لهيعة، عن ابن قنبل، عن عبدالله بن عمرو بن العاص قال:

إنّ رسول الله ﷺ دفع الراية يوم خيبر إلى رجل من أصحابه فرجع منهزماً، فدفعها إلى آخر فرجع يجبن أصحابه ويجبنونه قد ردّ الراية منهزماً.

فقال رسول الله ﷺ: «لأعطينّ الراية غداً رجلاً يحبّ الله ورسوله ويحبّه الله ورسوله، لا يرجع حتّى يفتح الله على يديه».

فلمّا أصبح قال: ادعوا إليّ عليًّا.

فقيل له: يا رسول الله هو رمد.

فقال: ادعوه.

فلمّا جاء تفل رسول الله ﷺ في عينيه وقال: اللّهمّ ادفع عنه الحرّ والبرد، ثمّ دفع الراية إليه ومضى، فما رجع إلى رسول الله ﷺ إلّا بفتح خيبر.

ثُمّ قال: إنّه لمّا دنا من القموص أقبل أعداء الله من

ہمارا سوال: اگر (معاذ اللہ) حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے دل میں مولا علی رضی اللہ عنہ کا بغض وعداوت ہوتا تو کیا وہ مولا علی رضی اللہ عنہ کی تعریف وتوصیف کرنے کا مطالبہ کرتے؟ کیا وہ مولا علی رضی اللہ عنہ کے لئے دعائیہ کلمات ارشاد فرماتے؟



## جنگ صفین اور جنگ جمل کے متعلق حضرت علی رضی اللہ عنہ کے ارشادات

1..... حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے ارشاد فرمایا کہ جنگ صفین اور جنگ جمل میں میرے لشکر کے مقتول اور حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے لشکر کے مقتول دونوں جنتی ہیں (بحوالہ: مجمع الزوائد جلد نہم، ص258)

2..... حضرت مولا علی رضی اللہ عنہ نے جنگ صفین پر واپسی پر فرمایا، امارات معاویہ رضی اللہ عنہ کو بھی خزانہ سمجھو کیونکہ جس وقت وہ نہ ہوں گے تم سروں کو گردنوں سے اڑتا ہوا دیکھو گے (بحوالہ: شرح عقیدہ واسطیہ)

3..... اگر فرمان رسول ﷺ کا پتہ ہوتا تو معاویہ (رضی اللہ عنہ) سے لڑائی نہ کرتا (فرمان مولا علی رضی اللہ عنہ)

عروہ بن نعیم فرماتے ہیں ایک اعرابی نبی پاک ﷺ کے پاس آیا۔ اس نے کہا میرے ساتھ کشتی کرکے مجھے پچھاڑ دو، تو حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نے کہا میں تمہارے ساتھ کشتی کرتا ہوں۔ نبی کریم ﷺ نے فرمایا ہرگز کوئی شخص معاویہ پر کبھی بھی غالب نہیں آئے گا۔

حضرت علی رضی اللہ عنہ نے صفین کی جنگ میں کہا اگر مجھے یہ حدیث یاد ہوتی تو میں معاویہ سے جنگ نہ کرتا (اخرجہ ابن عساکر، ازالۃ الخفاء فارسی مقصد دوم، ص278)

## جنگ صفین اور جنگ جمل کے متعلق حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے ارشادات

1..... حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا۔ میرا حضرت علی رضی اللہ عنہ سے اختلاف صرف حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے قصاص کے مسئلہ میں ہے اور اگر وہ خون حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کا قصاص لے لیں تو اہل شام میں ان کے ہاتھ پر بیعت کرنے والا سب سے پہلے میں ہوں گا (بحوالہ: البدایہ والنہایہ، جلد ساتویں، ص259)

2..... حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نے روم کے بادشاہ کو جوابی خط لکھا تو اس میں یہ لکھا کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ میرے ساتھی ہیں اگر تو ان کی طرف غلط نظر اٹھائے گا تو تیری حکومت کو گاجر مولی کی طرح اکھاڑ دوں گا (بحوالہ: تاج العروس، ص221)

3..... حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا: اے نصرانی کتے! اگر حضرت مولا علی رضی اللہ عنہ کا لشکر تیرے خلاف روانہ ہوا تو سب سے پہلے مولا علی رضی اللہ عنہ کے لشکر کا سپاہی بن کر تیری آنکھیں پھوڑ دینے والا معاویہ ہوگا (بحوالہ: مکتوب امیر معاویہ از: البدایہ والنہایہ)

4..... حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نے ایک قتل کے مسئلہ پر حضرت مولا علی رضی اللہ عنہ سے رجوع کیا (بحوالہ: موطا

امام مالک)

5......حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کو صاحب فضل کہا (بحوالہ: البدایہ والنہایہ، آٹھویں جلد، ص131)

6 حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کو جب شہادت حضرت علی رضی اللہ عنہ کو خبر ملی تو سخت افسردہ ہو گئے اور رونے لگے (البدایہ والنہایہ، آٹھویں جلد، ص130)

## سوال نمبر 25: حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نے ہزار ہا مسلمانوں کا خون بہایا نہ یہ حضرت علی رضی اللہ عنہ سے جنگ کرتے نہ مسلمانوں کا اتنا خون بہتا؟

**جواب** ......سب سے پہلی بات تو یہ ہے کہ یہ جنگ غلط فہمی کی بناء پر ہوئی اور دونوں طرف کے مسلمان حق پر تھے لہذا دونوں طرف سے مارے جانے والے شہید ہیں۔

"مسلمانوں کے قتل کی تین صورتیں ہیں"

1......اس لئے اسے قتل کرنا کہ یہ مسلمان کیوں ہو گیا یہ کفر ہے

2......مسلمان کو دنیاوی عناد اور ذاتی دشمنی کی وجہ سے قتل کرنا یہ فسق اور گناہ ہے

3......غلط فہمی کی بنیاد پر مسلمانوں میں جنگ ہو جائے اور مسلمان مارے جائیں، یہ غلط فہمی ہے۔ نہ فسق نہ کفر اس تیسری قسم کے لئے یہ آیت ہے

القرآن......**وان طائفتن من المومنین اقتتلوا فاصلحوا بینهما**

ترجمہ: اگر مسلمانوں کے دو گروہ آپس میں جنگ کر بیٹھیں تو ان میں صلح کرا دو (سورۂ حجرات، آیت 9، پارہ 26)

اس آیت میں جنگ کرنے والی دونوں جماعتوں کو مسلمان قرار دیا گیا (کتاب: امیر معاویہ، ص64)

حضرت علی و معاویہ رضی اللہ عنہما کی جنگ بھی اس تیسری قسم میں داخل ہے لہذا حضرت علی رضی اللہ عنہ یا حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کی شان میں بکواس کرنا سخت گناہ ہے

عقلی دلیل......حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ پر الزام لگاتے ہو کہ انہوں نے مسلمانوں کو قتل کرایا۔ یہ الزام خود حضرت علی رضی اللہ عنہ پر بھی پڑتا ہے، کیونکہ جیسے حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے ہاتھوں حضرت علی رضی اللہ عنہ کے مسلمان ساتھی شہید ہوئے۔ ویسے ہی حضرت علی رضی اللہ عنہ کے حامیوں کے ہاتھوں صحابی رسول حضرت طلحہ و زبیر رضی اللہ عنہما شہید ہوئے



(کتاب امیر معاویہ، ص64)

مگر ہمیں دونوں ہستیوں کا ادب کرنا چاہئے کیونکہ دونوں ہمارے ایمان میں داخل ہیں۔ ایک داماد رسول ہیں، دوسرے کاتب وحی ہیں۔ جس طرح ہماری تلواریں خاموش رہیں، اسی طرح ہماری زبانیں بھی خاموش رہنی چاہئیں۔

## سوال نمبر 26: حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ پر یہ بھی الزام لگایا جاتا ہے کہ وہ اہلبیت کے دشمن تھے؟

**جواب** ......اگر حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ اہلبیت کے دشمن ہوتے تو امام حسن رضی اللہ عنہ ان سے کبھی صلح نہ کرتے۔

حدیث شریف: حضرت حسن بصری رضی اللہ عنہ نے کہا کہ میں ابوبکرہ (نفیع بن حارث) کو فرماتے ہوئے سنا کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کو منبر شریف پر دیکھا اور حضرت حسن بن علی رضی اللہ عنہ آپ ﷺ کے پہلو میں تھے۔ آپ ﷺ ایک بار لوگوں کی طرف متوجہ ہوئے اور کبھی ان کی طرف متوجہ ہو کر فرماتے، میرا یہ بیٹا سردار ہے اور بالیقین اللہ تعالیٰ ان کے ذریعے مسلمانوں کی دو بڑی جماعتوں کے درمیان صلح کرائے گا (بخاری، کتاب الصلح، حدیث 2516، ص 1072، مطبوعہ شبیر برادرز لاہور)

اور ایسا ہی ہوا کہ حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ نے حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ سے صلح فرما کر ہزار ہا مسلمانوں کا خون بچالیا۔ پھر جب حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ نے جناب امیر معاویہ رضی اللہ عنہ سے صلح کر لی تب حضرت معاویہ امیر المومنین برحق ہوئے یہی مذہب اہلسنت ہے (از کتاب: امیر معاویہ، ص21)

## شیعہ حضرات کی کتاب سے ثبوت

حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ، حضرت علی رضی اللہ عنہ کی تعریف یوں فرماتے ہیں:

حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے سامنے جب حضرت علی رضی اللہ عنہ کا ذکر کیا گیا تو آپ نے فرمایا:

قسم ہے اللہ تعالیٰ کی علی شیر کی طرح تھے، جب پکارتے تھے اور جب سامنے آتے تو چودھویں رات کے چاند کی طرح ہوتے جب کثیر عطا کرتے تو بارش کی طرح نظر آتے۔ حاضرین میں سے کسی نے پوچھا کہ تم افضل ہو یا علی (رضی اللہ عنہ)؟ آپ نے کہا حضرت علی رضی اللہ عنہ کے (قدموں کے) نشان بھی آل سفیان سے افضل ہیں (نفائس الفنون لمحمد بن محمود آملی

بحوالہ النھایۃ، ص 33)

## حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کا حضرت علی رضی اللہ عنہ کی یاد میں رونا شیعہ مجتہد کی کتاب سے

شیعہ مجتہد سید ہاشم بحرانی اپنی کتاب حلیۃ الابرار جلد اول ص 345 پر لکھتا ہے۔ معاویہ نے مولا علی کی شان میں قصیدہ سنا تو ان کی یہ کیفیت ہوگئی کہ آنسو جاری ہوگئے جو ان کی داڑھی پر گرے، وہ ان کو روکنے کی طاقت نہیں رکھتے تھے۔ وہ اپنے آنسوؤں کو آستین سے صاف کر رہے تھے اور قوم کے حاضرین کے گلے بھی رونے کی وجہ سے بند ہو رہے تھے، پھر معاویہ نے کہا اللہ! ابوالحسن مولا علی رضی اللہ عنہ پر رحم کرے۔ قسم ہے اللہ کی وہ انہی اوصاف کے مالک تھے۔

## حضرت علی رضی اللہ عنہ کا حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کی حکومت کو ناپسند کرنے سے منع فرمانا

حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا اے لوگو! (حضرت) معاویہ کی حکومت کو ناپسند نہ کرو، قسم ہے اللہ کی! اگر تم نے ان کی حکومت کو ضائع کر دیا تو تم دیکھو گے کہ کتنے ہی سر کندھوں سے جدا کئے جا رہے ہیں۔ جیسے اندرائن (تمہ) کو اس کی بیل سے جدا کیا جاتا ہے (مصنف: ابن ابی شیبہ، جلد 8، ص 726)

## حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ نے حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کو امیر المومنین کہا

جب حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نے حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ کو ہدیہ پیش کیا تو حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ نے یہ دعائیہ کلمات بیان فرمائے۔

**وصل اللہ قرابتک یا امیر المومنین**

اے مومنوں کے امیر! اللہ تعالیٰ آپ کی قرابت کو ملائے (یعنی صلہ قرابت عطا فرمائے) اور آپ کو اللہ تعالیٰ جزاء خیر عطا فرمائے (تاریخ دمشق، جلد 8، ص 17)



## حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ نے بیعت نہ توڑنے کا اعلان فرمایا

جب امام حسین رضی اللہ عنہ کو حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کی بیعت توڑنے کے مشورے دیئے جانے لگے تو آپ نے اس کا خوبصورت جواب دیا۔

بے شک ہم نے بیعت کر لی، اس پر قائم رہنے کا معاہدہ کر لیا، اب اس کے توڑنے کی کوئی راہِ جواز نہیں (اخبار الطوال، ص 220)

☆ حضرت عبداللہ بن بریدہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں بے شک امام حسن رضی اللہ عنہ، حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے پاس تشریف لے گئے تو آپ نے فرمایا۔ میں آپ کو ضرور بر ضرور وہ انعام دوں گا جو انعام میں نے آپ سے پہلے کسی کو نہیں دیا اور نہ ہی آپ کے بعد کسی کو دوں گا۔ تو آپ نے حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ کو چار لاکھ درہم عطا کئے جو آپ نے قبول فرمالئے (مرقاۃ المفاتیح، مناقب اہل بیت جلد 11، ص 380، مطبوعہ مکتبہ امدادیہ، ملتان)

☆ ایک دفعہ حضرت امام حسن و حسین رضی اللہ عنہما دونوں ہی حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے پاس آئے تو آپ نے فوراً انہیں دو لاکھ عطیہ دیا اور اس پر حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ نے حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کو ان الفاظ میں خراج تحسین پیش کیا کہ آپ نے ہم سے افضل کسی شخص کو عطیہ نہیں دیا (ابن کثیر، جلد 8، ص 986)

## سوال نمبر 27: بعض لوگ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا پر الزام لگاتے ہیں کہ وہ اہل بیت کی دشمن تھیں؟

**جواب** ...... حضرت علی رضی اللہ عنہ نے حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کو جنگ جمل میں شکست دی اور جب حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کا اونٹ جس پر حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سوار تھیں، گرا دیا گیا۔

حضرت علی رضی اللہ عنہ نے انہیں گرفتار نہ کیا بلکہ احترام کے ساتھ والدہ محترمہ سا ادب فرماتے ہوئے مدینہ واپس پہنچا دیا۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے ان کے مال پر قبضہ نہ کیا، نہ ان کے سپاہی پر کوئی سختی فرمائی۔

جب حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے دشمنوں نے حضرت علی رضی اللہ عنہ پر اعتراض کیا کہ آپ نے دشمن پر قبضہ پا کر اسے چھوڑ دیا تو حضرت علی رضی اللہ عنہ نے جواب دیا کہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا بحکم قرآن ہماری ماں ہے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔

**وازواجه امهتهم** (احزاب:6)

"نبی (ﷺ) کی بیویاں مسلمانوں کی مائیں ہیں"

اور ماں قرآن کے حکم سے بیٹے پر حرام ہے اور لونڈی مولیٰ پر حلال ہوتی ہے۔

اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: **حرمت عليكم امهتكم**

تم پر تمہاری مائیں حرام کی گئیں (نساء:23)

اگر تم حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کو ماں نہیں مانتے تو کافر اور اگر ماں مان کر لونڈی بنا کر رکھنا جائز سمجھتے ہو تو بھی کافر

(صواعق الحرقہ، کتاب امیر معاویہ، ص17)



**شیعہ حضرات کے ترجمہ قرآن وحاشیہ کا ٹائٹل عکس**

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اِنَّا نَحْنُ نَزَّلْنَا الذِّكْرَ وَاِنَّا لَهٗ لَحٰفِظُوْنَ

# القرآن الکریم

## بلاغ القرآن

ترجمہ وحواشی

حجۃ الاسلام والمسلمین علامہ محسن علی نجفی مدظلہ العالی

ناشر مصباح القرآن ٹرسٹ (لاہور)

# شیعہ حضرات کے ترجمہ قرآن اور حاشیہ سے ثبوت

## رسول اللہ ﷺ کی ایک نہیں کئی ازواج ہیں اور سب کی سب قابل احترام ہیں

الاحزاب ۳۳ ۵۶۳

عکم ۚ وَاللّٰهُ يَقُوْلُ
السَّبِيْلَ ۝
لِاٰبَآئِهِمْ هُوَ اَقْسَطُ
فَاِنْ لَّمْ تَعْلَمُوْٓا
فَاِخْوَانُكُمْ فِي الدِّيْنِ
كُمْ ۚ وَلَيْسَ عَلَيْكُمْ
فِيْمَآ اَخْطَاْتُمْ بِهٖ ۙ وَلٰكِنْ مَّا
قُلُوْبُكُمْ ۚ وَكَانَ اللّٰهُ
رَّحِيْمًا ۝
اَوْلٰى بِالْمُؤْمِنِيْنَ مِنْ
سِهِمْ وَاَزْوَاجُهٗٓ اُمَّهٰتُهُمْ ۗ
وَاُولُوا الْاَرْحَامِ بَعْضُهُمْ اَوْلٰى
بِبَعْضٍ فِيْ كِتٰبِ اللّٰهِ مِنَ
الْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُهٰجِرِيْنَ اِلَّآ اَنْ
تَفْعَلُوْٓا اِلٰٓى اَوْلِيٰٓئِكُمْ مَّعْرُوْفًا ۭ
كَانَ ذٰلِكَ فِي الْكِتٰبِ مَسْطُوْرًا ۝
وَاِذْ اَخَذْنَا مِنَ النَّبِيّٖنَ مِيْثَاقَهُمْ وَ
مِنْكَ وَمِنْ نُّوْحٍ وَّاِبْرٰهِيْمَ
وَمُوْسٰى وَعِيْسَى ابْنِ مَرْيَمَ ۠
وَاَخَذْنَا مِنْهُمْ مِّيْثَاقًا غَلِيْظًا ۝
لِّيَسْـَٔلَ الصّٰدِقِيْنَ عَنْ صِدْقِهِمْ ۚ
وَاَعَدَّ لِلْكٰفِرِيْنَ عَذَابًا اَلِيْمًا ۝
يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اذْكُرُوْا نِعْمَةَ

تمہارے منہ کی باتیں ہیں اور اللہ حق بات کہتا اور (سیدھا) راستہ دکھاتا ہے۔☆

۵۔ منہ بولے بیٹوں کو ان کے باپوں کے نام سے پکارو اللہ کے نزدیک یہی قرین انصاف ہے، پھر اگر تم ان کے باپوں کو نہیں جانتے تو یہ تمہارے دینی بھائی اور دوست ہیں اور جو تم سے غلطی سے سرزد ہو جائے اس میں تم پر کوئی گناہ نہیں ہے، البتہ اس بات پر (گناہ ضرور ہے) جسے تمہارے دل جان بوجھ کر انجام دیں اور اللہ بڑا معاف کرنے والا، رحیم ہے۔

۶۔ نبی مومنین کی جانوں پر خود ان سے زیادہ حق تصرف رکھتا ہے اور نبی کی ازواج ان کی مائیں ہیں اور کتاب اللہ کی رو سے رشتے دار آپس میں مومنین اور مہاجرین سے زیادہ حقدار ہیں مگر یہ کہ تم اپنے دوستوں پر احسان کرنا چاہو، یہ حکم کتاب میں لکھا ہوا ہے۔☆

۷۔ اور (یاد کرو) جب ہم نے انبیاء سے عہد لیا اور آپ سے بھی اور نوح سے بھی اور ابراہیم، موسیٰ اور عیسیٰ بن مریم سے بھی اور ان سب سے ہم نے پختہ عہد لیا۔☆

۸۔ تاکہ سچ کہنے والوں سے ان کی سچائی کے بارے میں دریافت کرے اور کفار کے لیے اس نے دردناک عذاب تیار کر رکھا ہے۔

۹۔ اے ایمان والو! اللہ کی وہ نعمت یاد کرو

۶۔ اس آیت میں تین اہم نکات بیان ہوئے ہیں:
الف: نبی کی ولایت مطلقہ یعنی نبی اپنی امت کے ہر فرد سے زیادہ اولی بالتصرف ہیں یعنی جو اختیارات مؤمنین کو خود اپنے اوپر حاصل نہیں ہیں وہ نبی کو حاصل ہیں، قانونی طور پر بھی اور جسمانی لحاظ سے بھی کہ اگر نبی کا حکم ہو تو اپنی جان کو خطرے میں ڈالنا واجب ہے، جبکہ یہ اختیار از خود نہیں ہے۔
ب: وَاَزْوَاجُهٗٓ اُمَّهٰتُهُمْ: ازواج نبی مومنین کے لیے قابل احترام اور حرمت نکاح کے لحاظ سے ماں کی طرح ہیں۔ البتہ نگاہ کرنے اور اولاد سے نکاح کرنے میں ماں کی طرح نہیں ہیں۔
ج۔ ابتدا میں مہاجرت اور مواخاۃ کے ذریعے توارث کا ایک وقتی قانون نافذ تھا، اس آیت کے ذریعے اسے منسوخ کر دیا گیا اور بتایا گیا کہ میراث میں رشتہ دار زیادہ حقدار ہیں۔ باپ اور اس کی اولاد اُولُوا الْاَرْحَامِ کے مصداق اول ہیں اور میراث میں طبقہ اولیٰ میں ہیں۔ حضرت زہراء سلام اللہ علیہا نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی میراث کے بارے میں اسی آیت سے استدلال فرمایا۔
اِلَّآ اَنْ تَفْعَلُوْٓا: اپنے دوستوں پر احسان سے مراد وصیت ہے۔ وصیت کی صورت میں ارحام کے بغیر حصہ دار بن جاتے ہیں، مگر صرف ایک تہائی میں۔
۷۔ اللہ تعالیٰ نے تمام انبیاء سے بالعموم اور اولوالعزم انبیاء سے بالخصوص ایک پختہ عہد لیا ہے۔ اس عہد سے کون سا عہد مراد ہے۔ اس آیت میں اس کی وضاحت نہیں ہے، تاہم یہ معلوم ہے کہ یہ عہد انبیاء علیہم السلام کی رسالت سے متعلق ہے۔ عہد و میثاق لے کر چھوڑا نہیں جاتا، بلکہ اس عہد کو پورا کر کے اپنے آپ کو سچا ثابت کرنے والوں سے سوال ہو گا، جیسا کہ دوسری جگہ فرمایا: وَلَنَسْـَٔلَنَّ الْمُرْسَلِيْنَ
۹۔ اس آیت اور اس کے بعد کی چند آیات میں جنگ خندق اور غزوہ بنی قریظہ کے واقعات کی طرف اشارہ ہے، جس لشکر نے مدینہ پر چڑھائی کی تھی وہ قریش قبیلہ غطفان اور یہود کا لشکر تھا۔ اس لشکر نے مدینہ کو محاصرے میں لے لیا۔ محاصرے کو تقریباً ایک مہینہ ہوا تھا، سرد ترین موسم میں ایک سرد ترین آندھی چلی جس سے دشمن کے پاؤں اکھڑ گئے اور نظر نہ آنے والے لشکر سے مراد فرشتے ہی ہو سکتے ہیں۔



# حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی شان وعظمت

حدیث شریف: حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ مجھے رسول پاک ﷺ نے فرمایا۔ تم مجھے تین راتیں خواب میں دکھائی گئی تھی، فرشتہ تمہیں (تمہاری تصویر کو) ریشمی کپڑے میں لپیٹ کر لاتا رہا، مجھے اس نے بتایا کہ یہ آپ کی زوجہ ہے، میں نے تمہارے چہرے سے کپڑا ہٹا کر دیکھا تو تم ہی اس (تصویر) میں تھی۔ میں نے کہا کہ یہ فیصلہ اللہ تعالیٰ کا ہے تو وہ اسے جاری فرمادے (بخاری ومسلم، مشکوٰۃ باب مناقب ازواج النبی ﷺ)

حدیث شریف: رسول پاک ﷺ نے سیدہ فاطمۃ الزہرا رضی اللہ عنہا کو فرمایا اے میری بیٹی! کیا تم اس سے محبت نہیں کرتی جس سے میں محبت کرتا ہوں؟ عرض کیا کیوں نہیں، یعنی آپ ﷺ کی پسند کو میں پسند کرتی ہوں، تو آپ ﷺ نے فرمایا کہ تم اس سے (عائشہ سے) محبت رکھو۔ (بخاری ومسلم، مشکوٰۃ باب مناقب ازواج النبی ﷺ)

حدیث شریف: حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں بے شک جبریل علیہ السلام میری تصویر ایک سبز ریشمی کپڑے میں رسول پاک ﷺ کے پاس لائے اور کہا کہ یہ آپ ﷺ کی زوجہ ہے دنیا اور آخرت میں (ترمذی شریف، مشکوٰۃ باب مناقب ازواج النبی ﷺ)

حدیث شریف: حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ، سرور کونین ﷺ سے روایت کرتے ہیں کہ آپ ﷺ نے فرمایا۔ عائشہ (رضی اللہ عنہا) کو تمام عورتوں پر اس طرح فضیلت حاصل ہے جیسے ثرید کو اور طعاموں پر فضیلت حاصل ہے (بخاری، مسلم، مشکوٰۃ باب بدء الخلق، ص 509)

## سوال نمبر 28: بعض لوگ کہتے ہیں کہ ایک مرتبہ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ اپنے کندھوں پر یزید کو لے جارہے تھے تو حضور ﷺ نے فرمایا کہ جہنمی پر جہنمی سوار ہے (معاذ اللہ)...... معلوم ہوا کہ یزید بھی دوزخی اور امیر معاویہ بھی دوزخی (نعوذ باللہ)؟

**جواب**...... ماشاء اللہ یہ ہے دشمنان صحابہ کی تاریخ پر نظر اور یہ ہے ان کی نادانی کا حال

دلیل...... یزید کی پیدائش حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کے دور حکومت میں ہوئی، دیکھو کتاب جامع ابن اثیر اور کتاب

الناہیہ وغیرہ۔

اعتراض کرنے والوں نے حضور ﷺ کے زمانہ میں یزید کو پیدا کروادیا کیا عالم ارواح سے یزید، حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے کندھے پر کود کر آ گیا (لاحول ولاقوۃ)

## حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کا نسب اور آپ رضی اللہ عنہ کا خاندان

جواب...... مفتی جلال الدین احمد امجدی رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

''آپ کا نام معاویہ اور کنیت ابوعبدالرحمٰن ہے۔ والد کی طرف سے آپ کا سلسلہ نسب یہ ہے معاویہ بن ابوسفیان بن حرب بن امیہ بن عبدشمس بن عبدمناف اور والدہ کی طرف سے نسب یوں ہے۔ معاویہ بن ہند بنت عتبہ بن ربیعہ بن عبدشمس بن عبدمناف اور عبدمناف سرکار اعظم ﷺ کے چوتھے دادا ہیں۔ اس لئے کہ سرکار اعظم ﷺ کا سلسلہ نسب یہ ہے ابن عبداللہ بن عبدالمطلب بن ہاشم بن عبدمناف خلاصہ یہ ہوا کہ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ والد کی طرف سے پانچویں پشت میں اور والدہ کی طرف سے بھی پانچویں پشت میں سرکار اعظم ﷺ کے نسب میں آپ کے چوتھے دادا عبدمناف سے مل جاتے ہیں جس سے ظاہر ہوا کہ آپ نسب کے لحاظ سے سرکار اعظم ﷺ کے قریبی اہل قرابت میں سے ہیں اور رشتے میں سرکار اعظم ﷺ کے حقیقی سالے ہیں۔ اس لئے کہ ام المومنین حضرت ام حبیبہ بنت ابوسفیان رضی اللہ عنہا جو سرکار اعظم ﷺ کی زوجہ مطہرہ ہیں، وہ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کی حقیقی بہن ہیں۔ اسی لئے عارف باللہ مولانا رومی علیہ الرحمہ نے اپنی مثنوی شریف میں آپ کو تمام مومنوں کا ماموں تحریر فرمایا ہے'' (خطبات محرم، ص 239-240، مطبوعہ زاویہ پبلشرز، لاہور)

شیخ الحدیث حضرت علامہ عبدالمصطفیٰ اعظمی علیہ الرحمہ فرماتے ہیں۔

''حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ بہت ہی خوبصورت گورے رنگ والے اور نہایت ہی وجیہ اور رعب والے تھے، چنانچہ امیر المومنین حضرت عمر رضی اللہ عنہ فرمایا کرتے تھے کہ ''معاویہ'' عرب کے ''کسریٰ'' ہیں۔ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ چونکہ بہت ہی عمدہ کاتب تھے، اس لئے دربار نبوت میں وحی لکھنے والوں کی جماعت میں شامل کر لئے گئے۔ اسلام میں بحری لڑائیوں کے موجد آپ ہیں۔ جنگی بیڑوں کی تعمیر کا کارخانہ بھی آپ نے بنوایا خشکی اور سمندری فوجوں کی بہترین تنظیم فرمائی اور جہادوں کی بدولت اسلامی حکومت کی حدود کو وسیع سے وسیع تر کرتے رہے اور اشاعت اسلام کا دائرہ برابر بڑھتا رہا، جابجا مساجد کی تعمیر اور درس گاہوں کا قیام فرماتے رہے'' (کرامات صحابہ، رضی اللہ عنہم، ص 184 اور 185)

حکیم الامت، تاجدار گجرات، مفسر شہیر حضرت علامہ مولانا مفتی احمد یار خان نعیمی علیہ الرحمہ ارشاد فرماتے ہیں:

''حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ خاص صلح حدیبیہ کے دن 7ھ میں اسلام لائے مگر مکہ والوں کے خوف سے اپنا اسلام



چھپائے رہے، پھر فتح مکہ کے دن اپنا اسلام ظاہر فرمایا جن لوگوں نے کہا ہے کہ وہ فتح مکہ کے دن ایمان لائے، وہ ظہور ایمان کے لحاظ سے کہا جیسے حضرت عباس رضی اللہ عنہ در پردہ جنگ بدر کے دن ہی ایمان لا چکے تھے۔ مگر احتیاطاً اپنا ایمان چھپائے رہے اور فتح مکہ میں ظاہر فرمایا تو لوگوں نے انہیں بھی فتح مکہ کے مومنوں میں شمار کر دیا حالانکہ آپ قدیم الاسلام تھے۔

### خاندان امیر معاویہ رضی اللہ عنہ

حضرت شیخ ابن حجر مکی علیہ الرحمہ اپنی کتاب ''تطہیر الجنان'' میں لکھتے ہیں کہ کچھ لوگوں کا یہ کہنا کہ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ فتح مکہ کے بعد ایمان لائے تھے، حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں ان لوگوں میں شریک تھے جو فتح مکہ کے دن سرکار اعظم ﷺ کے ساتھ مکہ مکرمہ میں آئے اور مجھے عمرہ کی ادائیگی کے بعد مروہ کے پاس سرکار اعظم ﷺ کے سر مبارک کے بال تراشنے کا شرف حاصل ہوا تھا۔

حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ حضرات حسنین رضی اللہ عنہما کے بھائی تھے۔ والدہ کی نسبت سے بھانجے تھے، ام المومنین ام حبیبہ رضی اللہ عنہما کے رشتہ سے نواسے تھے، حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ، امام حسن رضی اللہ عنہ سے بیس سال اور حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ سے اکیس سال بڑے تھے۔

کتاب الاصابہ جلد دوم ص 179 اور المتقی ص 253 پر ہے کہ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کی قیام گاہ یعنی آپ کے والد حضرت سیدنا ابوسفیان رضی اللہ عنہ کا مکان سرکار اعظم ﷺ کے لئے مشرکین مکہ کی ایذا رسانی سے پناہ گاہ ثابت ہوتا تھا چنانچہ حافظ علامہ ابن حجر عسقلانی علیہ الرحمہ نے طبقات ابن سعد کے حوالہ سے نقل کیا ہے۔

سرکار اعظم ﷺ کو جب مشرکین مکہ اذیت و تکلیف پہنچاتے تو آپ ﷺ حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ کے گھر پناہ لیا کرتے تھے، اسی احسان کا بدلہ اور شکریہ سرکار اعظم ﷺ نے فتح مکہ کے موقع پر یہ اعلان فرمایا **من دخل دار ابی فھو امن** یعنی ابتدائے اسلام کی عسرتوں اور پریشانیوں میں جو مکان پناہ گاہ سرکار اعظم ﷺ بنا، آج بھی اس میں جو پناہ حاصل کرے گا، اسے امان دے دی جائے گی (بحوالہ: مسلم شریف)

حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے والد حضرت سیدنا ابوسفیان مولفۃ القلوب میں سے تھے، انہیں غزوہ حنین میں مال غنیمت دیا گیا، فتح مکہ کے دن ان کے گھر کو سرکار اعظم ﷺ نے دارالامن قرار دیا۔ حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ اور آپ کی زوجہ حضرت ہندہ رضی اللہ عنہا فتح مکہ کے بعد ایمان لائے تھے اور سرکار اعظم ﷺ نے ان دونوں کے ایمان کو قبول فرمایا تھا۔

حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ کی بیٹی اور حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کی بہن حضرت سیدہ ام المومنین ام حبیبہ، رضی اللہ عنہا سرکار اعظم ﷺ کی پیاری زوجہ تھیں، اس نسبت سے حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ سرکار اعظم ﷺ کے قریبی رشتہ دار

ہوئے اور حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ سرکار اعظم ﷺ کے محبوب تھے۔

مطلب یہ کہ حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ کے خاندان کو سرکار اعظم ﷺ نے پسند فرمایا۔ اس لئے آپ کے خاندان سے رشتہ جوڑا۔

ایمان لانے کے بعد تمام پچھلے گناہ معاف کردیئے جاتے ہیں، لہذا حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ اور آپ کی زوجہ حضرت ہند رضی اللہ عنہا پاک دامن ہیں، حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ صحابی رسول اور حضرت ہند رضی اللہ عنہا صحابیہ ہیں، اب ان کی شان میں ادنٰی سی بھی گستاخی گمراہی ہے، کیونکہ جنہیں اللہ تعالیٰ اور اس کے محبوب ﷺ نے معاف فرمادیا۔ ہماری کیا اوقات کہ ہم ان کی ذات کے متعلق زبان درازی کریں۔

## حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ راوی احادیث تھے

محدثین کی تحقیق کے مطابق حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ سے ایک سو ساٹھ احادیث نبوی روایت کی گئی ہیں۔

حضرت امام بخاری علیہ الرحمہ کسی راوی کو کسی انسان تو انسان اپنے جانور کو بھی دھوکہ دیتے دیکھ لیتے تو ان سے حدیث نہ لیتے کیونکہ جو شخص اپنے جانور کو دھوکہ دے سکتا ہے، وہ انسان کو بھی دھوکہ دے سکتا ہے پس امام بخاری اور امام مسلم کا کثیر تعداد میں حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ سے احادیث روایت کرنا یہ ثابت کرتا ہے کہ آپ رضی اللہ عنہ کی ذات ان ائمہ حدیث کے نزدیک ثقہ تھے۔

## حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ رسول پاک ﷺ کی نظر میں

1......رسول پاک ﷺ نے فرمایا اے اللہ! معاویہ کو کتاب (قرآن) اور حساب کا علم عطا فرما اور اسے عذاب سے بچا

(مسند الامام احمد بن حنبل، حدیث 17152، جلد 27، ص 383)

2......نبی پاک ﷺ نے امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے حق میں فرمایا۔ اے اللہ! اسے ہدایت کی طرف رہنمائی فرما اور ہلاکت سے بچا، دنیا اور آخرت میں اس کی مغفرت فرمادے (المعجم الاوسط، حدیث 1838، جلد اول، ص 498)

3......رسول پاک ﷺ نے فرمایا اپنے امور میں معاویہ (رضی اللہ عنہ) کو گواہ بناؤ، بے شک وہ طاقتور اور امانت دار ہے

(البحر الزخار، حدیث 3507، جلد 8، ص 433، مسند الشامین حدیث 1110، جلد 2، ص 161)

4......امام طبرانی نے اوسط میں روایت کی ہے کہ حضرت جبرئیل علیہ السلام، نبی پاک ﷺ کی بارگاہ میں حاضر ہوئے۔ عرض کی یارسول اللہ ﷺ! معاویہ (رضی اللہ عنہ) کے حق میں وصیت فرمایئے، بے شک وہ اللہ تعالیٰ کی کتاب کے امین ہیں اور



عمدہ امین ہیں (المعجم الکبیر، حدیث 3902، جلد 3، ص 73)

5......رسول پاک ﷺ نے فرمایا بے شک اللہ تعالیٰ اور اس کا رسول ﷺ معاویہ (رضی اللہ عنہ) سے محبت کرتے ہیں

(مجمع الزوائد، کتاب المناقب، حدیث 15923، جلد 9، ص 441)

6......امام طبرانی نے حضرت عوف بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت فرمائی ہے کہ بے شک انہوں نے خواب میں دیکھا کہ معاویہ (رضی اللہ عنہ) اہل جنت میں سے ہیں (المعجم الکبیر، حدیث 686، جلد 18، ص 307)

7......طبرانی نے اعمش سے روایت کی ہے کہ اگر تم معاویہ (رضی اللہ عنہ) کو دیکھتے تو البتہ ضرور کہتے کہ یہ مہدی ہیں

(المعجم الکبیر، حدیث 691، جلد 18، ص 308)

8......امام طبرانی نے صحیح رجال کی سند کے ساتھ حضرت ابو درداء رضی اللہ عنہ سے روایت کی ہے کہ میں نے رسول پاک ﷺ کے بعد کوئی ایسا شخص نہیں دیکھا جو امیر معاویہ رضی اللہ عنہ سے زیادہ رسول اللہ ﷺ کی نماز کے مشابہ نماز پڑھتا ہو

(مسند الشامین، حدیث 282، جلد اول، ص 168)

9......سرکار اعظم ﷺ نے ارشاد فرمایا معاویہ رضی اللہ عنہ میں تم سے ہوں اور تم مجھ سے ہو (بحوالہ: لسان المیزان)

10......سرکار اعظم ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ لوگوں کو خبر دی جائے کہ امیر معاویہ رضی اللہ عنہ جنتی ہیں (بحوالہ: طبرانی شریف)

11......سرکار اعظم ﷺ نے فرمایا اے اللہ تعالیٰ! معاویہ رضی اللہ عنہ کو ملکوں کی حکومت عطا فرما (بحوالہ: کنز العمال، جلد اول، ص 19)

فائدہ......اس حدیث شریف سے معلوم ہوا کہ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کو حکومت سرکار اعظم ﷺ کی دعاؤں سے نصیب ہوئی۔

12......حضرت ادریس رضی اللہ عنہ نے روایت کی ہے کہ جب حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے عمیر بن سعید کو حمص کی گورنری سے معزول کیا تو ان کی جگہ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کو حمص کا گورنر مقرر کیا گیا۔ حضرت عمیر رضی اللہ عنہ نے کہا کہ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کو ہمیشہ خیر سے یاد کیا کرو وہ امت کے بڑے ہی بہتر آدمی ہیں۔ وہ فرمانے لگے، میں نے سرکار اعظم ﷺ سے سنا ہے کہ آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا۔ اے اللہ تعالیٰ! معاویہ رضی اللہ عنہ کو ہادی بنادے، مہدی بنادے

(بحوالہ: ترمذی شریف)

فائدہ......اس حدیث شریف سے معلوم ہوا کہ صحابہ کرام علیہم الرضوان ہمیشہ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کو خیر سے یاد

کرتے اوران کانہایت ہی ادب واحترام کرتے، چنانچہ ہمیں بھی حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کی تعظیم کرتے ہوئے ان کے متعلق زبان سنبھال کر گفتگو کرنی چاہیے۔

13......سرکار اعظم ﷺ نے فرمایا اے اللہ شام میں برکت عطا فرما اور یمن میں برکت عطا فرما (بحوالہ: بخاری شریف، کتاب الفتن)

فائدہ......ملک شام حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کا دارالخلافہ تھا اگر حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ آپ ﷺ کے معزز صحابی نہ ہوتے تو انہیں ایسے بابرکت ممالک کی امارت نہ دی جاتی۔

14......حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ رسول پاک ﷺ کے کاتب تھے۔ نبی کریم ﷺ نے حضرت جبرئیل علیہ السلام سے مشورہ لیا کہ معاویہ (رضی اللہ عنہ) کو کاتب بنایا جائے یا نہیں؟ حضرت جبرئیل علیہ السلام نے عرض کیا اس سے کتابت کروایا کریں وہ امین ہیں (البدایہ النہایہ، جلد 8،ص 127)

15......ایک مرتبہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ، نبی پاک ﷺ کے پیچھے سواری پر بیٹھے ہوئے تھے، آپ ﷺ نے پوچھا اے معاویہ! تیرے جسم کا کون سا حصہ میرے قریب ہے؟ عرض کیا میرا پیٹ۔ آپ ﷺ نے فرمایا اے اللہ! اسے علم اور حلم سے بھر دے (الخصائص الکبریٰ، جلد 2،ص 293)

16......ایک مرتبہ ایک دیہاتی نے نبی پاک ﷺ سے کہا مجھ سے کشتی لڑیں! حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ پاس موجود تھے۔ انہوں نے فرمایا میں تم سے کشتی لڑتا ہوں۔ نبی کریم ﷺ نے دعا دی کہ معاویہ (رضی اللہ عنہ) کبھی مغلوب نہیں ہوگا۔

حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نے اس سے کشتی لڑی اور اسے پچھاڑ دیا۔ مولا علی رضی اللہ عنہ فرمایا کرتے تھے کہ اگر مجھے یہ حدیث یاد ہوتی تو میں معاویہ (رضی اللہ عنہ) سے کبھی جنگ نہ لڑتا (خصائص الکبریٰ، جلد 2،ص 199، ازالۃ الخفاء، جلد 2،ص 278)

17......رسول پاک ﷺ نے حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کو ایک قمیص پہنائی تھی اور ان کے پاس نبی کریم ﷺ کی وہ قمیص، چادر، ناخن اور بال مبارک بھی موجود تھے۔ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نے وصال سے پہلے وصیت فرمائی تھی کہ مجھے حضور ﷺ والی قمیص کا کفن پہنا کر آپ والی چادر میں لپیٹ کر، ناخن اور بال مبارک میری آنکھوں اور منہ پر رکھ دیئے جائیں اور مجھے اللہ تعالیٰ کے حوالے کر دیا جائے (الاستیعاب ص 687، الاکمال مع المشکوٰۃ ص 617، البدایہ والنہایہ، جلد 8، ص 148)



18......حضرت مولا علی رضی اللہ عنہ کے ساتھ اختلاف کے دنوں میں شہنشاہ روم نے موقع سے فائدہ اٹھاتے ہوئے اسلامی علاقے میں مداخلت شروع کر دی تو حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نے روم کے بادشاہ کو خط لکھا کہ اگر تم اپنی حرکتوں سے باز نہ آئے تو میں اپنے چچازاد بھائی علی (رضی اللہ عنہ) سے صلح کرلوں گا اور ہم دونوں مل کر تمہیں تمہارے گھر سے بھی نکال دیں گے اور تیرے لئے زمین تنگ کر کے رکھ دیں گے۔ شہنشاہ روم خوف زدہ ہو گیا اور صلح پر مجبور ہو گیا (البدایہ والنہایہ، جلد 8،ص 126، تاج العروس، جلد 7،ص 208)

## حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ صحابہ کرام علیہم الرضوان کی نظر میں

1......حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ جب امت میں تفرقہ اور فتنہ برپا دیکھو تو سیدنا امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کی اتباع کرو (بحوالہ: البدایہ والنہایہ)

2......حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کا ذکر کرو تو خیر سے کرو (بحوالہ: ترمذی شریف)

3......حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ یقیناً فقیہ ہیں (بحوالہ: البدایہ والنہایہ)

4......حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے ملکی حکومت کو زینت دینے والا حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ سے زیادہ کوئی نہیں دیکھا (بحوالہ: تاریخ بخاری)

5......فاتح عراق وایران حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ نے فرمایا۔ میں نے حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کے بعد اس دروازے والے (معاویہ) سے زیادہ حق فیصلہ کرنے والا کسی کو نہیں دیکھا (بحوالہ: البدایہ والنہایہ، جلد 7،ص 123)

6......حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ نے خدا تعالیٰ کی قسم کھا کر فرمایا حضرات خلفائے راشدین حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سے افضل تھے اور معاویہ رضی اللہ عنہ سرداری کی صفت میں ان حضرات سے بڑھ کر تھے (استیعاب، جلد دوم، ص 263)

7 حضرت ابو درداء رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے سرکار اعظم ﷺ کے بعد سرکار اعظم ﷺ سے زیادہ مشابہت رکھنے والی نماز پڑھانے والا حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے سوا کوئی نہیں دیکھا (بحوالہ: مجمع الزوائد للعلامہ نورالدین)

8......حضرت عبداللہ ابن عمر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ امیر معاویہ رضی اللہ عنہ سرکار اعظم ﷺ کے سامنے بیٹھ کر لکھا

کرتے تھے (بحوالہ: منبع الفوائد)

9.....حضرت سیدنا امیر معاویہ رضی اللہ عنہ ان بارہ خلفاء میں شامل ہیں جن کی بشارت سرکار اعظم ﷺ نے دی (تطہیر الجنان ص 15)

10.....حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ اور سرکار اعظم ﷺ کی ملاقات جنت کے دروازے پر ہوگی (بحوالہ: لسان المیزان، ص 25 )

11 حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ پر جبرئیل امین علیہ السلام نے سلام بھیجا (بحوالہ: البدایہ والنہایہ)

12.....حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے بارے میں جبرئیل امین علیہ السلام نے خیر کی وصیت کی (بحوالہ: البدایہ والنہایہ)

## حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ اور حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کی باہمی صلح

## حضرت امام باقر رضی اللہ عنہ کی نظر میں

حضرت امام باقر رضی اللہ عنہ نے کہا کہ حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ نے جو کچھ کیا وہ اس امت کے لئے ہر اس چیز سے بہتر تھا جس پر کبھی سورج طلوع ہوا (بحوالہ: بحار الانوار، جلد دہم، ص 1641)

## حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ علمائے اسلام کی نظر میں

1.....حضرت امام اعظم ابوحنیفہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کے ساتھ اگر جنگ میں ابتداء کی تو صلح میں بھی ابتداء کی (بحوالہ: صواعق المحرقہ)

2.....حضرت امام مالک رضی اللہ عنہ نے کہا کہ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کو برا کہنا اتنا بڑا جرم ہے جتنا بڑا جرم حضرت ابوبکر صدیق اور عمر فاروق رضی اللہ عنہما کو برا کہنا ہے۔ (بحوالہ: صواعق المحرقہ)

3.....حضرت امام شافعی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ اسلامی حکومت کے بہت بڑے سردار ہیں (بحوالہ: صواعق المحرقہ)

4.....حضرت امام احمد ابن حنبل رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ تم لوگ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے کردار کو دیکھتے تو بے ساختہ کہہ اٹھتے بے شک یہی مہدی ہیں (بحوالہ: صواعق المحرقہ)



5.....حضرت امام اعمش رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ اگر تم امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کا زمانہ دیکھ لیتے تو تم کو معلوم ہوتا کہ حکمرانی اور انصاف کیا چیز ہے۔ لوگوں نے پوچھا کیا آپ ان کے حلم کی بات کررہے ہیں، تو آپ نے فرمایا نہیں! خدا کی قسم ان کے عدل کی بات کررہا ہوں۔ (العواصم، ص 33 اور المنتقی ص 233)

6.....حضرت عوف بن مالک رضی اللہ عنہ مسجد میں قیلولہ فرمارہے تھے کہ خواب میں ایک شیر کی زبانی آواز آئی جو منجانب اللہ تعالیٰ تھی کہ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کو جنتی ہونے کی بشارت دے دی جائے (بحوالہ: طبرانی شریف)

7 مشہور محدث حضرت مجاہد رضی اللہ عنہ نے کہا کہ اگر تم حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو دیکھتے تو کہتے یہ مہدی ہیں (بحوالہ: البدایہ والنہایہ)

8 حضرت امام قاضی عیاض رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ سرکار اعظم ﷺ کے صحابی، برادر نسبتی اور کاتب وحی ہیں جو آپ کو برا کہے اس پر لعنت ہے (بحوالہ: البدایہ والنہایہ)

9.....امام ملا علی قاری علیہ الرحمہ فرماتے ہیں کہ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ مسلمانوں کے امام برحق ہیں۔ ان کی برائی میں جو روایتیں لکھی گئی ہیں سب کی سب جعلی اور بے بنیاد ہیں (بحوالہ: موضوعات کبیر، ص 129)

10.....حضرت عمر بن عبدالعزیز علیہ الرحمہ نے خود اس شخص کو کوڑے مارے تھے جو حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ پر سب وشتم کیا کرتا تھا (بحوالہ: الصارم المسلول)

11.....حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی علیہ الرحمہ نے لکھا ہے کہ سرکار اعظم ﷺ نے حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کو ہدایت یافتہ اور ذریعہ ہدایت فرمایا اس لئے کہ انہوں نے مسلمانوں کا خلیفہ بننا تھا اور نبی امت پر شفیق ہے (ازالۃ الخفاء، جلد اول، ص 573)

12.....اعلیٰ حضرت امام اہلسنت احمد رضا خان محدث بریلی علیہ الرحمہ فرماتے ہیں کہ جو شخص حضرت سیدنا امیر معاویہ رضی اللہ عنہ پر طعن کرے وہ جہنمی کتا ہے ایسے خنزیر شخص کے پیچھے نماز حرام ہے (ملفوظات اعلیٰ حضرت، امام احمد رضا علیہ الرحمہ)

آپ نے ائمہ مجتہدین اور مفسرین کرام علیہم الرضوان کے اقوال کا مطالعہ کیا جس سے یہ بات ثابت ہوئی کہ تمام حضرات حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کا احترام کرتے تھے اور احترام کرنے کا مسلمانوں کا بھی سبق دیا کرتے تھے اور زبان درازی سے روکا کرتے تھے۔

## سوال نمبر 29: حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے خلاف حضورﷺ نے دعا کی۔ چنانچہ مسلم شریف کی حدیث لاتے ہیں کہ حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک بار مجھے حضورﷺ نے حکم دیا کہ معاویہ رضی اللہ عنہ کو بلاؤ میں بلانے گیا تو وہ کھانا کھا رہے تھے۔ میں نے آ کر یہ عرض کر دیا پھر حضورﷺ نے فرمایا کہ معاویہ کو بلاؤ، جب میں گیا تو وہ کھانا کھا رہے تھے، میں نے عرض کیا یا رسول اللہﷺ وہ کھا رہے ہیں تو فرمایا ان کا پیٹ نہ بھرے اور حضورﷺ کی دعا قبول ہوتی ہے چنانچہ حضورﷺ نے حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے خلاف دعا کی، اس کا جواب دیں؟

**جواب** ......اعتراض کرنے والے نے اس حدیث کو سمجھنے میں غلطی کی، کم از کم اتنی ہی بات سمجھ لی ہوتی کہ جو حضورﷺ گالیاں دینے والوں کو معاف کر دیتے، وہ حضورﷺ اس موقع پر حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے خلاف کیوں دعا کرینگے۔

دوسری بات یہ ہے کہ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ نے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سے یہ کہا بھی نہیں کہ آپ کو رسول پاکﷺ بلا رہے ہیں۔ صرف دیکھ کر خاموشی سے واپس آ گئے اور حضورﷺ سے واقعہ عرض کیا۔

تیسری بات یہ ہے کہ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کا نہ کوئی قصور تھا نہ کوئی خطا اور حضورﷺ ان کے خلاف دعا دیں، یہ ناممکن ہے۔

اب اعتراضات کے جوابات سنتے ہیں کہ عرب میں محاورتاً اس قسم کے الفاظ پیار و محبت کے موقع پر بھی بولے جاتے ہیں۔ ان سے کسی کے خلاف دعا مقصود نہیں ہوتی۔

مثلاً تیرا پیٹ نہ بھرے، تجھے تیری ماں روئے وغیرہ کلمات غضب کے لئے نہیں بلکہ کرم کے لئے ارشاد ہوئے ہیں اور اگر مان بھی لیا جائے کہ سرکارﷺ نے حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے خلاف دعا دی تو بھی یہ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ



عنہ کے نتیجہ میں رحمت بنی۔ اللہ تعالیٰ نے حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کو اتنا مال دیا کہ انہوں نے سینکڑوں کا پیٹ بھر دیا۔ ایک ایک شخص کو بات بات پر لاکھوں لاکھوں روپیہ انعام دیئے کیونکہ حضورﷺ نے اپنے رب جل جلالہ سے عہد لیا تھا کہ مولا عزوجل اگر میں کسی مسلمان کو بلاوجہ لعنت یا اس کے خلاف دعا کروں تو اسے رحمت اجر اور پاکی کا ذریعہ بنا دینا۔

الحدیث...... حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا، حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے کتاب الدعوات میں حدیث ہے کہ فرمایا حضورﷺ نے کہ اے اللہ تعالیٰ جس کسی کو برا کہہ دوں تو قیامت میں اس کے لئے اس کے خلاف دعا کو قرب کا ذریعہ بنا (بحوالہ: مسلم شریف)

اب سمجھ میں آ گیا کہ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ پر لگائے گئے سارے الزامات بے بنیاد ہیں اور حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کاتب وحی، عاشق رسولﷺ اور جید صحابی ہیں۔

## سوال نمبر 30: حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ اور امام حسن رضی اللہ عنہ کے درمیان صلح کا معاملہ بیان کریں؟

**جواب**...... حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ اور حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کی صلح:

''شمس التواریخ'' میں علامہ ابن حجر رضی اللہ عنہ کی ایک روایت نقل کی گئی ہے کہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ الکریم اور حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کی صلح ہوئی تو حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کوفے میں داخل ہوئے، حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ سے ملاقات کی اور آپ کی خدمت میں تین لاکھ درہم پیش کئے۔ ایک ہزار لباس، تیس غلام آپ کی خدمت میں نذرانہ پیش کیا۔ حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ کوفہ چھوڑ کر مدینہ منورہ آ گئے۔ کوفہ میں مغیرہ بن شعبہ، بصرہ میں عبداللہ بن عامر کو حاکم مقرر کر دیا گیا اور حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ دمشق چلے گئے۔ یہ صلح نامہ ماہ ربیع الاول میں لکھا گیا تھا۔

''فتح الباری شرح صحیح بخاری'' میں اس صلح نامہ کی تفصیلات موجود ہیں۔ صلح نامہ کی تکمیل کے بعد حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ مدینہ شریف تشریف لے آئے۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ سے اس بات پر صلح کر لی تھی کہ وہ شام کے امیر رہیں گے۔ اب حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ نے اس بات پر صلح کر لی کہ وہ کوفہ اور بصرہ کے امیر بھی رہیں گے۔ کوفہ کے لوگوں نے حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ سے بیعت کر لی۔ اب وہ شام میں رہتے ہوئے سارے عراق اور عرب ممالک کے امیر اور حکمران تھے۔ حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ نے خلافت ان کے حوالے کر دی۔ ان سے بیعت بھی

کرلی۔ انہیں امیر المومنین بھی تسلیم کرلیا۔ اب لوگ ان پر اعتراض کرتے پھرتے ہیں، طعن و تشنیع کرتے ہیں۔ یہ کتنی گمراہی اور بے دینی ہے۔ حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ کی یہ غلطی خواہ اجتہادی تھی، یا آپ کی کمزوری، آپ کا خلافت سپرد کرنا درست تھا۔ اس پر اعتراض کرنا کتنی غلط روش ہے۔

''صاحب شمس التواریخ'' لکھتے ہیں کہ یہ صلح نامہ، تفویض خلافت اور وظائف کا قبول کرنا کسی دباؤ یا ڈر سے نہیں تھا بلکہ نہایت ہی نیک دلی سے تھا۔ حالانکہ اس وقت چالیس ہزار کا بہت بڑا لشکر آپ کے ساتھ کھڑا تھا اور یہ سارے لوگ لڑنے مرنے والے تھے۔ جنگ و قتال کے ماہر تھے۔ حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ کے جانثار تھے۔ ان سے بیعت کی ہوئی تھی۔ اگر ان سے جبر کیا جاتا تو یہ لوگ کیسے خاموش رہ سکتے تھے۔ حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ کی خلافت کا دور تیس سالہ دور خلافت میں آتا ہے۔ آپ کی خلافت صحابہ اربعہ کا تتمہ ہے۔ آپ نے اپنی خوشی اور رضامندی سے حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے حق میں دستبرداری کا اعلان کیا تھا۔

## حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کی خلافت امارت تھی

حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کی خلافت کو ہم امارت اسلامیہ قرار دیتے ہیں اور یہ خلافت راشدہ سے متصل ایک صالح امارت ہے۔ آپ بیس سال تک امیر رہے۔ ہم ان کی خلافت کو سلطنت اسلامیہ کی ابتدائی منزل جانتے ہیں اور یہ امارت حقہ تھی۔ پھر آپ نے اپنے دور امارت میں عدل و انصاف، نظم و نسق، فتوحات اور مہمات کا ایک ایسا سلسلہ شروع کیا جو تاریخ میں سنہری حروف میں لکھا جانے والا ہے۔ آپ نے ملکی انتظامات کو بے مثال طریقہ سے سنبھالا۔ ان کی نگرانی کی۔ آپ نے جناب رسول اکرم ﷺ کی صحبت سے فیض پایا تھا۔ مہدی تھے، ہادی تھے، کاتب وحی تھے۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے زمانہ میں انہیں شام کا امیر مقرر کیا گیا تھا۔ وہ نہایت عدل و انصاف سے کام کرتے رہے۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کے دور خلافت میں آپ اپنی جگہ پر قائم رہے اور کسی قسم کی بدنظمی اور حکم عدولی نہیں کی۔

## صحابہ کرام کی خلافت اور امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کی امارت میں فرق

علامہ ابن خلدون اپنی مشہور ''تاریخ ابن خلدون'' میں لکھتے ہیں مناسب تو یہ تھا کہ ہم حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے زمانہ خلافت کو اصحاب اربعہ کی خلافت کے ساتھ لکھتے۔ وہ فضیلت اور عدالت میں حضور ﷺ سے ویسے ہی فیض یاب تھے، جس طرح چاروں صحابہ کرام علیہم الرضوان۔ مگر سرکار اعظم ﷺ کا یہ فرمان کہ خلافت ثلثون (تیس سالہ دور خلافت) ہے، کا خیال کرتے ہوئے امارت کا باب مرتب کیا ہے۔ حقیقت میں حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کا شمار خلفائے رسول ﷺ میں



ہوتا ہے۔ مورخین نے آپ کے زمانہ خلافت کو دو وجوہات سے علیحدہ کیا ہے۔ پہلی تو یہ بات ہے کہ آپ کی خلافت عصبیت اور غلبہ سے قائم ہوئی جبکہ سابقہ ادوار میں صحابہ کے اعتماد اور اجماع سے ہوا کرتی تھی۔ ان سے پہلے جلیل القدر صحابہ مہاجرین و انصار خلیفہ کا انتخاب کرتے تھے اور یہ متفقہ ہوا کرتا تھا۔ کسی کو اختلاف یا اعتراض نہ ہوتا تھا مگر خلافت معاویہ رضی اللہ عنہ غلبہ اور سیاسی قوت سے سامنے آئی تھی۔

حضرت عمر بن عبدالعزیز رضی اللہ عنہ کے زمانہ میں دوبارہ خلافت بھی اسی طرح سامنے آئی۔ مگر وہ خلیفہ نہیں بلکہ امیر اور بادشاہ کی حیثیت سے سامنے آئے۔ انہوں نے اپنے طرز عمل سے خلفائے اربعہ کی یادوں کو تازہ کر دیا تھا۔ خلفائے بنو عباس میں اکثر ایسے تھے جو تبع شریعت و سنت تھے اور خلفائے راشدین کے نقش قدم پر چلتے رہے تھے۔ ان کی امارت اور بادشاہت خلافت سے کم نہیں تھی۔ ان کی شوکت اور قوت خلافت کے خلاف نہیں تھی۔

حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کا طرز حکومت بھی عادلانہ تھا۔ انہوں نے زر پرستی اور دنیاداری کے لئے اقتدار نہیں سنبھالا تھا بلکہ سلطنت اسلامیہ کی وسعت اور بنیادوں کو مضبوط کرنا تھا۔ انہوں نے مسلمانوں کو یکجا کیا اور سلطنت کے معاملات کو درست کیا۔ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے زمانہ کی افراتفری کو ختم کیا۔ باغی اور سرکشوں کو تابع فرمان خلافت بنایا۔ وہ ہر حالت میں سرکار اعظم ﷺ کے فرمان کے تابع رہے۔ اگرچہ وہ امیر تھے، ملوک میں سے تھے۔ مگر خلافت راشدہ کے تابع رہے۔

دوسری بات یہ ہے کہ آپ بنو امیہ سے تعلق رکھتے تھے۔ آپ کے بعد ایک خاندان کے تسلط کو جاری رکھا گیا۔ یہ اسلامی طرز خلافت کے خلاف تھا۔ اسلام ایک خاندان کی حکومت قائم کرنے کی اجازت نہیں دیتا۔ مگر حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے سارے سلسلے ایک خاندان سے وابستہ ہو گئے۔ چنانچہ انہیں خلافت راشدہ سے علیحدہ رکھا گیا۔ وہ ایک خاندان کی حکومت کے حامی تھے۔ جبکہ خلفائے اربعہ مختلف خاندانوں پر مشتمل تھے اور محض رضائے الٰہی کے لئے بار خلافت اٹھاتے رہے تھے۔

تاریخ کے اوراق اس بات کے گواہ ہیں حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نے خلافت راشدہ کے احکام کو ہی نافذ کیا۔ اس میں نہ صرف اپنی مرضی برتی، نہ ظلم و جبر کو رواج دیا۔ ہم حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے دور امارت کو دور خلافت کا ایک اہم حصہ قرار دیتے ہیں۔ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نے بیت المال کو مربوط کیا۔ محاصل کو ایمانداری سے عوام کے لئے وقف کر دیا۔ وہ بیت المال سے کثیر نذرانہ حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ کو دیتے رہے۔ ہر سال ان کی ضروریات سے بڑھ کر ادا کرتے رہے۔ پھر امام حسن رضی اللہ عنہ کے علاوہ اہل بیت کے دوسرے افراد بھی بیت المال سے کثیر وظائف پاتے رہے۔ آپ کی فرمائش اور سفارش کو بہ طیب خاطر قبول کرتے تھے۔ ایک بار حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ حج کرنے گئے، جناب

حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ بھی ان دنوں مکہ مکرمہ میں تھے۔ آپ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ سے ملے اور اپنے قرضہ کا ذکر کیا اور پریشانی کا ذکر کیا۔ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نے آپ کو اسی وقت اسی ہزار درہم ادا کئے۔

امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کا دور امارت اسلام کا ایک بہترین دور تھا۔ جب حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نے امارت سنبھالی تو حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ امیر المومنین تھے۔ تمام بنی ہاشم، صحابہ کرام نے بلا اکراہ برضا و رغبت حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ کی بیعت کی۔ مگر جب حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ نے حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ سے معاہدہ کیا تو ان تمام حضرات نے حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ کے فیصلے کی تائید کی اور حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے حق میں اعتماد کا اظہار کیا۔ کعب احبار رضی اللہ عنہ نے لکھا ہے کہ ہم سارے مسلمان حکمرانوں کا تجزیہ کرتے ہیں تو ہمیں حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ جیسا صاحب تدبیر و بصیرت کہیں نظر نہیں آتا۔ آپ بیس برس تک امیر رہے۔ سارے ملک میں امن و امان تھا۔

## کوفی امام حسن رضی اللہ عنہ کو حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے خلاف بھڑکاتے تھے

شیعہ حضرات کی معتبر کتاب "جلاء العیون" ص 12 پر ہے کہ حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ کو اللہ تعالیٰ نے بڑی چشم بصیرت عطا فرمائی تھی۔ کوفی آپ کو حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے خلاف بھڑکاتے رہتے تھے اور مشورہ دیتے کہ آپ ان کے خلاف جنگ کریں۔ مگر آپ نے فرمایا کوفہ والو! میں تمہیں جانتا ہوں، تم نے اس شخص سے وفا نہ کی جو مجھ سے کہیں بہتر تھا۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ میرے والد محترم کے ساتھ تم نے کیا سلوک کیا تھا۔ آج میں تمہاری باتوں پر اعتبار کرنے کے لئے تیار نہیں ہوں (جلاء العیون، ص 312)

کوفیوں نے محسوس کیا کہ حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ جنگ کی بجائے حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ سے صلح کرنا چاہتے ہیں اور منصب خلافت سے بھی دستبردار ہو کر حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سے معاہدہ کرنا چاہتے ہیں تو تمام کے تمام حضرت حسن رضی اللہ عنہ کے خلاف اٹھ کھڑے ہوئے۔ آپ پر حملہ کر دیا۔ آپ کے گھر کا سارا سامان، مال و متاع لوٹ لیا۔ یہاں تک کہ آپ جس جائے نماز پر ادا کر رہے تھے، وہ بھی کھینچ لی اور کندھے سے چادر بھی اتار لی۔ آپ کی لونڈیوں کے پاؤں سے خلخال تک اتر والئے۔ ان حالات میں آپ کوفہ کو چھوڑ کر مدائن چلے گئے۔ یہاں بھی ان بے ادب لوگوں کا ٹولہ آ پہنچا اور آپ کے خلاف لوگوں کو اکسانے لگا۔ ایک بدبخت آگے بڑھا اور آپ کے گھوڑے کی لگام پکڑ لی جس پر آپ سوار



تھے۔ دوسرے نے آپ کی ران پر خنجر کا ایک وار کیا جس سے آپ زخمی ہو گئے۔

## مختار ثقفی کون تھا؟

ان حالات میں آپ نے مدائن کے گورنر سعد بن مسعود ثقفی کے گھر پناہ لی۔ یہ سعد مختار ثقفی کا چچا تھا۔ یہ وہی مختار ثقفی ہے جسے شیعہ اپنا امام مانتے ہیں اور حضرت امیر مختار کے لقب سے یاد کرتے ہیں۔ اس شخص پر حضرت امام زین العابدین رضی اللہ عنہ نے اس کی کذب بیانیوں اور دعویٰ نبوت کے پیش نظر لعنت بھیجی تھی۔ اسے باقر مجلسی نے جہنمی قرار دیا تھا۔ مگر اسے اتنی رعایت دی کہ حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ سفارش کر کے اسے بچا لیں گے کیونکہ اس نے "السلام علیک اے ذلیل کنندہ مومناں" کہا تھا۔ آپ نے فرمایا میں نے معاویہ رضی اللہ عنہ سے صلح کر لی ہے اور اس پیشن گوئی کی روشنی میں کی ہے جسے میرے نانا حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ نے بیان فرمائی تھی۔

## شیعہ حضرات کی معتبر کتاب

"جلاء العیون" کے ص 324 پر کلینی نے بہ سند امام محمد باقر رضی اللہ عنہ لکھا ہے کہ امام حسن رضی اللہ عنہ کا معاویہ رضی اللہ عنہ سے صلح کرنا امت رسول میں ایک بہترین زمانہ تھا۔ جب امام حسن رضی اللہ عنہ نے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سے صلح کر لی تو بہت سے تعصب پسند اظہار تاسف اور حسرت کرنے لگے اور چاہتے تھے کہ جنگ ہو۔ چنانچہ اس صلح کے دو سال بعد سلیمان بن صرر خزاعی نے حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ کی خدمت میں عرض کی کہ آپ نے معاویہ سے صلح کر لی ہے حالانکہ ہمارے پاس کوفہ کے چالیس ہزار لشکری موجود ہیں اور یہ سارے بڑے جنگجو اور مردان کارزار ہیں۔ وہ سارے آپ کے تابعدار تھے۔ آپ سے تنخواہ لیتے تھے مگر آپ نے معاویہ رضی اللہ عنہ کے ساتھ صلح کا معاہدہ کر کے زیادتی کی۔ اگر آپ نے معاہدہ کرنا ہی تھا تو اسلامی سلطنت کو دو حصوں میں تقسیم کرتے، ایک کے آپ مختار ہوتے اور دوسرے حصہ پر معاویہ رضی اللہ عنہ حکمران ہوتے۔ مگر آپ نے ساری سلطنت اسلامیہ ان کے حوالے کر دی جس سے لوگوں کو اطلاع نہیں ہو سکی۔ آج بھی اگر آپ چاہیں تو حالات کا رخ بدل سکتا ہے اور اس معاہدہ کو توڑ دیں کیونکہ جنگ میں ہر حیلہ روا ہوتا ہے۔ آپ نے فرمایا جن حالات پر میری نگاہ ہے، تم نہیں جانتے۔ اللہ تعالیٰ کے اس حکم پر راضی ہو جاؤ اور مسلمانوں کی سلامتی کو اپنا مقصد بنا لو۔ جنگ و جدل، فتنہ و فساد امت رسول کے لئے اچھا نہیں۔ ان خیالات سے دستبردار ہو جاؤ۔

## امام حسن رضی اللہ عنہ کے تقیہ باز ساتھی

ان حالات میں ہم دیکھتے ہیں کہ امام حسن رضی اللہ عنہ کے لشکر کے بڑے بڑے مضبوط لوگ بھی تقیہ باز تھے۔ آپ ان لوگوں کی فطرت سے واقف تھے اور آپ سرکار اعظم ﷺ کی پیش گوئی پر عمل پیرا ہوئے۔

حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ نے مسلمانوں کو آپس میں خون بہانے کے بجائے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سے صلح کر لی تھی۔ سلیمان (تقیہ باز) کو یہ اختلاف تھا کہ آپ نے معاہدہ میں یہ کیوں نہیں لکھوایا کہ معاویہ کے بعد آپ خلیفہ ہوں گے۔ آپ نے تو دستبرداری کا اعلان کر دیا اور کیا یہ کام مسلمانوں کے لئے بہتر تھا۔

جس کام کو امام حسن رضی اللہ عنہ اچھا کہیں، اب کسی کو زیب نہیں دیتا کہ وہ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کی شان میں بکواس کرے اور حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ کے فیصلے کو دل سے نہ مانے، جس شخص کے حق میں حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ دستبردار ہوں، اس کی خلافت پر اتفاق کریں، لوگ انہیں گالیاں دیتے ہیں، کیا مسلمان ایسا کرتے ہیں؟

## حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کا حضرت حسن رضی اللہ عنہ سے حسن سلوک

صلح کے معاہدے کے بعد حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے حضرت حسن رضی اللہ عنہ سے بہت اچھا سلوک کیا۔ مدینہ منورہ میں ان کے آرام کا خیال رکھا۔ ہر طرح کی آسائش بہم پہنچائی۔ کوفہ، بصرہ اور عراق کے علاقوں میں جتنا مال تھا، وہ حضرت حسن رضی اللہ عنہ کے حوالے کر دیا۔ آپ پر جتنا قرض تھا، وہ سب ادا کر دیا۔ ایک لاکھ درہم سالانہ وظیفہ دینا شروع کر دیا۔ ایک سال وظیفہ دینے میں تاخیر ہوئی تو حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے ایک لاکھ کے بجائے پانچ لاکھ درہم ادا کئے۔

جب حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ مدینہ منورہ میں حاضر ہوئے تو آپ نے سارے اشراف مدینہ کو جمع کیا اور پانچ ہزار سے لے کر پانچ لاکھ درہم تک ان میں تقسیم کر دیتے اور ہر ایک کو حسب مراتب انعام دیا۔ جب حضرت حسن رضی اللہ عنہ کا معاملہ آیا تو آپ کو اتنا دیا جتنا سارے شہر کے اشراف کو دیا تھا (یہ تفصیل شیعہ حضرات کی معتبر کتب طبری اور جلاء العیون میں موجود ہے)

ایک بار حضرت حسن رضی اللہ عنہ دمشق تشریف لے گئے، اتفاق سے فتوحات سے بہت سامان آیا۔ آپ نے سارا مال حضرت حسن رضی اللہ عنہ کو دے دیا۔



## امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے وظیفہ سے حضرت حسن رضی اللہ عنہ کی سخاوتیں

شیعوں کی مشہور کتاب ''جلاء العیون'' میں ملا باقر مجلسی نے علیحدہ علیحدہ مقامات پر امام حسن اور امام حسین رضی اللہ عنہ کی سخاوت اور دریا دلی کا تذکرہ کیا ہے۔ ان کی فیاضی کے واقعات لکھے ہیں۔ ان تحریروں سے معلوم ہوتا ہے کہ دونوں شہزادگان لوگوں کو انعام واکرام سے نوازتے تھے۔ ایک ایک سائل کو لاکھوں درہم ہزاروں دینار اور مال مویشی عطا فرما دیا کرتے تھے۔ سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ ان دونوں حضرات کے پاس تو نہ مال تھا، نہ مال غنیمت، یہ دولت ان کے پاس کہاں سے آئی تھی۔ اس کا جواب یہی ہے، اس سخی اور با اقتدار شخص کی فیاضیوں اور خدمات کا ثمرہ تھا جسے آج دشمن صحابہ ان دونوں شہزادوں کا دشمن تصور کرتے ہیں۔ اس شخص کا نام معاویہ رضی اللہ عنہ ہے جس نے ان دونوں مبارک ہستیوں کو مالا مال کر دیا تھا۔ یہ ہیں وہ معاویہ رضی اللہ عنہ جنہیں آج منافق لوگ گالیاں دیتے ہیں۔

ایک ایسا وقت آیا کہ حضرت عبداللہ بن جعفر اور حضرات حسنین رضی اللہ عنہما مقروض ہو گئے۔ امام حسن رضی اللہ عنہ نے فرمایا فکر نہ کرو، حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے پاس جونہی پیسہ آئے گا سب سے پہلے ہمیں بھیجیں گے۔ چنانچہ ایسا ہی ہوا۔ یہ اتنا مال تھا کہ تینوں نے اپنا قرض ادا کیا اور خود بھی سکون سے رہنے لگے۔ اس وظیفہ سے سارے اہل بیت کی کفالت ہونے لگی۔

## مدینہ کے گورنر کا حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ کے نام خط

شیعہ حضرات کی مشہور کتاب ''جلاء العیون'' کے ص 329 میں لکھا ہے کہ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نے مروان کو مدینہ کا گورنر مقرر کیا تھا۔ اس نے حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کو رپورٹ کی کہ مجھے عمرو بن عثمان نے بتایا ہے کہ عراق اور حجاز کے اکثر گروہ حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ کی خدمت میں حاضر ہوتے رہتے ہیں اور انہیں خلافت پر قبضہ کرنے کے لئے اکساتے رہتے ہیں۔ مجھے ڈر ہے کہ کہیں یہ فتنہ طوفان بن کر آپ کی حکومت کو تہہ وبالا نہ کر دے۔ آپ مجھے حکم فرمائیں کہ مجھے ایسے حالات میں کیا کرنا چاہئے؟

حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نے مروان کو لکھا کہ میں نے تمہاری رپورٹ پڑھ لی ہے۔ میں اس کے مندرجات سے واقف ہوا ہوں۔ حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ کی شخصیت قابل احترام ہے۔ تم ان کے معاملات میں دخل نہ دینا اور ان کے پاس آنے جانے والوں پر بھی پابندی نہ لگانا۔ جب تک عراق اور حجاز کے لوگ میری بیعت سے بغاوت نہیں کرتے، اس وقت تک ان سے تعارض نہ کیا جائے۔

## حضرت عمر بن عبدالعزیز علیہ الرحمہ کا خواب

امام غزالی علیہ الرحمہ ''کیمیائے سعادت'' میں احوال مردماں کے بیان میں لکھتے ہیں کہ حضرت عمر بن عبدالعزیز علیہ الرحمہ نے فرمایا کہ میں نے خواب میں رسول اللہ ﷺ کو اس حالت میں دیکھا کہ حضرت ابوبکر وعمر رضی اللہ عنہما آپ ﷺ کے ساتھ بیٹھے ہوئے ہیں۔ میں اس محفل میں حاضر ہی ہوا تھا کہ حضرت علی اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہما دونوں آئے اور ایک مکان میں چلے گئے۔ تھوڑی دیر بعد حضرت علی رضی اللہ عنہ باہر آئے اور فرمایا واللہ! میرا حق ثابت ہوگیا پھر حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ باہر آئے اور فرمایا رب کعبہ کی قسم! مجھے معاف کردیا گیا۔

## حضرت ابوسفیان اور امیر معاویہ رضی اللہ عنہما پر رسول پاک ﷺ کی شفقت

حدیث شریف: حضرت عبداللہ ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ مسلمان فتح مکہ کے موقع پر ابوسفیان رضی اللہ عنہ کی طرف نہیں دیکھ رہے تھے اور نہ ہی انہیں بٹھا رہے تھے۔ حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ نے عرض کیا۔ یارسول اللہ ﷺ! میں آپ سے تین چیزیں مانگتا ہوں، آپ مجھے عطا فرمادیں! فرمایا کیا مانگتے ہو؟ عرض کیا میرے پاس عرب کی سب سے حسین و جمیل بیٹی ام حبیبہ موجود ہے۔ میں اسے آپ کے نکاح میں دیتا ہوں۔ فرمایا ٹھیک ہے۔ عرض کیا آپ ﷺ معاویہ کو اپنا کاتب بنالیں، فرمایا ٹھیک ہے۔ عرض کیا آپ مجھے امارت سونپ دیں تاکہ جس طرح مسلمانوں کے خلاف جنگ کرتا رہا ہوں، اب مشرکین کے خلاف جنگ کرکے بدلہ موڑ سکوں فرمایا ٹھیک ہے (مسلم شریف، جلد 2، ص 304، صحیح ابن حبان، ص 1932)

امام نووی علیہ الرحمہ شرح مسلم جلد 2، ص 304 پر فرماتے ہیں کہ اس واقعہ سے پہلے حضرت ام حبیبہ رضی اللہ عنہا کا نکاح رسول پاک ﷺ سے ہوچکا تھا۔ حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ اپنے مسلمان ہونے کے بعد اسی نکاح کی تجدید اور اس پر اپنے قلبی اطمینان کی بات کررہے تھے۔

## سوال نمبر 31: امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نے کائنات کو یزید پلید جیسا بیٹا دیا جس نے خاندان رسالت پر ظلم وستم کے پہاڑ توڑے؟

**جواب**...... یہ اعتراض باطل ہے۔ بالغ اولاد اپنے قول وفعل کی خود ذمہ دار ہوتی ہے۔ بالغ بیٹے یا بیٹیوں کے کسی قول وفعل کا ذمہ دار ان کے والدین کو نہیں ٹھہرایا جاسکتا۔ اگر یہ قانون تسلیم کرلیا جائے تو اس کی زد میں انبیاء کرام اور اہلبیت بھی



آئیں گے۔

القرآن: قال انی جاعلک للناس اماماً قال ومن ذریتی قال لاینال عھدی الظلمین o (سورۂ بقرہ پارہ 1، آیت 124)

ترجمہ: فرمایا میں تمہیں لوگوں کا امام بنانے والا ہوں (ابراہیم نے) عرض کی: اور میری اولاد سے (رب نے) نے فرمایا میرا عہد ظالموں کو نہیں پہنچتا۔

حضرت ابراہیم علیہ السلام سے جب رب تعالیٰ نے فرمایا کہ میں تمہیں امام بنانے والا ہوں، یعنی تمہیں اعلان نبوت کی اجازت دینے والوں ہوں۔ تو آپ نے عرض کی، کہ اے اللہ! میری اولاد کو بھی امام بنانا تو رب تعالیٰ نے فرمایا:

القرآن: وبٰرکنا علیه وعلیٰ اسحٰق، ومن ذریتھما محسن و ظالم لنفسه مبین o

ترجمہ: اور برکت اتاری ہم نے ابراہیم پر اور اسحاق پر اور ان کی اولاد میں کوئی اچھا کام کرنے والا، اور کوئی اپنی جان پر صریح ظلم کرنے والا (سورۂ صافات، آیات 113، پارہ 23)

اس آیت میں محسن سے مراد مومن اور ظالم سے مراد کافر (تفسیر مدارک، امام نسفی بحوالہ جلالین)

واضح ہوا کہ حضرت ابراہیم اور اسحٰق علیہم السلام کی اولاد میں کوئی مومن ہیں، کوئی کافر ہیں۔ اگر فاسق اولاد سے باپ (معاذ اللہ) برا ہوتا ہے تو کیا کافر اولاد کی وجہ سے حضرت ابراہیم واسحٰق علیہم السلام کو برا کہہ کر کوئی اپنے ایمان کا جنازہ نکالے گا؟

حضرت آدم علیہ السلام کا صلبی بیٹا قابیل ہے جس کے متعلق مفسرین کرام نے لکھا وہ شقی قاتل تھا۔ کیا اس کی بدبختی کی زد حضرت آدم علیہ السلام پر آئے گی؟ (معاذ اللہ) سادات کرام میں جہاں متقی پارسا لوگ ہیں، وہاں ان میں عملی حوالے سے کمزور افراد بھی ہیں۔ کیا فاسق وفاجر سادات کی وجہ سے حضرت امام حسن وحسین علیہم الرضوان کی شان میں کوئی اعتراض ہوسکے گا؟ نہیں! اولاد فاسق ہو تو آباء کی شان میں کوئی فرق لازم نہیں آئے گا۔

نتیجہ یہ نکلا کہ یزید پلید کے فسق وفجور سے حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کی شان میں کوئی اعتراض نہیں ہوسکتا اور نہ ہی آپ کی صحابیت میں کوئی فرق آسکتا ہے۔ آپ صحابی رسول ہیں، آپ کاتب وحی ہیں، مسلمانوں کے امام ہیں۔

## سوال 32: کیا حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ کو امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نے زہر دیا؟

**جواب**: بعض حضرات نے حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کی طرف منسوب کیا اور بعض نے کہا کہ یزید نے آپ کی بیوی جعدہ کے ذریعے زہر دلوایا۔ یہ دونوں قول باطل ہیں۔ آیئے معتبر محققین کی تحقیق کو دیکھئے۔

اور میرے نزدیک یہ بھی صحیح نہیں (کہ حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ کو یزید نے زہر دلایا اوران کے باپ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کی طرف زہر دلانے کی نسبت کرنا بطریق اولیٰ صحیح نہیں (البدایہ والنہایہ جلد 8، ص 43، مطبوعہ والحدیث قاہرہ)

## سب سے معتبر قول حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ کا اپنا ہے

کہا جاتا ہے کہ حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ کا زہر سے وصال ہوا۔ ابن سعد کہتے ہیں کہ ہمیں اسماعیل نے ان کو عمیر بن اسحاق نے خبر دی کہ میں اور ایک میرے دوست حضرت حسن بن علی رضی اللہ عنہما کے پاس داخل ہوئے، تو آپ نے فرمایا کہ میرے جگر کے ٹکڑے نکل رہے ہیں۔ بے شک مجھے کئی بار زہر پلایا گیا لیکن اس مرتبہ کی طرح پہلے کبھی زہر نہیں پلایا گیا۔ اتنے میں آپ کے پاس (آپ کے بھائی) امام حسین رضی اللہ عنہ آ گئے، تو انہوں نے امام حسن رضی اللہ عنہ سے پوچھا: آپ کو کس نے زہر دیا؟ تو آپ نے انہیں کوئی خبر نہ دی (الاصابہ فی تمییز الصحابۃ، علامہ ابن حجر عسقلانی، جلد 2، ص 64)

جب امام حسن رضی اللہ عنہ نے زہر دینے والے کو نامزد نہیں کیا اور نہ ہی کسی سے انتقام لیا اور پھر دوسرے کسی کو کیا حق پہنچتا ہے کہ وہ کسی پر تہمت لگائے۔

## حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کی امام حسن رضی اللہ عنہ کے وصال پر تعزیت

جب امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے پاس حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ کے وصال کی خبر کا خط آیا تو اتفاقاً حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما بھی ان کے پاس موجود تھے، تو حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نے بہت اچھے طریقے سے تعزیت کی (یعنی حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما کو صبر دلایا صبر کی دعا کی اسی کا نام تعزیت ہے) (البدایۃ والنہایۃ، جلد 8، ص 304، مطبوعہ دارالحدیث قاہرہ)

حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نے حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما کو تعزیت کرتے ہوئے کہا اللہ تعالیٰ تمہیں مصیبتوں سے بچائے اور تمہیں حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ کے بارے میں غم میں نہ ڈالے۔ تو ان کے اس ارشاد کے جواب میں حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے فرمایا اللہ تعالیٰ مجھے غم میں نہیں ڈالے گا اور نہ ہی پریشانیوں اور مصیبتوں میں مبتلا کرے گا جب تک اللہ تعالیٰ نے امیر المومنین (امیر معاویہ رضی اللہ عنہ) کو باقی رکھا ہے۔

(البدایۃ والنہایۃ، جلد 8، ص 138، مطبوعہ دارالحدیث قاہرہ)



## سوال نمبر 33: امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے والد حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ اسلام لانے سے قبل اسلام کے سخت دشمن تھے۔ ان کی زوجہ حضرت ہند رضی اللہ عنہا نے حضور ﷺ کے پیارے چچا حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ کا کلیجہ چبایا پھر بھی آپ ان کی شان بیان کرتے ہو؟

**جواب**: حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ اور حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ دونوں باپ بیٹے صحابی ہیں اوران کا خاتمہ صحابیت پر ہوا۔ حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ کی زوجہ اور حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کی والدہ سیدہ ہند رضی اللہ عنہا صحابیہ ہیں اوران کا خاتمہ بھی صحابیت پر ہوا۔ اسلام قبول کرنے سے قبل کئی صحابہ کرام علیہم الرضوان، رسول پاک ﷺ اور اسلام کے دشمن تھے مگر اسلام قبول کرنے سے جب شرک وکفر مٹ جاتا ہے تو پھر دوسرے جرم کیا حیثیت رکھتے ہیں۔

حدیث شریف: حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں۔ میں نبی پاک ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوا۔ میں نے عرض کیا۔ آپ اپنا دایاں ہاتھ بڑھائیں تاکہ میں آپ ﷺ سے بیعت کروں۔ آپ نے اپنا دایاں ہاتھ بڑھایا، تو میں نے اپنا ہاتھ پیچھے کرلیا۔ آپ ﷺ نے فرمایا اے عمرو! تمہیں کیا ہوا؟ میں نے عرض کیا میں نے ارادہ کیا کہ شرط منوالوں۔ آپ ﷺ نے فرمایا تمہاری شرط کیا ہے؟ میں نے کہا یہ کہ میری مغفرت ہوجائے۔ آپ ﷺ نے فرمایا اے عمرو! کیا تمہیں معلوم نہیں (اسلام لانے کے بعد) اسلام پہلے تمام گناہوں کو مٹا دیتا ہے، بے شک ہجرت اور حج پہلے گناہوں کو مٹا دیتے ہیں (مسلم شریف، مشکوٰۃ کتاب الایمان، ص 14)

معلوم ہوا کہ اسلام لانے کے بعد ہر جرم ہر گناہ حتیٰ کہ کفر وشرک بھی معاف کردیا جاتا ہے لہٰذا اب بھی اگر کوئی حضرت ابوسفیان، حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہما اور حضرت ہند رضی اللہ عنہا کو تنقید کا نشانہ بنائے تو پھر اس کو اپنے ایمان کی فکر کرنی چاہئے۔

## امام قاضی عیاض علیہ الرحمہ کتاب الشفاء میں فرماتے ہیں

ایک آدمی نے حضرت معافی بن عمران بن عبدالعزیز علیہ الرحمہ کے سامنے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے بارے میں کچھ بری بات کی تو وہ غصہ میں آ گئے اور فرمایا کہ رسول اللہ ﷺ کے صحابہ کو کسی پر قیاس نہ کیا جائے۔ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ

صحابی ہیں، رسول اللہ ﷺ کے رشتہ دار ہیں، کاتب رسول ہیں اور وحی کے امین ہیں۔

## سوال نمبر 34: بعض لوگ یہ کہتے ہیں کہ حضور ﷺ کی چار نہیں بلکہ ایک صاجزادی حضرت فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا ہیں حالانکہ ہم اہلسنت کا یہ عقیدہ ہے کہ حضور ﷺ کی چار صاجزادیاں ہیں۔ قرآن وحدیث کی روشنی میں جواب دیں؟

**جواب**...... ہم اہلسنت وجماعت کا یہ عقیدہ ہے کہ حضور ﷺ کی چار صاحبزادیاں ہیں۔

1۔ حضرت زینب، 2۔ حضرت ام کلثوم، 3۔ حضرت رقیہ، 4۔ حضرت فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہن

اب قرآن مجید سے ثابت کرتے ہیں کہ حضور ﷺ کی ایک نہیں متعدد صاجزادیاں ہیں۔

القرآن...... **وبنٰتک ونسآء المومنین (احزاب 59)**

ترجمہ: اور صاجزادیوں اور عورتوں سے فرمادو۔

**بنٰتک** دو سے زائد افراد یعنی جمع کے لئے آتا ہے

### ثبوت شیعہ حضرات کی کتاب سے:

شیعہ حضرات کی معتبر کتاب اصول کافی جلد اول ص 439 میں لکھا ہے کہ حضور ﷺ نے حضرت خدیجہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے نکاح کیا اور بعثت سے پہلے جناب خدیجہ رضی اللہ عنہا کے بطن پاک سے حضرت قاسم رضی اللہ عنہ، حضرت زینب وام کلثوم ورقیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہن پیدا ہوئیں اور بعد از بعثت حضرت فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا پیدا ہوئیں۔

## سوال نمبر 35: بعض لوگ یہ کہتے ہیں کہ حضور ﷺ کی صرف ایک زوجہ حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا تھیں حالانکہ ہم اہلسنت وجماعت کا یہ عقیدہ ہے کہ حضور ﷺ کی گیارہ ازواج مطہرات تھیں، قرآن وحدیث کی روشنی میں جواب دیں؟

**جواب**...... حضور ﷺ کی گیارہ ازواج مطہرات ہیں، اسی پر پوری امت مسلمہ کا اجماع ہے۔



القرآن...... **قل لازواجک (الاحزاب 28)**

ترجمہ: آپ فرمادیجئے اپنی بیبیوں کو۔

اس آیت مبارکہ میں زوجک کی جمع ازواجک فرمایا گیا جو دو سے زائد کے لئے بیان ہوتا ہے۔ حضور ﷺ کی ساری ازواج اہلبیت ہیں۔ ان میں سے کسی سے بھی بغض یعنی نفرت رکھنا سرکار اعظم ﷺ سے نفرت رکھنا ہے۔

## شیعہ حضرات کی کتاب سے ثبوت: رسول اللہ ﷺ کی ایک نہیں گیارہ ازواج تھیں

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

**چودہ ستارے**

مؤلفہ
فخر العلماء الحاج
مولانا سید نجم الحسن صاحب قبلہ کراروی (پشاور)

ناشر
مکتبۃ الرضا
۸ بیسمنٹ میاں مارکیٹ غزنی سٹریٹ اردو بازار لاہور
Ph: 042-37245166

چودہ ستارے ۱۰۰

وفات کے بعد انتقال کیا۔ آنحضرت کی بیویوں کے نام درج ذیل ہیں:

(۱) خدیجۃ الکبریٰ (۲) سودہ (۳) عائشہ (۴) حفصہ (۵) زینب بنت خزیمہ (۶) ام سلمہ (۷) زینب بنت جحش (۸) جویریہ بنت حارث (۹) ام حبیبہ (۱۰) صفیہ (۱۱) میمونہ۔

### اولاد

آپؐ کے تین بیٹے تھے اور ایک بیٹی تھی۔ جناب ابراہیمؑ کے علاوہ جو ماریہ قبطیہ کے بطن سے تھے۔ سب بچے حضرت خدیجہؑ کے بطن سے تھے۔ حضورؐ کی اولاد کے نام حسب ذیل ہیں۔

۱۔ حضرت قاسم طیبؑ۔ آپ بعثت سے قبل مکہ میں پیدا ہوئے اور دو سال کی عمر میں وفات پا گئے۔

۲۔ جناب عبداللہ: جو طاہر کے نام سے مشہور تھے۔ بعثت سے قبل مکہ میں پیدا ہوئے اور بچپن ہی میں انتقال کر گئے۔

۳۔ جناب ابراہیمؑ: ۸ھ ہجری میں پیدا ہوئے اور ۱۰ھ ہجری میں انتقال کر گئے۔

۴۔ حضرت فاطمۃ الزہراؑ۔ آپ پیغمبر اسلام کی اکلوتی بیٹی تھیں۔ آپؑ کے شوہر حضرت علیؑ اور بیٹے حضرت امام حسنؑ اور امام حسینؑ تھے۔ آں جنابہ کی نسل سے گیارہ امام پیدا ہوئے اور ان ہی کے ذریعہ سے رسول اللہ صلعم کی نسل بڑھی اور آپ کی اولاد کو سیادت کا شرف نصیب ہوا۔ اور وہ قیامت تک "سید" کہی جائے گی۔

حضرت رسول کریمؐ ارشاد فرماتے ہیں کہ قیامت میں میرے سلسلہ نسب کے علاوہ سارے سلسلے ٹوٹ جائیں گے اور کسی کا رشتہ کسی کے کام نہ آئے گا۔ (صواعق محرقہ ص ۹۳) علامہ حسین واعظ کاشفی لکھتے ہیں کہ تمام انبیاء کی اولاد ہمیشہ قابل تعظیم سمجھی جاتی رہی ہے ہمارے نبیؐ اس سلسلہ میں سب سے زیادہ حق دار ہیں۔ (روضۃ الشہداء۔ ص ۴۰۴) امام المسلمین علامہ جلال الدینؒ فرماتے ہیں کہ حضرات حسنینؑ کی اولاد کے لیے سیادت مخصوص ہے۔ مرد ہو یا عورت جو بھی ان کی نسل سے ہے وہ قیامت تک "سید" رہے گا۔ "و یجب علی اجمع الخلق تعظیمهم ابداً" اور ساری کائنات پر واجب ہے کہ ہمیشہ ہمیشہ ان کی تعظیم کرتی رہے۔

(لوامع التنزیل ج ۳ ص ۳ اسعاف الراغبین برحاشیہ نور الابصار شبلنجی ص ۱۱۴ طبع مصر)

☆ معلوم ہوا کہ ازواج رسول مومنوں کی مائیں ہیں اور مسلمانوں کے لئے قابل احترام ہیں



## سوال نمبر 36: کیا حضور ﷺ کی دو صاحبزادیاں حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے نکاح میں نہیں تھیں؟

**جواب**...... حضور ﷺ کی دو صاحبزادیاں یکے بعد دیگرے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے نکاح میں آئیں۔

دلیل...... ابن عساکر ص 105 پر ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ سے کسی نے پوچھا کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے متعلق آپ کا کیا خیال ہے؟

مولا علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ یہ حقیقت ہے کہ آسمانوں پر بھی حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کا لقب دو نور والا ہے اور وہ حضور ﷺ کی دو صاحبزادیوں کی بدولت آپ ﷺ کے داماد ہیں۔

### شیعہ حضرات کی کتب سے ثبوت

شیعہ حضرات کی معتبر کتاب "حیات القلوب" جلد دوسری ص 588 مطبوعہ ایران میں شیعہ عالم مصنف ملا باقر مجلسی لکھتا ہے کہ امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کے بطن مبارک سے حضور ﷺ کے لئے حضرت قاسم رضی اللہ عنہ، حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا، حضرت ام کلثوم رضی اللہ عنہا اور حضرت رقیہ رضی اللہ عنہا پیدا ہوئیں۔

حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کا نکاح حضرت مولا علی رضی اللہ عنہ سے کر دیا گیا اور حضرت زینب رضی اللہ عنہا کا نکاح ابو العاص سے کر دیا گیا اور حضرت ام کلثوم رضی اللہ عنہا کا نکاح حضرت عثمان رضی اللہ عنہ سے کر دیا اور ابھی وہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے گھر نہ گئی تھیں کہ وہ فوت ہو گئیں۔ اس کے بعد حضرت رقیہ رضی اللہ عنہا کا نکاح بھی حضرت عثمان رضی اللہ عنہ سے کر دیا۔

معلوم ہوا کہ سرکار اعظم رضی اللہ عنہ نے اپنی دونوں صاحبزادیاں حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کے نکاح میں دی تھیں اس لئے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ ذوالنورین یعنی دو نور والے کہلائے، یہ وہ فضیلت ہے، جو آج تک کسی کو حاصل نہیں۔

## سوال 37: کیا حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کا نکاح حضرت علی رضی اللہ عنہ کی صاحبزادی حضرت ام کلثوم رضی اللہ عنہا سے ہوا تھا؟

**جواب**...... جی ہاں! حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا نکاح حضرت علی رضی اللہ عنہ کی صاحبزادی سے ہوا تھا۔

دلیل......شیعہ حضرات کی معتبر کتاب تہذیب الاحکام جلد دوم ص 238 مطبوعہ عراق مصنف شیخ ابو جعفر محمد بن علی طوسی۔
یہ کتاب شیعہ حضرات کے نزدیک مسلم شریف کے پائے کی ہے۔ کتاب الطلاق کے باب "عدة النساء فیما" رواہ محمد بن یعقوب۔ عبداللہ بن سنان اور معاویہ بن عمار راوی ہیں کہ امام جعفرؒ سے سوال کیا گیا جس عورت کا خاوند فوت ہو جائے وہ عدت کہاں گزارے فرمایا جہاں چاہے۔ "ان علیًا لما توفی عمر اتٰی ام کلثوم فانطلق بھا الیٰ بیتہ" کہ تحقیق جب حضرت عمر رضی اللہ عنہ فوت ہوئے تو حضرت علی رضی اللہ عنہ اپنی بیٹی ام کلثوم کا ہاتھ پکڑ کر اپنے گھر لے آئے۔

## سوال نمبر 38: یہ ام کلثوم ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی بیٹی تھیں حضرت علی رضی اللہ عنہ کی نہیں تھیں؟

**جواب**......اگر یہ حضرت ام کلثوم حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی بیٹی تھیں تو پھر یہ تسلیم کرنا پڑے گا کہ حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کے تعلقات آپس میں اچھے اور دوستانہ تھے جس کی بناء پر ان کی لڑکی کی پرورش حضرت علی رضی اللہ عنہ کر رہے ہیں (جو کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے وصال کے بعد شیعہ حضرات کی معتبر کتاب میں جیسا موجود ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ اپنی بیٹی کو اپنے گھر لے آئے) اگر ایسا نہیں تو پھر اعتراض کرنے والے بتائیں کہ حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کی بیٹی حضرت علی رضی اللہ عنہ کے گھر کیسے آ گئی۔

## سوال نمبر 39: یہ حضرت ام کلثوم حضرت علی رضی اللہ عنہ کی بیٹی نہیں تھیں بلکہ کوئی اور ام کلثوم ہے فروغ کافی میں ام کلثوم بنت علی نہیں ہے؟

جواب......شیعہ حضرات کی معتبر کتاب "مراۃ العقول شرح فروع واصول" کے ص 448 کے باب "فی قصہ تزویج ام کلثوم بنت امیر المومنین" مطبوعہ عراق میں ہے کہ "ان امیر المومنین زوج فلانا ابنتہ ام کلثوم" یعنی حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فلاں یعنی حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے اپنی بیٹی ام کلثوم کا نکاح کر دیا۔

## سوال نمبر 40: حضرت علی رضی اللہ عنہ نے نجران کی ایک جنّی کو حکم دیا کہ تو ام کلثوم کی صورت اختیار کر لے اس کا نکاح حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے کیا گیا؟



**جواب**......یہ بات صریح حماقت پر مبنی ہے۔

## شیعہ حضرات کی معتبر کتاب سے جواب

جلاء العیون، مطبوعہ ایران ص 82 ملا باقر مجلسی لکھتے ہیں کہ جب حضرت علی رضی اللہ عنہ نے ابوجہل کی بیٹی سے نکاح کرنے کا ارادہ کیا اور حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کو پتہ چلا تو وہ ناراض ہو کر گھر سے نکلیں۔ چوں شب شد حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ را بر دوش راست وحسین رضی اللہ عنہ را بر دوش چپ گرفت و دست ام کلثوم را بدست راست خود گرفت۔
کہ جب رات ہوئی تو حضرت سیدہ رضی اللہ عنہا نے حسن رضی اللہ عنہ کو اور حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ کو کندھوں پر اٹھایا اور ام کلثوم کا ہاتھ پکڑ کر اپنے باپ کے پاس آ گئیں۔
آگے یوں ہے کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا بیٹی اٹھو۔ جب آپ اٹھیں رسول خدا امام حسن رضی اللہ عنہ را برداشت فاطمہ رضی اللہ عنہا امام حسین رضی اللہ عنہ را برداشت و دست ام کلثوم را گرفت از خانہ بسوئے مسجد آمدند۔ نبی کریم ﷺ نے حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ کو اٹھایا۔ حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا نے حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ کو اٹھایا اور ام کلثوم کا ہاتھ پکڑ کر گھر سے مسجد میں آ گئے۔
جلاء العیون مطبوعہ ایران کے صفحہ 76 پر ہے کہ جب خاتون جنت کا وصال پاک ہوا تو حضرت علی رضی اللہ عنہ بیٹھے تھے اور حسن رضی اللہ عنہ اور حسین رضی اللہ عنہ ان کے سامنے بیٹھے رو رہے تھے اور ان کے رونے سے متاثر ہو کر لوگ رو رہے تھے، ام کلثوم بنزد قبر حضرت رسول آمد۔ کہ ام کلثوم نبی کریم ﷺ کی قبر شریف پر آ کر گریہ زاری کرنے لگی۔
چنانچہ تمام دلائل و براہین سے بات ثابت ہوئی کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ داماد علی رضی اللہ عنہ تھے۔ اگر ان کی آپس میں نفرت ہوتی تو کبھی حضرت علی رضی اللہ عنہ اپنی بیٹی حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے نکاح میں نہ دیتے۔

## سوال نمبر 41: حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ کا نکاح حضرت شیر بانو سے ہوا کیا یہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کروایا تھا؟

**جواب**......حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے دور خلافت میں قید ہو کر آنے والی سیدہ شہر بانو رضی اللہ عنہا کا نکاح حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ سے کروایا۔

## شیعہ حضرات کی معتبر کتاب سے دلیل

شیعہ حضرات کی معتبر کتاب الصافی شرح اصول کافی مراۃ العقول شرح فروع اور اس کے علاوہ تمام معتبر کتب میں موجود ہے اور اس واقعہ سے کسی کو بھی انکار نہیں ہے۔

حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے دور میں حضرت شیر بانو رضی اللہ عنہا قید ہو کر آئیں تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ یہ شہزادی ہیں اور ان کا نکاح شہزادے ہی سے ہونا چاہئے، چنانچہ حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ سے حضرت شیر بانو رضی اللہ عنہا کا نکاح کر دیا گیا۔

معلوم ہوا کہ اگر حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی خلافت کو کوئی غلط مانتا ہو تو پھر حضرت شیر بانو رضی اللہ عنہا کو بھی غلط ماننا پڑے گا۔ کیونکہ وہ دور خلافت حضرت عمر رضی اللہ عنہ میں ایران کی فتح کے بعد قید ہو کر آئیں اور اگر حضرت شیر بانو رضی اللہ عنہا غلط ہوئیں تو حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ کی شان و عظمت پر حرف آئے گا لہذا ماننا پڑے گا کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی خلافت حق پر تھی۔

## سوال نمبر 42: کیا صحابہ کرام علیہم الرضوان میدان جنگ خصوصا میدان احد سے بھاگ گئے تھے؟

**جواب**...... صحابہ کرام علیہم الرضوان پر یہ الزام لگانے والے بے وقوف ہیں۔ اگر صحابہ کرام علیہم الرضوان کو بھاگنا ہی تھا تو جنگ کے میدان میں اپنی جانیں نچھاور کرنے کیوں آتے۔ اصل میں بات یہ ہے کہ جنگ احد میں کفار مکہ نے یہ مشہور کر دیا تھا کہ نعوذ باللہ محمد ﷺ قتل کر دیئے گئے ہیں!

ایسی خبر کے بعد بھلا مسلمانوں کا جم کر لڑنا کیسے ممکن تھا جبکہ ان کو یہ خبر مل چکی تھی کہ ان کے آقا سید المرسلین ﷺ شہید کر دیئے گئے ہیں۔ اس افراتفری اور خوف و ہراس کے عالم میں مجاہدین ادھر ادھر بھاگنے لگے تاکہ یہ معلوم کر سکیں کہ کیا ہمارے آقا و مولیٰ ﷺ واقعی شہید کر دیئے گئے ہیں۔ ان کی اس بھاگ دوڑ کو میدان جنگ سے فرار سے تعبیر کیا گیا ہے۔

یا پھر جب مسلمانوں کو فتح نصیب ہو گئی تو کچھ لوگوں نے مال غنیمت حاصل کرنے کے لئے اپنے مقام کو چھوڑ دیا جس کو بھاگنے سے تعبیر کیا گیا ہے۔



## سوال نمبر 43: جب میدان احد میں سرکار اعظم ﷺ نے صحابہ کرام علیہم الرضوان کو منع فرمایا تھا کہ کچھ بھی ہو جائے، گھاٹی نہیں چھوڑنا لیکن وہ پھر بھی گھاٹی چھوڑ کر مال غنیمت کے پیچھے گئے لہذا انہوں نے سرکار اعظم ﷺ کا حکم نہ مانا؟

**جواب**...... صحابہ کرام علیہم الرضوان سے بڑھ کر کائنات میں سرکار اعظم ﷺ کا مطیع اور فرمانبردار کوئی نہیں ہو سکتا۔ میدان احد میں تیر انداز صحابہ کرام علیہم الرضوان نے گھاٹی اس لئے چھوڑ دی کہ وہ سمجھے کہ ہم فتح پا چکے ہیں جو کہ ان سے بھول ہو گئی جس کے باعث مسلمانوں کو بھاری نقصان ہوا۔

لیکن اللہ تعالیٰ نے ان مجاہدین احد کے حق میں یہ آیت نازل فرمائی۔

**القرآن...... واذ غدوت من اھلک تبوئی المومنین مقاعد للقتال واللہ سمیع علیم اذھمت طائفتان منکم ان تفشلا واللہ ولیھما، وعلیٰ اللہ فلیتوکل المومنین**

ترجمہ...... اے میرے محبوب ایک وقت وہ بھی تھا، جب تم اپنے بال بچوں سمیت صبح ہی نکل کھڑے ہوئے اور ایمان والوں کو لڑائی کے مورچے پر بٹھا رہے تھے اور خدا سب کچھ سنتا جانتا ہے۔ یہ اس وقت کا واقعہ ہے جب تم میں سے دو گروہوں نے پسپا ہونے کا ارادہ کیا لیکن وہ پھر سنبھل گئے کیونکہ خدا تعالیٰ ان کا سرپرست تھا اور مومنین کو خدا پر ہی بھروسہ رکھنا چاہئے

**(سورۂ آل عمران، پارہ 4، آیت 121)**

اس آیت سے معلوم ہوا کہ مجاہدین احد پکے مسلمان و مومن تھے، لشکر اسلام کے جانباز سپاہی تھے اور ان کا مددگار و سرپرست خود رحمٰن تھا۔

### مجاہدین کی بھول پر معافی کا اعلان

**القرآن...... ان الذین تولوا منکم یوم التقی الجمعٰن انما استزلھم الشیطن ببعض ما کسبوا ج ولقد عفا اللہ عنھم ان اللہ غفور حلیم**

ترجمہ...... کہ جو لوگ تم میں بٹ گئے جس دن ٹھہریں دو فوجیں سو ان کو ڈگمگایا شیطان نے کچھ ان کے اعمال کی شامت

سے اوران کواللہ نے معاف کردیا ہے اور بخش دیا ہے اس لئے کہ اللہ تعالیٰ بخشنے والا اور رحم کرنے والا ہے (سورۂ آل عمران، آیت155، پارہ4)

قرآن مجید کی اس آیت میں کھلے الفاظ میں معافی کا اعلان ہے تو پھر کسی انسان کو کیا حق ہے وہ اس معاملہ میں قیامت تک صحابہ کرام علیہم الرضوان کی شان میں بکواس کرتا پھرے۔



## شیعہ کتب میں کھلا تضاد موجودہ کتاب میں یہ لکھا ہے کہ تمام صحابہ رسول خدا ﷺ کو میدان احد میں چھوڑ کر بھاگ گئے تھے



### ۳ھ ہجری کے اہم واقعات

**جنگِ اُحد:**

جنگ بدر کا بدلہ لینے کے لیے ابوسفیان نے تین ہزار کی فوج سے مدینہ پر چڑھائی کی۔ ایک حصّہ کا عکرمہ ابن ابی جہل اور دوسرے کا خالد بن ولید سردار تھا۔ آنحضرتؐ کے ساتھ پُورے ایک ہزار آدمی بھی نہ تھے۔ ''احد'' پر لڑائی ہوئی جو مدینہ سے چھ میل کے فاصلہ پر ہے۔ آنحضرت صلعم نے مُسلمانوں کو تاکید کر دی تھی کہ کامیابی کے بعد بھی پُشت کے تیر اندازوں کا دستہ اپنی جگہ سے نہ ہٹے مسلمانوں کو فتح ہونے کو تھی ہی کہ تیر اندازوں کا وُہی دستہ جس کو اپنی جگہ پر قائم رہنے کا حکم تھا' خلاف حکم خُدا اور رُسولؐ مالِ غنیمت کے لالچ میں اپنی جگہ سے ہٹ گیا۔ جس کے نتیجہ میں فتح و کامرانی شکست و نامرادی سے بدل گئی۔ حضرت حمزہؓ ''اسداللہ'' شہید ہو گئے۔ میدان میں بھگدڑ پڑ گئی۔ بڑے بڑے مدعیانِ شجاعت سر پر پاؤں رکھ کر بھاگے۔ اور کسی نے رُسولؐ اسلام کی طرف توجہ نہ دی۔ تواریخ میں ہے کہ تمام صحابہ رُسولِ خدا کو میدان میں چھوڑ کر بھاگ گئے۔ بروایت الیعقوبی ص ۳۹ صرف تین صحابی رہ گئے۔ جن میں حضرت علیؑ اور دو اور تھے۔ بروایت بخاری حضرت ابوبکر اور حضرت عمر اور عثمان بھی بھاگ نکلے۔ در منثور ج ۲ ص ۸۸ کنز العمال ج ۱ ص ۲۳۸ میں ہے کہ حضرت ابوبکر پہاڑ کی چوٹی پر چڑھ گئے تھے۔ وہ کہتے ہیں کہ میں چوٹی پر اس طرح اُچک رہا تھا جیسے پہاڑی بکری اچکتی ہے۔ قرآن مجید میں ہے کہ یہ سب بھاگ رہے تھے اور رُسولؐ چلا رہے تھے کہ مجھے تنہا چھوڑ کر کہاں جا رہے ہو مگر کوئی منہ پھیر کر نہ دیکھتا تھا۔ (پ ۴ رکوع ۷ آیت ۱۵۳) ایک شخص نے گوپھنہ میں رکھ کر آنحضرت کی طرف پتھر مارا جس کی وجہ سے آپؐ کے دو دانت شہید ہو گئے اور پیشانی مُبارک مجروح ہو گئی۔ تلواروں کے کئی زخم بھی آئے اور آپؐ ایک گڑھے میں گر پڑے۔ جب سب بھاگ رہے تھے۔ حضرت علیؑ محوِ جہاد تھے اور تحفظ رسالت بھی کر رہے تھے۔ بالآخر کفار کو ہٹا کر آنحضرت صلعم کو پہاڑی پر لے گئے۔ رات ہو چکی تھی۔ دُوسرے دن صبح کے وقت مدینہ کو روانگی ہوئی۔ اِس جنگ میں ۷۰ مُسلمان مارے گئے۔ اور ستر ہی زخمی ہوئے۔ اور کفار صرف تیس قتل ہوئے جن میں بارہ کا فر علیؑ کے قتل کیے ہوئے تھے اِس جنگ میں بھی علمبرداری کا عہدہ شیر خدا حضرت علیؑ کے ہی سُپرد تھا۔

مورخین کا اتفاق ہے کہ حضرت علیؑ محوِ جنگ رہے آپ کے جسم پر سولہ ضربیں لگیں اور آپ کا ایک ہاتھ ٹوٹ گیا تھا۔ آپ بہت کافی زخمی ہونے کے باوجود تلوار چلاتے اور دشمنوں کی صفوں کو اُلٹتے جاتے تھے۔ (سیرۃ النبی جلد ۱ ص ۲۷۷) اسی دوران میں آنحضرتؐ نے فرمایا۔ ''علیؑ تم کیوں نہیں بھاگ جاتے۔'' ''عرض کی مولاؐ''

## جبکہ دوسری جانب شیعہ حضرات کی مستند تفسیر سے غزوہ احد میں سیدنا صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کی ثابت قدمی کا ثبوت

سید عالم ﷺ نے غزوۂ احد میں سیدنا صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کی ثابت قدمی کی تعریف خود اپنی زبان سے فرمائی جو کہ شیعہ مفسر طبرسی نے اپنی تفسیر مجمع البیان میں ''ولقد عفا اللہ عنھم ان اللہ غفور حلیم '' اور بے شک اللہ نے انہیں معاف فرما دیا۔ بے شک اللہ بخشنے والا حلم والا ہے (سورۂ آل عمران، آیت 155، پارہ 4) کے تحت ان الفاظ میں درج کی ہے ملاحظہ فرمائیں۔

**اعاد تعالیٰ ذکر العفو تاکید الطمع المذنبین فی العفو ومنها لهم عن الیأمس وتحسینا یظنون المومنین (ان اللہ غفور حلیم) قدمر معناه وذکر ابو القاسم البلخی انه لم یبق مع النبی یوم احد الاثلاثة عشر نفا خمسة من المهاجرین ثمانیة من الانصار فاما المهاجرون فعلی وابوبکر و طلحة و عبدالرحمن بن عوف و سعد ابن ابی وقاص**

ترجمہ: اللہ تعالیٰ نے معافی کا ذکر دوبارہ اس لئے فرمایا ہے تاکہ گنہ گاروں کو اپنی معافی کی خواہش پر پختگی ہو جائے اور ان کی نا امیدی اور مایوسی ختم ہو جائے۔ مومنوں کے حسن ظن کو تقویت پہنچے۔ اللہ تعالیٰ بخشنے والا حلم والا ہے۔ اس معنی بیان کیا جا چکا ہے۔ ابوالقاسم بلخی نے ذکر کیا ہے کہ احد کے دن نبی پاک ﷺ کے ساتھ صرف تیرہ اشخاص باقی رہ گئے۔ پانچ مہاجرین میں سے اور آٹھ انصار میں سے۔ پس مہاجرین میں سے حضرت علی، حضرت ابوبکر، حضرت طلحہ، حضرت عبدالرحمٰن بن عوف اور حضرت سعد بن ابی وقاص (رضوان اللہ علیہم اجمعین)

(تفسیر مجمع البیان، جلد اول، ص 524، سطر 8 تا 11، مطبوعہ بیروت)

نوٹ: شیعہ حضرات کی دونوں کتابوں کو سامنے رکھ کر فیصلہ کریں کہ شیعہ حضرات کی کس کتاب کو صحیح مانیں؟ ایک کتاب میں حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کو غزوۂ احد میں بھاگنے والا لکھا اور دوسری کتاب میں حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کو رسول پاک ﷺ کے ساتھ غزوۂ احد میں ثابت قدم رہنے والوں میں لکھا۔



## سوال نمبر 44: کیا جنگ بدر میں صحابہ کرام علیہم الرضوان میں حضرت علی رضی اللہ عنہ سب سے زیادہ بہادری کا مظاہرہ کرنے والے تھے؟

**جواب** ...... حضرت علی رضی اللہ عنہ حقیقت میں شیر خدا ہیں مگر میدان بدر میں سب سے زیادہ بہادر اور سرکار اعظم ﷺ کی ظاہری حفاظت کے لئے حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ سب سے قریب تھے۔

دلیل...... تاریخ الخلفاء کے ص 29 پر امام جلال الدین سیوطی علیہ الرحمہ تحریر فرماتے ہیں کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ بہت بڑے بہادر تھے۔ اس لئے کہ جنگ بدر میں ہم نے سرکار اعظم ﷺ کے لئے ایک اونچی جگہ بنادی تھی اور پھر ہم نے مشورہ کیا کہ سرکار اعظم ﷺ کی حفاظت کے لئے ان کے ساتھ کون رہے تاکہ مشرکین مکہ سرکار اعظم ﷺ پر حملہ نہ کرسکیں تو فیصلہ ہوا کہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کو سرکار اعظم ﷺ کے ساتھ رکھا جائے اور پھر ابوبکر رضی اللہ عنہ سے زیادہ ہم میں سے کوئی بھی سرکار اعظم ﷺ کے قریب نہ تھا۔

### شیعہ مورخ ملا باذل ایرانی کے اشعار

مشہور شیعہ مورخ باذل ایرانی لکھتا ہے کہ:

ابوبکر نزد نبی داشت جائے
بگفت ای بحق خلق راہنمائے

کہ جنگ بدر میں ابوبکر رضی اللہ عنہ سرکار اعظم ﷺ کے بہت قریب تھے۔

## شیعہ حضرات کا سفید جھوٹ: حضرت ابوبکر نے غزوۂ بدر میں جنگ نہیں کی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# چودہ ستارے

مؤلفہ
نجم العلماء الحاج
مولانا سید نجم الحسن صاحب قبلہ کراروی (پشاور)

ناشر
مکتبۃ الرضا
بیسمنٹ میاں مارکیٹ غزنی سٹریٹ اردو بازار لاہور
Ph: 042-37245166

چودہ ستارے

کر رہا ہے تو ان کی آنکھوں میں خون اتر آیا اور دنیا اندھیر ہوگئی اور وہ مدینہ کے یہودیوں کے ساتھ مل کر کوشش کرنے لگے کہ اس بڑھتی ہوئی طاقت کو کچل دیں۔ اس کے نتیجہ میں حضرت کو مشرکین قریش اور یہودیوں کے ساتھ بہت سی دفاعی لڑائیاں لڑنی پڑیں۔ جن میں سے اہم موقعوں پر حضرت خود فوج اسلام کے ساتھ تشریف لے گئے۔ ایسی مہموں کو غزوہ کہتے ہیں اور جن موقعوں پر آپ اصحاب میں سے کسی کو فوج کا سردار بنا کر بھیج دیا کرتے ان کو "سریہ" کہا جاتا ہے۔ غزوات کی مجموعی تعداد چھبیس ۲۶ ہے۔ جن میں بدر۔ احد۔ خندق۔ خیبر اور حنین بہت مشہور ہیں اور سریوں کی تعداد چھتیس ۳۶ تھی۔ جن میں سب سے مشہور "موتہ" ہے۔ جس میں حضرت جعفر طیار شہید ہوئے۔

**جنگ بدر:**

مدینہ منورہ سے تقریباً اسی ۸۰ میل پر بدر ایک گاؤں تھا۔ مدینہ میں خبر پہنچی کہ قریش بڑی آمادگی کے ساتھ مدینہ پر حملہ کرنے والے ہیں اور سننے میں آیا کہ ابو سفیان تیس سواروں کے ساتھ ہزار آدمیوں کے قافلہ کے ہمراہ شام سے اسباب تجارت مکہ لیے جا رہا ہے اور نواح مدینہ سے گزرے گا۔ حضرت رسولؐ خدا (۳۱۳) ہمراہیوں کے ساتھ روانہ ہوئے اور مقام بدر پر جا اترے۔ قریش نو سو پچاس (۹۵۰) آدمیوں کی جمعیت کے ساتھ ابوسفیان سے ملنے کے لیے روانہ ہوئے۔ لڑائی ہوئی خدا نے مسلمانوں کو مدد دی، جس سے یہ فتح یاب ہوئے۔ ۷۰ کفار مارے گئے ۷۰ ہی اسیر ہوئے۔ چھتیس کافروں کو حضرت علیؑ نے قتل کیا۔ اس لڑائی میں ابوجہل اور اس کا بھائی عاص اور عتبہ شیبہ ولید بن عتبہ نیز اسلام کے بہت سے دشمن مارے گئے۔ اس پہلی اسلامی جنگ کے علمبردار حضرت علیؑ تھے۔ قیدیوں میں نضر بن حارث اور عقبہ بن ابی معیط قتل کر دیے گئے اور باقی لوگوں کو زر فدیہ لے کر چھوڑ دیا گیا۔ حضرت ابوبکر نے اس غزوہ میں جنگ نہیں کی۔ غزوۂ بدر کے بعد کفار کے گھر گھر ماتم کدہ بن گیا۔ اور مقتولین کے انتقام کا جذبہ مکہ کے پیر و جوان میں پیدا ہو گیا۔ جس کے نتیجہ میں احد کا معرکہ رونما ہوا۔

یہ جنگ ماہ رمضان ۲ھ میں واقع ہوئی ہے۔ اسی ۲ھ میں روزے فرض کیے گئے اور عید الفطر کے احکام نازل ہوئے۔ اور غزوہ بنو قینقاع سے واپسی پر عید الاضحیٰ کے احکام آئے اور خمس واجب کیا گیا۔



## سیدنا صدیق اکبر اور فاروق اعظم رضی اللہ عنہما کی جانثاری کا ثبوت شیعہ کتب سے

سیدنا صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کی غیرت ایمانی اور رسول پاک ﷺ پر مال و جان قربان کر دینے کا جذبہ رکھنے کی تصدیق شیعہ حضرات کی مشہور کتاب حملہ حیدری کے ان اشعار میں بھی ہے۔

| بپاخ ابوبکر از چانجو است | | وزاں پس عمر قد خود کہ دراست |
|---|---|---|
| بگفتند یاسید المرسلین | | قدم پیش بگذار ومارا ببیں |
| کہ بادشمن دیں چہا میکنم | | چاں در رحت فدامیکنم |
| وزاں پس زجا خواست مقداد نیز | | بگفت اے حبیب خدائے عزیز |
| بودتا بتن جان ودرکف عناں | | بیاریم شمشیر بر دشمناں |
| ازاں گشتہ خوش دل رسولِ خدا | | بفرمود درحق ایشاں دعا |

ترجمہ: جلدی سے حضرت ابوبکر عرض کرنے کے لئے کھڑے ہوئے تو معاً ان کے بعد حضرت عمر بھی کھڑے ہو گئے اور عرض کرنے لگے۔ اے رسولوں کے سردار! آپ ﷺ میدان جنگ میں تشریف لے چلیں پھر دیکھیں ہم کیا کچھ کرتے ہیں۔ دشمن سے مقابلہ کرتے ہوئے آپ ﷺ پر ہم کس طرح جان قربان کرتے ہیں۔ بعد ازاں حضرت مقداد اٹھے اور عرض کرنے لگے۔ اے خدا کے حبیب! جب تک میرے ہاتھ میں طاقت اور جسم میں جان ہے، دشمنوں پر تلوار چلاتا رہوں گا۔ یہ سن کر رسول خدا ﷺ خوش ہوئے اور ان حضرات کے حق میں دعا فرمائی (حملہ حیدری، ص 42-43، مطبوعہ تہران)

## سوال نمبر 45: کیا سورۂ منافقون صحابہ کرام علیہم الرضوان کے حق میں نازل ہوئی؟ (معاذ اللہ)

**جواب**...... دشمنانِ صحابہ علم سے دوری کی وجہ سے صحابہ کرام علیہم الرضوان اور منافقین میں فرق بھی نہ کر سکے۔ دشمنانِ صحابہ عداوت کی بنیاد پر صحابہ کرام علیہم الرضوان کو منافق کہتے ہیں مگر اللہ تعالیٰ نے انہیں مومن بنایا ہے۔

القرآن: قولوا امناً باللہ وما انزل الینا وما انزل الی ابراھیم و اسمٰعیل واسحٰق ویعقوب والاسباط

**وما اوتی موسیٰ وعیسیٰ وما اوتی النبیون من ربھم لانفرق بین احد منھم ونحن لہ مسلمون o**

ترجمہ:تم کہو ہم ایمان لائے اللہ پر اور جو کچھ ہماری طرف اتارا گیا اور جو نازل ہوا ابراہیم واسماعیل اور اسحٰق اور یعقوب اور ان کی اولاد پر اور جو دیا گیا موسیٰ اور عیسیٰ کو اور جو (دوسرے) نبیوں کو ان کے رب کی طرف سے عطا ہوا۔نہیں فرق کرتے ہم ان میں سے کسی کے درمیان (ایمان لانے میں) اور ہم اسی (رب) کے فرماں بردار ہیں

**(سورۂ بقرہ، آیت 136، پارہ 1)**

اس آیت میں اللہ تعالیٰ نے ایمانی اقرار صحابہ کرام علیہم الرضوان کی زبانی کرایا دل میں چھپنے نہیں دیا تاکہ ایمان بالتقیہ شریعت اسلامیہ میں باطل ہوجائے اور دوسرا اس لئے کہ بعض صحابہ کرام علیہم الرضوان کے دشمن ان کے ایمان پر حملہ آور ہوں گے۔اس لئے رب کریم نے صحابہ کرام علیہم الرضوان کی زبان مبارک سے کہلوا کر قرآن میں تحریر لکھ دی تاکہ ان کی ایمانی سند تحریر قیامت تک باقی رہے۔

## اللہ تعالیٰ نے مومنین سے خبیث منافقین کو علیحدہ کردیا

القرآن......**ماکان اللہ لیذر المومنین علیٰ ماانتم علیہ حتی یمیز الخبیث من الطیب**

ترجمہ......اے لوگو! اللہ ایمان والوں کو اس حال پر نہ چھوڑے گا جس پر تم ہو یہاں تک کہ جدا کردے ناپاک کو پاک سے **(سورۂ آل عمران، پارہ 4، آیت 179)**

## شیعہ حضرات کی کتب سے اس آیت کی تفسیر

ترجمہ......اللہ تعالیٰ کو گوارا نہیں کہ مومنین کو اس حالت پر چھوڑے جس پر تم ہو حتیٰ کہ خبیث کو طیب سے علیحدہ کرے یعنی جھوٹے منافق کو سچے مومن سے علیحدہ کرے نعاس کے ساتھ جس نے ان کے درمیان تمیز کی (تفسیر قمی، شیعہ حضرات کی معتبر تفسیر، ص 65)

اس آیت میں اللہ تعالیٰ نے یہ امور ارشاد فرمائے۔

1......کفار و منافقین خبثاء ہیں۔

2......اصحاب رسول ﷺ ایمان والے ہیں

3......اصحاب رسول ﷺ صرف مومنین ہی نہیں بلکہ پاکیزہ بھی ہیں۔

4......اللہ تعالیٰ نے خبیثوں کو پاک لوگوں سے علیحدہ کردیا۔منافقین کو اپنے محبوب ﷺ سے دور کردیا اور صحابہ کرام علیہم



الرضوان کو قریب کردیا۔

## منافقین سے جنگ کرو، سختی کرو، ان کا ٹھکانہ جہنم ہے

القرآن......**یاایھا النبی جاھد الکفار والمنفقین واغلظ علیھم، وما وٰھم جھنم، وبئس المصیر o**

**(سورۂ توبہ، پارہ 10، آیت 73)**

ترجمہ......اے نبی کفار و منافقین سے جنگ کرو اور ان پر سختی کرو اور ان کفار و منافقین کا ٹھکانہ جہنم ہے اور وہ بہت بری جگہ ہے رہنے کی۔

اس آیت میں اللہ تعالیٰ نے منافقین سے جنگ کرنے، ان پر سختی کرنے کا حکم دیا ہے، جو کہ سرکار اعظم ﷺ نے کفار و منافقین کے ساتھ کیا اگر (معاذ اللہ) صحابہ کرام علیہم الرضوان منافق ہوتے تو سرکار اعظم ﷺ ان سے بھی جنگ کرتے اور ان پر بھی سختی کرتے لہٰذا معلوم ہوا کہ منافقین اور صحابہ کرام علیہم الرضوان میں بڑا فرق ہے۔

## صحابہ کرام علیہم الرضوان کے لئے انعامات

القرآن......**لٰکن الرسول والذین امنوا معہ جھدوا باموالھم وانفسھم، واولٰئک لھم الخیرات واولٰئک ھم المفلحون o اعدّ اللہ لھم جنٰت تجری من تحتھا الانھٰر خٰلدین فیھا، ذٰلک الفوز العظیم o (سورۂ توبہ، آیت 89-88، پارہ 10)**

ترجمہ......لیکن رسول اور جو لوگ ان کے ساتھ ایمان لائے انہوں نے (کافروں سے) اپنے مال و جان کے ساتھ جہاد کیا انہی کے لئے سب بھلائیاں ہیں اور وہی کامیاب ہونے والے ہیں اللہ نے ان کے لئے جنتیں تیار کی ہیں ان کے نیچے نہریں بہتی ہیں اور ان میں ہمیشہ رہیں گے یہی بہت بڑی کامیابی ہے۔

اس آیت میں صحابہ کرام علیہم الرضوان کے لئے بھلائیاں اور جنت کی نعمتوں کو عطا کرنے کا اعلان فرمایا گیا ہے۔

## منافقین کے لئے جہنم کا وعدہ

القرآن...... **وعد اللہ المنٰفقین والمنٰفقٰت والکفار نار جھنم خٰلدین فیھا، ھی حسبھم ولعنھم اللہ ولھم عذاب مقیم o**

ترجمہ......اللہ نے منافق مردوں اور منافق عورتوں اور کافروں سے نار جہنم کا وعدہ فرمایا، اس میں ہمیشہ رہیں گے وہ

انہیں کافی ہے اور اللہ نے ان پر لعنت فرمائی اور ان پر ہمیشہ رہنے والا عذاب ہے (سورۂ توبہ، آیت 68، پارہ 10)

اس آیت میں منافقین سے جہنم کا وعدہ کیا گیا ہے جبکہ صحابہ کرام علیہم الرضوان سے جنت کا وعدہ کیا گیا۔

## مہاجرین اور انصار صحابہ کرام علیہم الرضوان کو جنت کی ضمانت

**القرآن...... والسبقو والاولون من المھٰجرین والانصار والذین اتبعوھم باحسان رضی اللہ عنھم ورضوا عنہ واعد لھم جنٰت تجری تحتھا الانھٰر خٰلدین فیھا ابداً ذٰلک الفوز العظیم o**

(سورۂ توبہ، آیت 100، پارہ 11)

ترجمہ...... اور مہاجرین اور انصار میں سے سبقت کرنے والے، سب سے پہلے ایمان لانے والے اور جنہوں نے نیک کاموں میں ان کی پیروی کی اللہ ان سے راضی ہوا اور وہ اللہ سے راضی ہوئے اور اللہ نے ان کے لئے جنتیں تیار کیں جن کے نیچے نہریں جاری ہیں، وہ ابد تک ان میں ہمیشہ رہیں گے، یہی بڑی کامیابی ہے۔

اس آیت میں مہاجرین اور انصار صحابہ کرام علیہم الرضوان کو اللہ تعالیٰ نے اپنی رضا اور جنت میں ہمیشہ رہنے کا مژدہ سنایا ہے۔ یہ وہی مہاجرین اور انصار صحابہ کرام علیہم الرضوان ہیں جنہوں نے سرکار اعظم ﷺ کے پردہ فرمانے کے بعد سقیفہ بنی ساعدہ میں جمع ہو کر حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کو امیر المومنین اور خلیفۃ الرسول منتخب کیا تھا۔

## صحابہ کرام علیہم الرضوان کو اللہ تعالیٰ نے مسلمان ہونے کی سند عطا فرمائی

**القرآن...... وجاھدوا فی اللہ حق جھادہ، ھو اجتبکم وما جعل علیکم فی الدین من حرج، ملۃ ابیکم ابراھیم، ھو سمٰکم المسلمین من قبل وفی ھذا لیکون الرسول شھیداً علیکم وتکونوا شھدآء علی الناس** (سورۂ حج، آیت 78)

ترجمہ...... اور اللہ کی راہ میں جہاد کرو جیسا حق ہے جہاد کرنے کا اس نے تمہیں برگزیدہ کر لیا اور وہ دین میں تم پر کچھ تنگی نہیں رکھی (تمہارے لئے) تمہارے باپ ابراہیم کا دین (پسند کیا) اس (اللہ) نے تمہارا نام مسلمان رکھا پہلی کتابوں میں اور (قرآن) میں تاکہ (نگران) رسول تم پر گواہ ہو اور تم لوگوں پر گواہ ہو جاؤ۔

اس آیت کریمہ مذکورہ بالا سے یہ سات امور بھی ثابت ہوتے ہیں......

1...... صحابہ کرام علیہم الرضوان کو اللہ تعالیٰ نے تمام امت سے برگزیدہ فرمایا۔

2...... صحابہ کرام علیہم الرضوان کو دین میں کوئی تنگی نہیں دی۔



3...... حضرت ابوبکر صدیق، حضرت عمر فاروق، حضرت عثمان غنی اور حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہم حضرت ابراہیم علیہ السلام کی اولاد سے ہیں۔

4...... صحابہ کرام علیہم الرضوان دین ابراہیم علیہ السلام پر ہیں۔

5...... صحابہ کرام علیہم الرضوان کا نام اللہ تعالیٰ نے مسلمان رکھا ہے۔ ان کو سرکار اعظم ﷺ نے مسلمان بنایا اور اللہ تعالیٰ ان کو "**سمٰکم المسلمین**" فرما کر اسلام کی سند عطا فرما دی جس کو کوئی عالم دین مسلمان کر کے سند لکھ دے اس کو کوئی کافر نہیں کہہ سکتا۔ اگر کوئی کافر کہہ دے تو اس پر دعویٰ کیا جائے تو وہ سزا یافتہ ہو جاتا ہے تو جس کو سرکار اعظم ﷺ نے کلمہ پڑھا کر مسلمان کیا ہو اور ان کے مسلمان ہونے کی سند رب کریم نے دی ہو تو دنیا کا کوئی مسلمان مومن ان کے ایمان میں شبہ نہیں کر سکتا۔ اگر کرے تو اس کا دعویٰ کسی صحابی کے خلاف نہیں بلکہ اس کا دعویٰ رب کریم کے خلاف ہوگا، کیونکہ صحابہ کرام علیہم الرضوان کو مسلمان ہونے کی سند اللہ تعالیٰ نے عطا فرمائی ہے۔

6...... صحابہ کرام علیہم الرضوان کا نام مسلمان توریت وانجیل کتب سابقہ سماویہ میں ہے۔

7...... صحابہ کرام علیہم الرضوان کا اسلام از روئے قرآن بھی ثابت ہے۔

## صحابہ کرام علیہم الرضوان کا ہاتھ خدائی ہاتھ تھا

**القرآن...... ان الذین یبایعونک انما یبایعون اللہ یداللہ فوق ایدیھم، فمن نکث فانما ینکث علیٰ نفسہ، ومن اوفیٰ بما عٰھد علیہ اللہ فسیؤ تیہ اجراً عظیماً o**

ترجمہ...... بے شک جو لوگ آپ سے بیعت کرتے ہیں، وہ اللہ ہی سے بیعت کرتے ہیں ان کے ہاتھوں پر اللہ کا ہاتھ ہے تو جس نے بیعت توڑی تو اس کا وبال اسی پر ہوگا اور جس نے اس عہد کو پورا کیا جو اس نے اللہ سے کیا (تھا) تو عنقریب اللہ اسے بہت بڑا اجر دے گا (سورۂ فتح، آیت 10، پارہ 26)

سرکار اعظم ﷺ جس شخص سے بیعت فرماتے، بیعت کا ہاتھ سیدھا ہی ہوتا تھا تو ثابت ہوا کہ سرکار اعظم ﷺ سے بیعت کرنے والوں کا سیدھا ہاتھ سرکار اعظم ﷺ کے ہاتھ مبارک میں ہوتا تھا اور جن کا سیدھا ہاتھ سرکار اعظم ﷺ کے ہاتھ مبارک میں ہو، اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ ان کے ہاتھوں پر اللہ تعالیٰ کا دست قدرت ہے تو اس آیت سے معلوم ہوا، جیسا کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ سرکار اعظم ﷺ کے صحابہ کرام علیہم الرضوان کا سیدھا ہاتھ اللہ تعالیٰ نے تھاما ہوا ہے۔

## بیعت رضوان کرنے والوں میں سے کوئی بھی دوزخ میں نہ جائے گا

1......شیعہ حضرات کے مفسر علامہ کاشانی لکھتے ہیں کہ حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ "یک کس بدوزخ نہ رود از آں مومناں کہ در زیر درخت سمرہ بیعت کروند" ان مومنوں میں سے ایک شخص بھی دوزخ میں نہ جائے گا جنھوں نے کیکر کے درخت کے نیچے بیعت کی (تفسیر منہج الصادقین، جلد 8، ص 365، مطبوعہ ایران)

2......شیعہ حضرات کے مشہور مجتہد ملا باقر نے اپنی کتاب "حیات القلوب" میں ان الفاظ میں کیا ہے۔

"و بروایت شیخ طبرسی چوں مشرکان عثمان را حبس کردند خبر بحضرت رسید کہ او را کشتند حضرت فرمود کہ ازیں جا حرکت نمیکنم با آنہا قتال کنم و مردم را بسوئے بیعت دعوت نمایم و برخاست و پشت مبارک بدرخت داد چنانکہ نمود در صحابہ با آنحضرت بیعت کردند۔ کہ با مشرکاں جہاد کنند و نگریزند و بروائت کلینی حضرت یکدست خود را بر دست دیگر زد او برائے عثمان بیعت گرفت کہ چوں بیعت را بشکنید۔ گناہش عظیم تر و عقابش شدید تر باشد پس مسلماناں گفتند خوشا حال عثمان کہ طواف کعبہ کرد و سعی میان صفا و مروہ کہ محل استد۔ حضرت فرمود نخواہد کرد۔ چوں عثمان آمد حضرت پرسید کہ طواف کردی گفت چوں طواف نکردہ بودی من نکردم (حیات القلوب فارسی، جلد 2، ص 424، سطر 32 تا 37، ص 425، سطر 1 تا 2، مطبوعہ ایران)

اس عبارت کا ترجمہ شیعہ حضرات کے مترجم مولوی بشارت حسین صاحب کامل مرزا پوری کے الفاظ میں پیش کیا جاتا ہے جس کو امامیہ کتب خانہ موچی دروازہ لاہور نے شائع کیا ہے۔ ترجمہ ملاحظہ ہو۔

شیخ طبرسی کی روایت ہے کہ مشرکین نے جناب عثمان کو قید کرلیا اور آں حضرت کو یہ خبر پہنچی کہ ان کو قتل کر دیا تو حضرت نے فرمایا کہ اس جگہ سے حرکت نہ کروں گا جب تک ان سے جنگ نہ کرلوں۔ لوگوں کو بیعت کی دعوت دیتا ہوں۔ یہ فرما کر اٹھے اور ایک درخت کے سہارے سے پشت لگا کر بیٹھ گئے۔ صحابہ نے آنحضرت سے بیعت کی کہ مشرکین سے جہاد کریں گے اور نہ بھاگیں گے۔ کلینی کی روایت ہے کہ حضرت نے اپنا ایک ہاتھ دوسرے کے ہاتھ پر رکھ کر عثمان کی طرف سے بیعت لی۔ کہ اگر وہ اس بیعت کو توڑیں گے تو ان پر گناہ عظیم اور شدید تر عذاب ہوگا۔ اس وقت مسلمانوں نے کہا کہ عثمان نے تو کعبہ کا طواف بھی کیا، صفا و مروہ کے درمیان سعی بھی کی اور محل ہوگئے (احرام سے باہر ہوگئے) حضرت نے فرمایا وہ ایسا نہیں کریں گے۔ جب عثمان واپس آئے حضرت نے پوچھا کہ تم سے طواف کیا۔ عرض کیا۔ آپ نے چونکہ نہیں کیا تھا اس لئے میں نے بھی طواف نہیں کیا (حیات القلوب اردو، جلد 2، ص 653، مطبوعہ لاہور)

قارئین کرام! ہم نے شیعہ حضرات کی مستند کتابوں سے یہ ثابت کیا کہ بیعت رضوان میں شامل تمام صحابہ کرام علیہم



الرضوان بشمول حضرت عثمان رضی اللہ عنہ سب کے سب جنتی ہیں۔ اب اگر کوئی ان ہستیوں کے متعلق نازیبا الفاظ استعمال کرے تو اس سے بڑا ظالم اور بدبخت کون ہوگا؟

## سوال نمبر 46: کیا بیعت رضوان میں منافقین بھی شریک تھے؟

**جواب**...... یہ بالکل غلط بات ہے بلکہ یہ سوال شیعہ حضرات کی کتب کے بھی منافی ہے۔

## شیعہ حضرات کی کتاب سے جواب

شیعہ حضرات کی معتبر کتاب کشف الغمہ میں حضرت جابر بن عبداللہ انصاری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ہم بیعت رضوان کے روز چودہ سو تھے ہم نے اس روز حضور ﷺ کی زبان پاک سے یہ سنا تھا کہ تم بہترین اہل زمین سے ہو اور اس روز ہم سب نے بیعت کی اور کسی نے اس بیعت کو نہیں توڑا مگر قید بن قیس منافق نے اپنی بیعت کو توڑ دیا۔

اس حقیقت کے بعد صحابہ کرام علیہم الرضوان پر کسی قسم کی جرح قدح کرنی جہالت اور گمراہی ہے۔

## سوال نمبر 47: کیا یزید اچھا شخص تھا؟

**جواب** ......اس بات کو پوری دنیا جانتی ہے کہ یزید، امام حسین رضی اللہ عنہ کا قاتل اور ان کے قتل پر راضی تھا۔ یہی نہیں بلکہ یزید نے سرکار اعظم رضی اللہ عنہ کے طریقے کو بھی تبدیل کیا۔

الحدیث......حضرت ابوعبیدہ بن جراح رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور ﷺ نے فرمایا کہ میری امت کا معاملہ عدل و انصاف پر قائم رہے گا۔ یہاں تک کہ رخنہ اندازی کرنے والا شخص بنو امیہ سے ہوگا اور نام اس کا یزید ہوگا (مجمع الزوائد، جلد 5، ص 241، لسان المیزان، جلد 6، ص 294، تاریخ الخلفاء، ص 142)

الحدیث...... محدث رویانی نے اپنی مسند میں حضرت ابو درداء رضی اللہ عنہ سے روایت کی ہے کہ سرکار اعظم ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ میرے طریقے کو بدلنے والا سب سے پہلا شخص بنو امیہ سے ہوگا اور اس کا نام یزید ہوگا۔ (بحوالہ: تاریخ الخلفاء ص 142، صواعق المحرقہ لابن حجر مکی علیہ الرحمہ، ص 219)

مندرجہ بالا احادیث سے معلوم ہوا کہ یزید سرکار اعظم ﷺ کے طریقے کو بدلنے والا شخص تھا۔

## یزید کی حکمرانی سے پناہ مانگو

الحدیث...... حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ سرکار اعظم ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ سن ساٹھ (ہجری) سے اللہ تعالیٰ کی پناہ مانگو اور بچوں کی حکمرانی سے (بحوالہ: البدایہ والنہایہ، جلد 8، ص 31)

حافظ ابن حجر مکی علیہ الرحمہ فرماتے ہیں کہ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ یوں دعا فرماتے تھے۔

”اے اللہ عزوجل! میں تجھ سے سن ساٹھ ہجری کی ابتداء اور لونڈوں کی حکمرانی سے پناہ مانگتا ہوں“

اللہ تعالیٰ نے حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کی دعا قبول فرمائی اور آپ کا وصال سن 59 ہجری میں ہوا جبکہ سن 60ھ میں یزید حکمران بنا، پس حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے یزید کی حکومت کو اس سن میں جان لیا تھا۔

## یزید کا ظلم

خاتم الحفاظ علامہ جلال الدین سیوطی اور علامہ ابن حجر مکی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ 63ھ میں یزید کو خبر ملی کہ اہل مدینہ نے اس کی بیعت فسخ کردی ہے اور اس سے باغی ہوگئے ہیں۔ اس نے فوراً ایک لشکر جرار ان سے لڑنے کے لئے بھیجا اور کہا ان سے لڑنے کے بعد مکۃ المکرمہ میں جاکر صحابی رسول حضرت ابن زبیر رضی اللہ عنہ سے بھی جنگ کریں۔

چنانچہ مدینہ منورہ کے باب طیبہ پر جنگ حرہ ہوا اور جنگ بھی کیسے ہوئی کہ امام حسن بصری رضی اللہ عنہ نے ایک مرتبہ اس جنگ کا ذکر کرتے ہوئے فرمایا کہ کوئی شخص ایسا نہ تھا جو اس لشکر کے گزند سے محفوظ رہا ہو۔ کئی صحابہ کرام علیہم الرضوان اور دیگر حضرات اس جنگ میں شہید ہوئے۔ مدینہ منورہ میں لوگوں کو لوٹا گیا اور ایک ہزار جوان لڑکیوں کی عزت لوٹی گئی۔ (بحوالہ: تاریخ الخلفاء، ص 242، صواعق المحرقہ، ص 219)

حدیث شریف میں ہے کہ اہل مدینہ کو خوف دلانے والا لعنتی ہے۔ اس کی کوئی نیکی قبول نہیں اور یزید نے اہل مدینہ پر ظلم کیا۔

## یزید کی چھڑی امام حسین رضی اللہ عنہ کے لبوں پر

جب سیدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کا سر مبارک یزید پلید کے سامنے رکھا گیا تو یزید اپنی چھڑی کو امام حسین رضی اللہ عنہ کی لبوں پر مارنے لگا (بحوالہ: ابن کثیر، جلد 8، ص 192)



## حافظ امام ابن حجر عسقلانی رضی اللہ عنہ کا عقیدہ

یزید معیوب انسان تھا۔ وہ اس قابل نہیں تھا کہ اس سے کوئی روایت لی جائے (بحوالہ: لسان المیزان، جلد ششم، ص 293)

## یزید کو امیر المومنین کہنے پر بیس کوڑے

حضرت امام حجر عسقلانی رضی اللہ عنہ تحریر فرماتے ہیں کہ حضرت عمر بن عبدالعزیز رضی اللہ عنہ کے سامنے ایک شخص نے یزید کو امیر المومنین کہا، آپ رضی اللہ عنہ نے اس کو بیس کوڑے مارے (بحوالہ: تہذیب التہذیب، جلد 11، ص 361)

علامہ ذہبی علیہ الرحمہ، امام ملا علی قاری علیہ الرحمہ، شاہ عبدالحق محدث دہلوی علیہ الرحمہ سمیت تمام محدثین یزید کو ظالم، جابر، فاسق، شرابی اور سیدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کا قاتل مانتے ہیں۔

## سوال نمبر 48: کیا حدیث قسطنطنیہ کی بناء پر یزید جنتی ہے؟

**جواب**...... مفتی جلال الدین احمد امجدی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں۔

”یزید پلید جس نے مسجد نبوی اور بیت اللہ شریف کی سخت بے حرمتی کی جس نے ہزاروں صحابہ کرام وتابعین عظام رضی اللہ عنہم کا قتل عام کیا، جس نے مدینہ طیبہ کی پاک دامن خواتین کو تین شبانہ روز اپنے لشکر پر حلال کیا اور جس نے فرزند رسول جگر گوشہ بتول حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ کو تین دن بے آب ودانہ رکھ کر پیاسا ذبح کیا۔ ایسے بدبخت اور مردود یزید کو لوگ بخشا بخشایا ہوا پیدائشی جنتی کہتے ہیں اور ثبوت میں بخاری شریف کی حدیث کا حوالہ دیتے ہیں۔ وہ اہل بیت رسالت کے دشمن خارجی اور یزیدی ہیں۔ ان باطل پرست یزیدیوں کا مقصد یہ ہے کہ جب یزید کی بخشش اور اس کا جنتی ہونا حدیث شریف سے ثابت ہے تو امام حسین رضی اللہ عنہ کا ایسے شخص کی بیعت نہ کرنا اور اس کے خلاف علم جہاد بلند کرنا بغاوت ہے اور سارے فتنہ وفساد کی ذمہ داری انہی پر ہے، نعوذ باللہ من ذلک“

جو لوگ یزید پلید کے جنتی ہونے کے متعلق حدیث پیش کرتے ہیں۔ اس کے اصل الفاظ یہ ہیں۔

**قال النبی ﷺ اول جیش من امتی یغزون مدینة قیصر مغفور لھم**

یعنی سرکار اعظم ﷺ نے فرمایا کہ میری امت کا پہلا لشکر جو قیصر کے شہر قسطنطنیہ پر حملہ کرے گا وہ بخشا ہوا ہے (بخاری شریف، جلد اول، ص 410)

تو اللہ کے محبوب دانائے خفایا وغیوب جناب احمد مجتبیٰ محمد مصطفیٰ ﷺ کا یہ فرمان حق ہے لیکن قیصر کے شہر قسطنطنیہ پر پہلا حملہ کرنے والا یزید ہے، وہابیوں اور دیوبندیوں کا یہ دعویٰ غلط ہے اس لئے کہ یزید نے قسطنطنیہ پر کب حملہ کیا، اس کے بارے میں چار اقوال ہیں۔ 49ھ، 52ھ اور 55ھ جیسا کہ کامل ابن اثیر جلد سوم ص 131، البدایہ والنہایہ جلد ہشتم ص 32، عینی شرح بخاری جلد چہارم دہم اور اصابہ جلد اول ص 405 میں ہے، ثابت ہوا کہ یزید 49ھ سے 55ھ تک قسطنطنیہ کی کسی جنگ میں شریک ہوا، چاہے سپہ سالار وہ رہا ہو یا حضرت سفیان بن عوف اور وہ معمولی سپاہی رہا، مگر قسطنطنیہ پر اس سے پہلے حملہ ہو چکا تھا جس کے سپہ سالار حضرت عبدالرحمٰن بن خالد بن ولید تھے اور ان کے ساتھ حضرت ابوایوب انصاری رضی اللہ عنہ بھی تھے۔ جیسا کہ ابوداؤد شریف کتاب الجہاد ص 340 کی اس حدیث سے ظاہر ہے:

**عن اسلم ابی عمر ان قال غزونا من المدینۃ نرید القسطنطنیۃ وعلی الجماعۃ عبدالرحمن بن خالد بن الولید** ...... (الخ) اور حضرت عبدالرحمٰن بن خالد رضی اللہ عنہ کا انتقال 46ھ یا 47ھ میں ہوا جیسا کہ البدایہ والنہایہ جلد ہشتم ص 31 کامل ابن اثیر جلد سوم ص 229، اور اسد الغابہ جلد سوم، ص 440 میں ہے۔

معلوم ہوا کہ آپ کا حملہ قسطنطنیہ پر 46ھ یا 47ھ سے پہلے ہوا اور تاریخ کی معتبر کتابیں شاہد ہیں کہ یزید قسطنطنیہ کی ایک جنگ کے علاوہ کسی میں شریک نہیں ہوا تو ثابت ہو گیا کہ حضرت عبدالرحمٰن رضی اللہ عنہ نے قسطنطنیہ پر جو پہلا حملہ کیا تھا، یزید اس میں شریک نہیں تھا تو پھر حدیث اول جیش من امتی الخ میں یزید داخل نہیں ہوا اور جب وہ داخل نہیں تو اس حدیث شریف کی بشارت کا بھی وہ مستحق نہیں اور چونکہ ابوداؤد شریف صحاح ستہ میں سے ہے۔ اس لئے عام کتب تاریخ کے مقابلہ میں اسی کی روایت کو ترجیح دی جائے گی۔ رہی یہ بات کہ حضرت ابوایوب انصاری رضی اللہ عنہ کا انتقال اس جنگ میں ہوا کہ جس کا سپہ سالار یزید تھا تو اس میں کوئی خلجان نہیں۔ اس لئے کہ قسطنطنیہ کا پہلا حملہ جو حضرت عبدالرحمٰن رضی اللہ عنہ کی سرکردگی میں ہوا۔ آپ اس میں شریک رہے اور پھر بعد میں جب اس لشکر میں شریک ہوئے کہ جس کا سپہ سالار یزید تھا تو قسطنطنیہ میں آپ کا انتقال ہو گیا۔

اول تو یہ کہ یزید قسطنطنیہ پر حملے میں شریک نہ تھا جس کی بشارت سرکار اعظم ﷺ نے دی تھی۔ اگر مان بھی لیا جائے کہ یزید اس حملے میں شریک تھا تو بھی یہ ہرگز ثابت نہ ہوگا کہ اس کے سارے کرتوت، مظالم اور قتل معاف ہو گئے اور وہ جنتی ہے۔

## محدثین اور حفاظ کے فیصلہ کی مزید توثیق

سرکار اعظم ﷺ کا یہ ارشاد ہے کہ انسان زبان سے **لا الہ الا اللہ** کہہ دے وہ جنتی ہے۔



مرزا قادیانی کے ماننے والے بھی **لا الہ الا اللہ** پڑھتے ہیں، وہ کافر کیوں؟

سرکار اعظم ﷺ کا ارشاد ہے کہ میری امت کے تہتر فرقے ہوں گے۔ اس بات کی دلیل ہے کہ وہ سارے **لا الہ الا اللہ** کہنے والے ہوں گے لیکن پھر 72 جہنمی کیوں؟

حدیث شریف میں یہ بھی ہے کہ جب دو مسلمان آپس میں مصافحہ کرتے ہیں تو جدا ہونے سے پہلے ان دونوں کو بخش دیا جاتا ہے (ترمذی شریف، جلد دوم، ص 97)

اور سرکار اعظم ﷺ نے یہ بھی فرمایا ہے کہ جو ماہ رمضان میں روزہ دار کو افطار کروائے اس کے گناہوں کے لئے مغفرت ہے (مشکوٰۃ شریف، ص 174) اور سرکار اعظم ﷺ کی حدیث یہ بھی ہے کہ روزہ وغیرہ کے سبب ماہ رمضان کی آخری رات میں اس امت کو بخش دیا جاتا ہے (مشکوٰۃ شریف، ص 174) لہٰذا اگر کچھ لوگوں کی یہ بات مان لی جائے تو ان احادیث کریمہ کا یہ مطلب ہوگا کہ مسلمان سے مصافحہ کرنے والے، روزہ دار کو افطار کروانے والے اور ماہ رمضان میں روزہ رکھنے والے سب بخشے بخشائے جنتی ہیں۔ اب اگر وہ حرمین طیبین کی بے حرمتی کریں معاف، کعبہ شریف پر پتھر برسائیں تو معاف، مسجد نبوی میں غلاظت ڈالیں معاف، ہزاروں بے گناہ کو قتل کر ڈالیں معاف، یہاں تک کہ اگر سید الانبیاء محمد رسول اللہ ﷺ کے جگر پاروں کو تین دن کا بھوکا پیاسا رکھ کر ذبح کر ڈالیں تو وہ بھی معاف اور جو چاہیں کریں سب معاف۔ نعوذ باللہ من ذالک خدائے عزوجل یزید نواز نام نہاد مسلمانوں کو صحیح سمجھ عطا فرمائے اور گمراہی و بدمذہبی سے بچنے کی توفیق رفیق بخشے، آمین

(فتاویٰ فیض الرسول، حصہ دوم، ص 710 سے 712 تک)

یزید امام عالی مقام حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ کے قتل پر راضی تھا۔

یزید امام عالی مقام حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ کے قتل کا ذمہ دار ہے۔

اگر یزید کے کہنے پر میدان کربلا میں مظالم نہیں ہوئے تو پھر یزید نے یہ اقدامات کیوں نہیں کئے۔

1...... ابن زیاد کو پھانسی کیوں نہیں دی؟

2...... فوج کے سپہ سالار عمرو بن سعد کو کیوں سزا نہیں دی؟

3...... اہلبیت کو امان کیوں نہیں دیا؟

4...... اہلبیت سے معافی کیوں نہیں مانگی؟

5...... سیدہ زینب رضی اللہ عنہا کے سامنے اپنے آپ کو حق پر کیوں کہا؟

6...... اپنے دربار میں امام حسین رضی اللہ عنہ کے لبوں پر چھڑی کیوں ماری؟

7......امام حسین رضی اللہ عنہ کی شہادت کے بعد مدینے پر حملہ کیوں کروایا؟

## سوال نمبر 49: میدان کربلا میں حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ اور ان کے رفقاء کو شہید کرنے والوں میں کئی لوگ ایسے تھے جو صحابہ کرام علیہم الرضوان کی اولاد تھے

**جواب** ...... یزیدی فوج کا سپہ سالار حقیقت میں حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ جو کہ عشرہ مبشرہ میں سے تھے۔ ان کا بیٹا عمرو بن سعد تھا لیکن اس میں عمرو بن سعد کے والد حضرت سعد رضی اللہ عنہ کا کیا قصور ہے، کیونکہ اس وقت حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ وصال فرما چکے تھے، اس کو بنیاد بنا کر صحابہ کرام علیہم الرضوان کے خلاف زبان درازی کرنا گمراہی ہے کیونکہ کئی ایسی ہستیاں گزری ہیں جن کی اولاد صراط مستقیم پر نہیں تھیں۔

دلیل: حضرت آدم علیہ السلام کے ایک بیٹے نے دوسرے کو قتل کیا، کیا اس کا قصوروار کوئی حضرت آدم علیہ السلام کو قرار دے سکتا ہے؟

دلیل......حضرت نوح علیہ السلام کا بیٹا کافر تھا، کیا اس کا قصوروار کوئی حضرت نوح علیہ السلام کو قرار دے سکتا ہے؟

دلیل......حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ کے سینے پر بیٹھ کر آپ کا سرتن سے جدا کرنے والا شخص "شمر لعین" کون تھا؟

شمر لعین حضرت علی رضی اللہ عنہ کا سالا تھا۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ کی دوسری زوجہ محترمہ کا بھائی تھا اور حضرت عباس علمدار رضی اللہ عنہ کا سگا ماموں تھا۔ کیا کوئی شخص شمر کو بنیاد بنا کر حضرت علی رضی اللہ عنہ اور حضرت عباس علمدار رضی اللہ عنہ پر طعن کر سکتا ہے؟

معلوم ہوا کہ گمراہ اولاد کو بنیاد بنا کر صحابہ کرام علیہم الرضوان کی شان میں بکواس کرنا اول درجے کی جہالت ہے۔

## سوال نمبر 50: کیا صحابہ کرام علیہم الرضوان اور اہلبیت اطہار کے مابین رنجشیں تھیں؟

**جواب** ......صحابہ کرام اور اہلبیت کی آپس میں محبت تھی، رنجشیں نہیں تھیں۔



## حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کا نکاح حضرت علی رضی اللہ عنہ سے حضرات ابوبکر وعمر رضی اللہ عنہم نے کرایا

دلیل......شیعہ حضرات کی کتاب حملہ حیدری میں شیعہ مولوی باذل ایرانی ص 60,61 پر یوں لکھتا ہے:

جب فاطمہ رضی اللہ عنہا جوان ہوئیں تو ایک دن حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ حضور ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور سب سے پہلے سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا کے لئے عرض کی۔

حضور ﷺ نے فرمایا کہ میری بیٹی کا اختیار اللہ تعالیٰ کے دستِ قدرت میں ہے، پھر حضرت عمر رضی اللہ عنہ حاضر ہوئے، حضور ﷺ نے وہی جواب دیا۔

کچھ دن گزرنے کے بعد یہ دونوں یعنی حضرت ابوبکر وعمر رضی اللہ عنہما حضرت علی رضی اللہ عنہ کے پاس گئے۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ کے خاص الخاص دوستوں نے کہا: اے اسلام کی انجمن کی شمع کہ حضور ﷺ کی خدمت میں جاؤ اور حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کے نکاح کی خواہش کرو۔

حضرت علی رضی اللہ عنہ کے یاروں، ساتھیوں اور دوستوں نے کہا اے علی رضی اللہ عنہ اس معاملے میں اپنے دل میں کوئی خطرہ پیدا نہ کرو۔ بے دھڑک اور بے خوف وخطر جا کر حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کا اپنے لئے رشتہ طلب کرو کیونکہ تمہارا حضور ﷺ سے اور بھی تعلق اور رشتہ ہے پھر تین دن حضرت علی رضی اللہ عنہ بارگاہ رسالت ﷺ میں حاضر ہوتے رہے اور عرض کرتے رہے تین دن کے بعد حضرت جبرئیل علیہ السلام اللہ تعالیٰ کا حکم لے کر حضور ﷺ کے پاس آئے اور عرض کی کہ اللہ تعالیٰ، آپ کو حکم دیتا ہے کہ سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا کا نکاح حضرت علی رضی اللہ عنہ سے کر دو۔

اس واقعہ سے معلوم ہوا کہ لوگ بکواس کرتے ہیں کہ حضرت ابوبکر وعمر علیہم الرضوان حضرت علی رضی اللہ عنہ کے دشمن تھے، بلکہ یہ تو حضرت علی رضی اللہ عنہ کے یار تھے، دوست تھے۔

## حضرت علی رضی اللہ عنہ کی حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ سے محبت

دلیل......حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کی شہادت سے جو حقیقت واضح ہے وہ یہ ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے آخری وقت تک ان کی حفاظت کی ہر ممکن کوششیں کیں۔ یہاں تک کہ اپنے دونوں بیٹوں حضرت حسن وحسین علیہم الرضوان کو تلواریں دے کر ان کے دروازہ پر کھڑا کر دیا اور فرمایا کہ تمہارے ہوتے ہوئے کوئی دشمن، کوئی ظالم حضرت عثمان رضی اللہ عنہ

کے قریب نہ جائے (از کتاب: مقامات صحابہ رضی اللہ عنہم ص **337**)

یہاں تک کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی شہادت کے بعد حضرت علی رضی اللہ عنہ نے اپنے شہزادوں حضرت حسن وحسین رضی اللہ عنہم سے پوچھا کہ تمہارے ہوتے ہوئے حضرت عثمان کیسے قتل ہوگئے اور غضب میں حضرت حسن رضی اللہ عنہ کے منہ پر طمانچہ مارا اور حضرت حسین رضی اللہ عنہ کے سینہ پر تھپڑ مارا اور محمد بن طلحہ اور حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ کو برا بھلا کہا (تاریخ الخلفاء، ص **113**، ریاض النضرۃ جلد دوم، از کتاب: مقامات صحابہ ص **338**)

## حضرت علی رضی اللہ عنہ نے اپنے صاحبزادوں کے نام ابوبکر وعمر وعثمان رکھے

شیعہ حضرات کی معتبر کتاب جلاء العیون جلد دوم، ص **48** سطر **14** میں یہ لکھا ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے اپنے صاحبزادوں کے نام جو حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کے سوا دوسری بیبیوں کے بطن سے تھے، ان کے نام ابوبکر وعمر وعثمان رکھے، جو میدان کربلا میں شہید ہوئے۔

محبت کے پیش نظر حضرت مولا علی رضی اللہ عنہ نے اپنے صاحبزادوں کے نام خلفائے ثلاثہ حضرت ابوبکر صدیق وعمر وعثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین کے نام پر رکھے۔

شان صحابہ کرام علیہم الرضوان اس قدر اعلیٰ ہے کہ اپنے تو اپنے غیروں نے بھی ان کی شان وعظمت کو تسلیم کیا۔ یہ حقیقت میں صحابہ کرام علیہم الرضوان کی کرامت ہے۔ اگر ہم سرکار اعظم ﷺ سے محبت رکھیں، صحابہ کرام علیہم الرضوان سے محبت رکھیں، اہلبیت اطہار سے قلبی لگاؤ رکھیں اور اولیاء اللہ کی شان کو اپنے سینوں کا چراغ بنالیں تو سارے جھگڑے ختم ہوجائیں گے۔ نفرتیں محبتوں میں بدل جائیں گی۔

جب سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے پوچھا جاتا ہے کہ لوگوں میں سے رسول اللہ ﷺ کو سب سے زیادہ پیارا کون تھا؟ تو آپ فرماتی ہیں، فاطمہ رضی اللہ عنہا۔

پھر پوچھا جاتا ہے کہ مردوں میں سے کون زیادہ محبوب تھا؟ فرماتی ہیں، ان کے شوہر یعنی حضرت علی رضی اللہ عنہ (ترمذی)

اسی طرح جب سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا سے پوچھا جاتا ہے کہ لوگوں میں سے رسول اللہ ﷺ کو سب سے زیادہ پیارا کون



تھا؟ تو آپ فرماتی ہیں، عائشہ رضی اللہ عنہا۔

پھر پوچھا جاتا ہے کہ مردوں میں سے کون زیادہ محبوب تھا؟ تو آپ فرماتی ہیں، ان کے والد حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ (بخاری)

اگر خدانخواستہ ان کے درمیان کوئی رنجش ہوتی تو وہ ایسی احادیث بیان نہ کرتے۔

چند احادیث ملاحظہ ہوں:

## سیدنا ابوبکر رضی اللہ عنہ وسیدنا علی رضی اللہ عنہ کی باہم محبت

**1**...... حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ اور حضرت علی رضی اللہ عنہ کے درمیان کس قدر محبت تھی، اس کا اندازہ اس حدیث پاک سے کیجئے۔ حضرت قیس بن ابی حازم رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک دن حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کے چہرے کی طرف دیکھ کر مسکرانے لگے۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے پوچھا۔ آپ کیوں مسکرا رہے ہیں؟ سیدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے فرمایا۔ میں نے سرکار اعظم ﷺ کو یہ فرماتے سنا ہے کہ پل صراط پر سے صرف وہی گزر کر جنت میں جائے گا جس کو علی رضی اللہ عنہ وہاں سے گزرنے کا پروانہ دیں گے'' اس پر سیدنا علی رضی اللہ عنہ ہنسنے لگے اور فرمایا ''اے ابوبکر! آپ کو بشارت ہو۔ میرے آقا ومولیٰ ﷺ نے یہ بھی فرمایا ہے کہ (اے علی!) پل صراط پر سے گزرنے کا پروانہ صرف اس کو دینا جس کے دل میں ابوبکر کی محبت ہو''

(الریاض النضرۃ فی مناقب العشرۃ، جلد **2**، ص **155**، مطبوعہ مصر)

**2**...... سیدنا علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: ایک دن مشرکین نے سرکار اعظم ﷺ کو اپنے نرغہ میں لے لیا۔ وہ آپ کو گھسیٹ رہے تھے اور کہہ رہے تھے کہ تم وہی ہو جو کہتا ہے کہ ایک خدا ہے۔ خدا کی قسم! کسی کو ان مشرکین سے مقابلہ کی جرأت نہیں ہوئی۔ سوائے ابوبکر رضی اللہ عنہ کے۔ وہ آگے بڑھے اور مشرکین کو مار مار کر اور دھکے دے دے کر ہٹاتے جاتے اور فرماتے جاتے، تم پر افسوس ہے کہ تم ایسے شخص کو ایذا پہنچا رہے ہو جو یہ کہتا ہے کہ ''میرا رب صرف اللہ ہے'' یہ فرما کر حضرت علی رضی اللہ عنہ اتنا روئے کہ آپ کی داڑھی تر ہوگئی۔ پھر فرمایا، اے لوگو! یہ بتاؤ کہ آل فرعون کا مومن اچھا تھا یا ابوبکر رضی اللہ عنہ اچھے تھے؟ لوگ یہ سن کر خاموش رہے تو حضرت علی رضی اللہ عنہ نے پھر فرمایا، لوگو! جواب کیوں نہیں دیتے۔ خدا کی قسم! ابوبکر رضی اللہ عنہ کی زندگی کا ایک لمحہ آل فرعون کے مومن کی ہزار ساعتوں سے بہتر اور برتر ہے کیونکہ وہ لوگ اپنا ایمان ڈر کی وجہ سے چھپاتے تھے اور ابوبکر رضی اللہ عنہ نے اپنے ایمان کا اظہار علی الاعلان کیا (تاریخ الخلفاء، ص **100**)

3......حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک مرتبہ میں حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کے پاس سے گزرا اور وہ صرف ایک کپڑا اوڑھے بیٹھے تھے۔ان کی یہ حالت دیکھ کر بے ساختہ میری زبان سے نکلا، کوئی صحیفہ والا اللہ تعالیٰ کو اتنا محبوب نہیں جتنا یہ کپڑے اوڑھنے والا اللہ تعالیٰ کو محبوب ہے (تاریخ الخلفاء، ص122، ابن عساکر)

4......حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ سرکار اعظم ﷺ اپنے صحابہ کے درمیان مسجد میں تشریف فرما تھے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ آئے اور سلام کر کے کھڑے ہو گئے۔حضور ﷺ منتظر رہے کہ دیکھیں کون ان کے لئے جگہ بناتا ہے۔حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ آپ کی دائیں جانب بیٹھے ہوئے تھے۔آپ اپنی جگہ سے اٹھ گئے اور فرمایا، اے ابوالحسن! یہاں تشریف لے آیئے۔حضرت علی رضی اللہ عنہ حضور ﷺ اور سیدنا ابوبکر رضی اللہ عنہ کے درمیان بیٹھ گئے۔اس پر آقا و مولیٰ ﷺ کے چہرہ مبارک پر خوشی کے آثار ظاہر ہوئے اور آپ نے فرمایا ’’اہل فضل کی فضیلت کو صاحب فضل ہی جانتا ہے‘‘ اسی طرح سیدنا ابوبکر رضی اللہ عنہ حضور ﷺ کے چچا حضرت عباس رضی اللہ عنہ کی بھی تعظیم کیا کرتے (الصواعق المحرقہ 269)

5......ایک روز حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ مسجد نبوی میں منبر پر تشریف فرما تھے کہ اس دوران امام حسن رضی اللہ عنہ آگئے جو کہ اس وقت بہت کم عمر تھے۔امام حسن رضی اللہ عنہ کہنے لگے۔میرے بابا جان کے منبر سے نیچے اتر آیئے۔سیدنا ابوبکر رضی اللہ عنہ نے فرمایا ’’تم سچ کہتے ہو۔یہ تمہارے بابا جان ہی کا منبر ہے‘‘ یہ فرما کر آپ نے امام حسن رضی اللہ عنہ کو گود میں اٹھالیا اور اشکبار ہو گئے۔حضرت علی رضی اللہ عنہ بھی وہاں موجود تھے۔انہوں نے کہا، خدا کی قسم! میں نے اس سے کچھ نہیں کہا تھا۔سیدنا ابوبکر رضی اللہ عنہ نے فرمایا، آپ سچ کہتے ہیں، میں آپ کے متعلق غلط گمان نہیں کرتا۔

(تاریخ الخلفاء، 147، الصواعق المحرقہ 269)

6......ابن عبدالبر علیہ الرحمہ نے بیان کیا ہے کہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ اکثر حضرت علی رضی اللہ عنہ کے چہرے کی طرف دیکھا کرتے۔حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے ان سے اس کا سبب دریافت کیا تو فرمایا۔میں نے آقا و مولیٰ ﷺ کو فرماتے ہوئے سنا ہے کہ علی کے چہرے کی طرف دیکھنا عبادت ہے (الصواعق المحرقہ 269)

7......ایک روز سیدنا ابوبکر رضی اللہ عنہ تشریف فرما تھے کہ سیدنا علی رضی اللہ عنہ آگئے۔آپ نے انہیں دیکھ کر لوگوں سے فرمایا۔جو کوئی سرکار اعظم ﷺ کے قریبی لوگوں میں سے عظیم المرتبت، قرابت کے لحاظ سے قریب تر، افضل اور عظیم تر حق کے حامل شخص کو دیکھ کر خوش ہونا چاہے، وہ اس آنے والے کو دیکھ لے (الصواعق المحرقہ 270، دارقطنی)

سیدنا ابوبکر رضی اللہ عنہ کے سب سے زیادہ بہادر ہونے سے متعلق سیدنا علی رضی اللہ عنہ کا ارشاد پہلے تحریر ہو چکا، اگر ان کے مابین کسی قسم کی رنجش ہوتی تو کیا یہ دونوں حضرات ایک دوسرے کی فضیلت بیان فرماتے؟ یہ احادیث مبارکہ ان کی باہم



محبت کی واضح دلیلیں ہیں۔

## سیدنا عمر رضی اللہ عنہ وسیدنا علی رضی اللہ عنہ کی باہم محبت

1......حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ دور فاروقی میں مدائن کی فتح کے بعد حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے مسجد نبوی میں مال غنیمت جمع کر کے تقسیم کرنا شروع کیا۔امام حسن رضی اللہ عنہ تشریف لائے تو انہیں ایک ہزار درہم نذر کئے۔پھر امام حسین رضی اللہ عنہ تشریف لائے تو انہیں بھی ایک ہزار درہم پیش کئے۔پھر آپ کے صاحبزادے عبداللہ رضی اللہ عنہ آئے تو انہیں پانچ سو درہم دیئے۔انہوں نے عرض کی، اے امیر المومنین! جب میں عہد رسالت میں جہاد کیا کرتا تھا اس وقت حسن و حسین بچے تھے اور گلیوں میں کھیلا کرتے تھے۔جبکہ آپ نے انہیں ہزار ہزار اور مجھے پانچ سو درہم دیئے ہیں۔

حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا۔تم عمر کے بیٹے ہو، جبکہ ان کے والد علی المرتضیٰ، والدہ فاطمۃ الزہرا، نانا رسول اللہ ﷺ نانی خدیجۃ الکبریٰ، چچا جعفر طیار، پھوپھی ام ہانی، ماموں ابراہیم بن رسول اللہ ﷺ، خالہ رقیہ ام کلثوم و زینب رسول کریم ﷺ کی بیٹیاں ہیں۔اگر تمہیں ایسی فضیلت ملتی تو تم ہزار درہم کا مطالبہ کرتے۔یہ سن کر حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ خاموش ہو گئے۔جب اس واقعہ کی خبر حضرت علی رضی اللہ عنہ کو ہوئی تو انہوں نے فرمایا۔میں نے سرکار اعظم ﷺ کو یہ فرماتے سنا ہے کہ ’’عمر اہل جنت کے چراغ ہیں‘‘ حضرت علی رضی اللہ عنہ کا یہ ارشاد حضرت عمر رضی اللہ عنہ تک پہنچا تو آپ بعض صحابہ کے ہمراہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کے گھر تشریف لائے اور دریافت کیا۔اے علی! کیا تم نے سنا ہے کہ آقا و مولیٰ ﷺ نے مجھے اہل جنت کا چراغ فرمایا ہے۔حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا۔ہاں! میں نے خود سنا ہے۔حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا، اے علی! میری خواہش ہے کہ آپ یہ حدیث میرے لئے تحریر کر دیں۔سیدنا علی رضی اللہ عنہ نے یہ حدیث لکھی۔’’یہ وہ بات ہے جس کے ضامن علی بن ابی طالب ہیں عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کے لئے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا۔ان سے جبرئیل علیہ السلام نے، ان سے اللہ تعالیٰ نے کہ: **ان عمر بن الخطاب سراج اهل الجنة**

عمر بن خطاب اہل جنت کے چراغ ہیں

سیدنا علی رضی اللہ عنہ کی یہ تحریر حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے لے لی اور وصیت فرمائی کہ جب میرا وصال ہو تو یہ تحریر میری کفن میں رکھ دینا۔چنانچہ آپ کی شہادت کے بعد وہ تحریر آپ کے کفن میں رکھ دی گئی (ازالۃ الخفاء، الریاض النضرۃ جلد 1،ص282)

اگر ان کے مابین کسی قسم کی مخاصمت ہوتی تو کیا یہ دونوں حضرات ایک دوسرے کی فضیلت بیان فرماتے؟ یہ واقعہ ان کی

باہمی محبت کی بہت عمدہ دلیل ہے۔

2......امام دار قطنی علیہ الرحمہ نے روایت کیا ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے کوئی بات پوچھی جس کا انہوں نے جواب دیا۔ اس پر حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا، اے ابوالحسن! میں اس بات سے اللہ تعالیٰ کی پناہ چاہتا ہوں کہ میں ایسے لوگوں میں رہوں جن میں آپ نہ ہوں (الصواعق المحرقہ، 272)

3......اسی طرح جب سرکار اعظم ﷺ نے فرمایا "اے اللہ! جس کا میں دوست ہوں، اس کے علی بھی دوست ہیں۔ اے اللہ! اس سے دوستی رکھ، جو ان کو دوست رکھے اور اس سے دشمنی رکھ جو ان سے دشمنی رکھے" اس کے بعد حضرت عمر رضی اللہ عنہ ان سے ملے تو فرمایا، اے ابن ابو طالب! آپ کو مبارک ہو کہ آپ ہر صبح وشام ہر ایمان والے مرد وعورت کے دوست ہیں (مسند احمد، مشکوٰۃ)

4......دار قطنی علیہ الرحمہ نے بیان کیا ہے کہ دو بدو کسی جھگڑے میں حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے پاس آئے تو آپ نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کو ان کا فیصلہ کرنے کا حکم دیا۔ ان میں سے ایک بولا، یہ ہمارے درمیان فیصلہ کرے گا؟ اس پر حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اس کا گریبان پکڑ لیا اور فرمایا، تیرا برا ہو۔ تجھے علم ہے کہ یہ کون ہیں؟ یہ تیرے اور ہر مومن کے آقا ہیں اور جس کے یہ آقا نہیں وہ مومن ہی نہیں (الصواعق المحرقہ، 272)

اس واقعہ سے بھی اندازہ کیا جاسکتا ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو حضرت علی رضی اللہ عنہ سے کس قدر محبت تھی۔

5......حضرت عمر رضی اللہ عنہ امور سلطنت کے وقت کسی سے نہیں ملتے تھے۔ آپ کے صاحبزادے عبداللہ رضی اللہ عنہ نے ملاقات کی اجازت طلب کی تو نہیں ملی۔ اس دوران امام حسن رضی اللہ عنہ بھی ملاقات کے لئے آگئے۔ انہوں نے دیکھا کہ ابن عمر رضی اللہ عنہ کو اجازت نہیں ملی تو مجھے بھی اجازت نہیں ملے گی۔ یہ سوچ کر واپس جانے لگے۔

کسی نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو اطلاع کردی تو آپ نے فرمایا، انہیں میرے پاس لاؤ۔ جب وہ آئے تو فرمایا۔ آپ نے آنے کی خبر کیوں نہ کی؟ امام حسن رضی اللہ عنہ نے کہا، میں نے سوچا، جب بیٹے کو اجازت نہیں ملی تو مجھے بھی نہیں ملے گی۔

آپ نے فرمایا وہ عمر کا بیٹا تھا اور آپ رسول اللہ ﷺ کے بیٹے ہیں۔ اس لئے آپ اجازت کے زیادہ حقدار ہیں۔ عمر رضی اللہ عنہ کو جو عزت ملی ہے وہ اللہ کے بعد اس کے رسول ﷺ اور اہلبیت کے ذریعے ملی ہے۔ ایک اور روایت میں ہے کہ آئندہ جب آپ آئیں تو اجازت لینے کی بھی ضرورت نہیں (الصواعق المحرقہ، 272)

6......ایک اور روایت ملاحظہ فرمائیں جس سے سیدنا عمر و علی رضی اللہ عنہم میں محبت کا اندازہ کیا جاسکتا ہے۔ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ جب شدید علیل ہوگئے تو آپ نے کھڑکی سے سر مبارک باہر نکال کر صحابہ سے فرمایا۔ اے لوگو! میں نے ایک



شخص کو تم پر خلیفہ مقرر کیا ہے، کیا تم اس کام سے راضی ہو؟

سب لوگوں نے متفقہ طور پر کہا اے خلیفہ رسول ﷺ ہم بالکل راضی ہیں۔ اس پر سیدنا علی رضی اللہ عنہ کھڑے ہوگئے اور کہا۔ وہ شخص اگر عمر رضی اللہ عنہ نہیں ہیں تو ہم راضی نہیں ہیں۔ سیدنا ابوبکر رضی اللہ عنہ نے فرمایا۔ بے شک وہ عمر ہی ہیں (تاریخ الخلفاء، 150، ابن عساکر)

7......اسی طرح امام محمد باقر رضی اللہ عنہ حضرت جابر انصاری رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ جب وصال کے بعد حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو غسل دے کر کفن پہنایا گیا تو حضرت علی رضی اللہ عنہ تشریف لائے اور فرمانے لگے۔ ان پر اللہ تعالیٰ کی رحمت ہو۔ میرے نزدیک تم میں سے کوئی شخص مجھے اس (حضرت عمر رضی اللہ عنہ) سے زیادہ محبوب نہیں کہ میں اس جیسا اعمال نامہ لے کر بارگاہ الٰہی میں حاضر ہوں (تلخیص الشافی، 219، مطبوعہ ایران)

اس واقعہ سے معلوم ہوتا ہے کہ ان حضرات میں کس قدر پیار ومحبت تھی۔ اور فاروقی تربیت ہی کا نتیجہ تھا کہ جب ایک حاسد شخص نے حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ سے حضرت علی رضی اللہ عنہ کے متعلق سوال کیا تو آپ نے ان کی خوبیاں بیان کیں پھر پوچھا، یہ باتیں تجھے بری لگیں؟ اس نے کہا، ہاں۔

آپ نے فرمایا۔ اللہ تعالیٰ تجھے ذلیل وخوار کرے۔ جا دفع ہو اور مجھے نقصان پہنچانے کی جو کوشش کرسکتا ہے، کرلے (بخاری باب مناقب علی)

8......حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ سرکار اعظم ﷺ نے فرمایا "قیامت کے دن میرے حسب ونسب کے سوا ہر سلسلہ نسب منقطع ہوجائے گا" اسی بناء پر سیدنا عمر رضی اللہ عنہ نے سیدنا علی رضی اللہ عنہ سے ان کی صاحبزادی سیدہ کلثوم رضی اللہ عنہا کا رشتہ مانگ لیا اور ان سے آپ کے ایک فرزند زید رضی اللہ عنہ پیدا ہوئے۔

9......حضرت علی رضی اللہ عنہ کا یہ ارشاد بھی قابل غور ہے۔ آپ فرماتے ہیں کہ "جب تم صالحین کا ذکر کرو تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو کبھی فراموش نہ کرو (تاریخ الخلفاء، ص195)

# صحابہ کرام علیہم الرضوان کے دلوں میں اہلبیت اطہار رضوان علیہم اجمعین کے لئے سچی محبت شیعہ فرقے کی کتابوں کی روشنی میں ملاحظہ فرمائیں



## صحابہ کرام علیہم الرضوان کی اہلبیت اطہار رضوان اللہ علیہم اجمعین سے محبت کا ثبوت شیعہ حضرات کی کتب سے

### مولا علی رضی اللہ عنہ بہترین قاضی ہیں:

شیعہ مجتہد طوسی اسی کتاب میں نقل کرتے ہیں کہ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ **"قال خطبنا عمر فقال علی اقضانا و ابی اقرأنا"** حضرت عمر (رضی اللہ عنہ) نے ہم کو خطبہ دیتے ہوئے فرمایا۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ ہمارے بہترین قاضی اور حضرت ابی (ابن کعب رضی اللہ عنہ) ہمارے بہترین قاری ہیں۔

(الامالی جلد اول، ص256، مطبوعہ نجف اشرف)

شیعہ مسلک کی کتاب حق الیقین عربی میں ہے کہ حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے ارشاد فرمادیا تھا **"لایفتین احد فی المسجد و علی حاضر"** حضرت علی رضی اللہ عنہ کی موجودگی میں کوئی مسجد میں فتویٰ نہ دے (حق الیقین عربی، جلد اول، ص174، سطر 2، مطبوعہ ایران)

شیعہ مسلک کے شیخ الطائفہ ابو جعفر طوسی اپنی کتاب تلخیص الشافی میں نقل کرتے ہیں کہ حضرت امام جعفر رضی اللہ عنہ اپنے باپ حضرت امام محمد باقر رضی اللہ عنہ سے اور وہ حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں **"لما غسل عمرو کفن دخل علی علیہ السلام فقال صلی اللہ علیہ ماعلی الارض احد احب الی ان القی اللہ بصیحفته من هذا المسحی بین اظهر کم"**

جب (حضرت) عمر کو غسل دے کر کفن پہنایا گیا تو اس وقت حضرت علی علیہ السلام تشریف لائے اور فرمانے لگے کہ ان پر اللہ تعالیٰ کی رحمت ہو۔ میرے نزدیک زمین پر کوئی شخص تم میں سے اس سے زیادہ محبوب نہیں ہے کہ اس جیسے نامہ اعمال کے ساتھ اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں حاضر ہوں (تلخیص الشافی، ص219، سطر 1 تا 3، مطبوعہ ایران)

### مولا علی رضی اللہ عنہ کا حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کی بیعت کرنا

حضرت علی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں **"لما قتل جعلنی سادس ستة قد دخلت حیث ادخلنی و کرهت ان افرق جماعة المسلمین و اشق عصاهم فبایعتم عثمان فبایعته"**

جب (حضرت عمر رضی اللہ عنہ) پر قاتلانہ حملہ ہوا تو انہوں نے مجلس شوریٰ کے چھ آدمیوں میں چھٹا مجھے مقرر کیا۔ تو میں ان کے شامل کرنے پر ان میں شریک ہو گیا اور میں نے جماعت المسلمین میں تفریق کو مکروہ جانا اور اتفاق کی لاٹھی کو توڑنا برا سمجھا۔ پس تم نے (حضرت) عثمان کی بیعت کی تو میں نے بھی ان کی بیعت کر لی (الامالی للشیخ الطوسی، جلد 2، ص121، جزء ثامن عشر)

## شیعہ مولوی لکھتا ہے کہ حضرت علی کی خلافت پر اُمّت کا اجماع تھا، جبکہ مولا علی سے پہلے خلفاء (ابوبکر و عمر و عثمان) کی خلافت پر اُمّت کا اجماع نہیں ہوا تھا (معاذ اللہ)

۳

بسم اللہ الرحمن الرحیم

ابن ملجم کی ضربت کے بعد حسنینؑ کو

# حضرت علیؑ کی وصیت

شارح
آیت اللہ سید محمد حسین فضل اللہ

ترجمہ
نثار احمد زین پوری

یکے از مطبوعاتِ



دار الثقلین
پوسٹ بکس نمبر ۲۱۳۳-کراچی ۷۴۶۰۰-پاکستان

## تمہید

یہ رمضان المبارک کے مہینے کی انیسویں شب ہے اس رات عبدالرحمن ابن ملجم کے ہاتھوں ایک عظیم جرم سرزد ہوا تھا' اسی رات اُس نے حضرت علی علیہ السلام کو حالت نماز میں ضربت لگائی تھی جس کے سبب رسالت مآب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے بعد اسلامی معاشرے کی سب سے عظیم ترین شخصیت امت سے جدا ہوئی تھی ایسی شخصیت جس کی اس وقت اسلامی معاشرے کو سخت ضرورت تھی۔

حضرت علی علیہ السلام کا قتل کوئی اتفاقی امر نہیں تھا' بلکہ اُن سازشوں کے سلسلے کا نتیجہ تھا جن میں نمایاں ترین سازش حکمیت تھی' اسی حکمیت کے سبب جنگ صفین بند ہوئی تھی' جو حضرت علی پر معاویہ بن ابی سفیان کی طرف سے مسلط کی گئی تھی۔ کیونکہ معاویہ نے شرعی خلافت کے خلاف بغاوت کی تھی۔ حضرت علیؑ کی خلافت بر اعتبار سے شرعی اور قانونی حیثیت کی حامل تھی۔ آپؑ کی خلافت پر امت کا اجماع تھا' جب کہ آپؑ سے پہلے خلفا کی خلافت پر امت کا اجماع نہیں ہوا تھا۔

جنگ صفین میں معاویہ نے حضرت عثمان کے خون کا انتقام لینے کا نعرہ بلند کیا۔ حضرت عثمان کا قتل گویا اُن کے لئے حضرت علی کی حکومت وخلافت کے غیر شرعی ہونے کی حجت بن گیا تھا' جبکہ حضرت عثمان کے قتل سے حضرت علی کا کوئی تعلق نہ تھا۔ "قمیص عثمان"

☆ جبکہ حقیقت یہ ہے کہ سقیفہ بنی ساعدہ میں جمع کل صحابہ کرام علیہم الرضوان (مہاجرین وانصار) نے سیدنا صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کو خلیفہ مقرر کیا، کسی ایک صحابی نے بھی آپ کی خلافت کا انکار نہ کیا۔ یہ بھی شیعہ فرقے کا پروپیگنڈہ ہے کہ وہ غاصب تھے۔



## شیعہ مولوی نے اپنی کتاب میں حضرت امیر معاویہ اور حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ عنہما کی شان میں گستاخی کی

۳

ابن ملجم کی ضربت کے بعد حسنینؑ کو

# حضرت علیؑ کی وصیت

شارح
آیت اللہ سید محمد حسین فضل اللہ

ترجمہ
نثار احمد زین پوری

یکے از مطبوعاتِ



دار الثقلین
پوسٹ بکس نمبر ۲۱۳۳-کراچی ۷۴۶۰۰-پاکستان

۱۲

اسی زمانے سے ضرب المثل بن گئی۔ اور یہ مثل اس وقت بولی جاتی ہے جب کوئی شخص استحقاق کے بغیر اپنے موقف کو صحیح قرار دینے کے لئے ناحق شور مچاتا ہے۔

—— جنگ جاری تھی' اگر معاویہ کا فریب وحیلہ کارگر نہ ہوا ہوتا تو حضرت علی کی فتح یقینی تھی' لیکن معاویہ کے مشیر عمرو بن عاص کے اشارے پر یہ چال چلی گئی کہ اہل شام نیزوں پر قرآن بلند کریں اور قرآن کو حکم بنانے کا مطالبہ کریں' تاکہ فریقین مسئلے کو حل کرنے کے لئے خدا کے اس قول: فَاِنْ تَنَازَعْتُمْ فِیْ شَیْءٍ فَرُدُّوْهُ اِلَی اللّٰهِ وَ الرَّسُوْلِ. (۱) کی بنیاد پر قرآن سے رجوع کریں۔

چنانچہ حضرت علی کے لشکر میں سے بعض سادہ لوح لوگوں پر اس کا جادو چل گیا۔ وہ معاملے کی گہرائی تک نہیں پہنچ سکے' جبکہ حضرت علی نے انھیں یہ بات سمجھانے کی بہت کوشش کی کہ یہ لوگ دین اور قرآن کو نہیں مانتے۔ آپؑ نے اپنے ساتھیوں سے یہ بھی فرمایا: انھوں نے نہ اس سے پہلے قرآن اٹھایا ہے اور نہ اس کے بعد اٹھائیں گے' اور نہ وہ یہ جانتے ہیں کہ قرآن میں کیا لکھا ہے۔ انھوں نے تمہیں دھوکا اور فریب دینے کے لئے قرآن اٹھایا ہے۔ اُن لوگوں نے حضرت علیؑ نے کہا: ہم سے یہ نہیں ہوسکتا کہ ہمیں قرآن کی طرف دعوت دی جائے اور ہم اسے قبول کرنے سے انکار کردیں۔ آپؑ نے فرمایا: میں نے ان سے اسی لئے جنگ کی ہے کہ وہ اس کتاب کے مطابق عمل کریں' لیکن انھوں نے حکم خدا کی نافرمانی کی' اور اس سے کئے ہوئے عہد کو بھول گئے اور کتاب خدا کو چھوڑ دیا۔ (تاریخ طبری۔ ج ۳۔ ص ۳۴)

معاویہ کی اس چال نے حضرت علی کے لشکر میں اختلاف وانتشار پیدا کردیا' جس کی وجہ سے اُن کے لئے جنگ کا جاری رکھنا دشوار ہوگیا۔ خود حضرت علی کو ان لوگوں کی طرف

۱۔ پھر اگر آپس میں کسی بات پر اختلاف ہوجائے تو اسے خدا اور اس کے رسول کی طرف پلٹا دو۔ (سورۂ نساء ۴۔ آیت ۵۹)

## شیعہ مولوی نے صحابی رسول حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ کے متعلق لکھا کہ وہ قابل اعتماد نہیں تھے

۳

ابن ملجم کی ضربت کے بعد حسنینؑ کو

# حضرت علیؑ کی وصیت

شارح
آیت اللہ سید محمد حسین فضل اللہ

ترجمہ
نثار احمد زین پوری

یکے از مطبوعات
دار الثقلین
پوسٹ بکس نمبر ۲۱۳۳-کراچی ۷۴۶۰۰-پاکستان

۱۳

سے خطرہ لاحق ہو گیا جو بعد میں خوارج کے نام سے مشہور ہوئے۔ انھی لوگوں کے دباؤ کی وجہ سے آپ نے مالک اشتر کو جنگ بند کرنے کا حکم دیا جبکہ مالک کے ہاتھوں فتح ہونے ہی والی تھی۔

اس فتنے کے پیش نظر حضرت علی نے حکمیت کو قبول کر لیا۔ کیونکہ اس فتنے سے دوسرے مسلمانوں کی ذہنیت میں بھی کجی پیدا ہو سکتی تھی۔ پھر ان مسلمانوں میں سے اکثر لوگ سادہ لوح تھے۔

انھیں یہ سوچنا چاہئے تھا کہ کتاب خدا کو حکم قرار دینے کا جو نعرہ معاویہ نے بلند کیا ہے اور مسلمانوں کے خلیفہ حضرت علی اس نعرے کو قبول نہیں کر رہے ہیں' آخر اسکی وجہ کیا ہے؟ جو چیز انھیں معاویہ کے راستے سے نزدیک اور حضرت علی کی نہج سے دور کر رہی تھی' وہ معاویہ کا کتاب خدا کو حکم بنانے کا نعرہ تھا۔ اکثر موقعوں پر انسان ایسے نعروں کے سامنے نہیں ٹھہر پاتا' خواہ اس کا غلط نتیجہ برآمد ہو۔

بہر حال نوبت مذاکرات اور گفتگو تک پہنچی۔ شام والوں نے اپنا نمائندہ عمرو بن عاص کو مقرر کیا اور خوارج نے ابوموسیٰ اشعری کو معین کیا۔ لیکن حضرت علی نے ابوموسیٰ اشعری کو اپنا نمائندہ بنانے کی ان کی اس تجویز کو مسترد کر دیا' <u>کیونکہ ابوموسیٰ قابل اعتماد نہیں تھے</u>۔ حضرت علی نے ابن عباس کو حکم کے عنوان سے پیش کیا' تو خوارج نے کہا: ہماری نظر میں آپ اور ابن عباس یکساں ہیں' ہم ایسے شخص کو حکم بنانا چاہتے ہیں' جو آپ کے اور معاویہ کے لئے برابر ہو۔ (تاریخ طبری۔ ج ۳۔ ص ۳۶) پھر انھوں نے ابوموسیٰ ہی کو مقرر کرنے پر اصرار کیا' تو آپ نے فرمایا: جس کو تم نے طے کر لیا ہے اسی کو بنالو۔ (تاریخ طبری۔ ج ۳۔ ص ۳۷)

عمرو بن عاص اور ابوموسیٰ اشعری نے یہ طے کیا کہ ہم میں سے ہر ایک اپنے اپنے امیر کو معزول کر دے گا' اور اس کے بعد مسلمان جس کو چاہیں گے اپنا خلیفہ منتخب کر لیں گے۔ اس طرح سرے سے یہ جھگڑا ختم ہو جائے گا اور مسلمان سکون پائیں گے۔ ابوموسیٰ جھوکا



## شیعہ حضرات کی عقائد پر مستند کتاب میں حضرت علی رضی اللہ عنہ سے منسوب خطبہ نقل کیا گیا ہے۔ جس میں مولا علی رضی اللہ عنہ کو ہر نعمت پیدا کرنے والا، مالک یوم قیامت اور انبیاء ورسل کو مبعوث کرنے والا لکھا ہے (معاذ اللہ)

يَآ يُّهَا الَّذِينَ اٰمَنُوٓا اٰمِنُوا بِاللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ
(نساء، ۱۳۶)
(اے وہ لوگو جو ایمان لا چکے ہو! ایمان لاؤ اللہ اور اسکے رسولؐ پر)

# کشف العقائد

شیعہ عقائد کے موضوع پر متنازعہ امور سے پاک تحریر

سید باقر نثار زیدی

۱۔ <u>خطبۃ البیان</u>

نہج الاسرار صفحہ ۱۳۶ بحوالہ بحر المعارف اور مشارق الانوار" میں وہ ہوں جسکے پاس غیب کی کنجیاں ہیں (انا الذی عندی مفاتیح الغیب)۔ میں ہر شے کا علم رکھتا ہوں۔ (انا بکل شیٔ علیم)۔ میں وہ ہوں جسکے ذمہ خلائق کے حسابات کیے گئے ہیں۔ میں لوگوں کی آنکھوں اور قلوب کو پھیرنے والا ہوں۔ انکی بازگشت ہماری طرف اور انکا حساب ہمارے ذمہ ہے۔ میں ہوں اسباب کا بنانے والا۔ میں ہوں بادلوں کا پیدا کرنے والا۔ میں ہوں درختوں میں پتے پیدا کرنے والا۔ میں ہوں پھلوں کا لگانے والا۔ میں ہوں چشموں کا جاری کرنے والا۔ میں ہوں زمینوں کا بچھانے والا۔ میں ہوں آسمانوں کو بلند کرنے والا۔ <u>میں ہوں وحی خدا کا ترجمان۔ میں علم الٰہی کا خزانچی ہوں۔ میں وہ کتاب ہوں جس میں کسی قسم کا ریب نہیں</u>۔ میں قبور سے لوگوں کو نکالنے والا اور مالک یوم قیامت ہوں۔ میں نے سات آسمانوں کو اپنے رب کے حکم اور اسکی قدرت سے قائم کیا۔ میں غفور و رحیم ہوں۔ میں وہ ہوں جس نے عالم ملکوت پر نظر ڈالی اور اپنے سوا کوئی چیز نہ پائی۔ میں وہ ہوں جس نے نبیوں اور رسولوں کو مبعوث کیا۔ میں نے تمام عالمین کو پیدا کیا۔ میں ہوں زمینوں کا بچھانے والا۔ <u>میں ہوں امر خدا اور اسکی روح</u>۔ میں وہ ہوں کہ خدا کے حکم سے تمام چیزوں کو تکوین کے بعد وجود میں لایا۔ میں ہی سورج کو روشنی دینے والا اور صبح کو طلوع کرنے والا اور ستاروں کو پیدا کرنے والا۔ میں قیامت برپا کروں گا۔ <u>میں وہ ہوں کہ جسکو موت دی جائے تو نہ مروں گا</u> اور اگر قتل کیا جاؤں تو قتل نہ ہوں گا۔ میں مومنین کی نماز و زکوۃ اور حج و جہاد ہوں۔ میں نشر اول و آخر کا مالک و مختار ہوں۔ میں پیدا کرنے والا ہوں اور ماداؤں کے رحموں میں صورتوں کا بنانے والا ہوں۔ میں مادرزاد اندھوں کو بینا اور مبروص کو اچھا کرتا ہوں اور جو کچھ دلوں میں ہے اس

**اس خطبہ کے بارے میں شیعہ حضرات لکھتے ہیں کہ یہ خطبہ ہمیشہ سے مومنین کی آنکھوں کی ٹھنڈک اور دلوں کا سرور بنا رہا ہے**

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اٰمِنُوْا بِاللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ

(نساء ۱۳۶)

(اے وہ لوگو جو ایمان لا چکے ہو! ایمان لاؤ اللہ اور اسکے رسولؐ پر)

# کشف العقائد

شیعہ عقائد کے موضوع پر متنازعہ امور سے پاک تحریر

سید باقر نثار زیدی

سے واقف ہوں۔ میں وہ ہوں جس نے منشاء قدرت سے ہڈیوں کو گوشت کا لباس پہنایا۔ میں ہی ملائکہ کو فرش پر بدلتا رہتا ہوں۔ میں وہ ہوں کہ اللہ نے جبرائیل اور میکائیل کو میری اطاعت کے لیے مخصوص کیا۔ میں اللہ کے اسماء حسنیٰ میں سے ایک اسم ہوں جو اعظم و اعلیٰ ہے۔ میں ہی اولین و آخرین کو یوم قیامت اٹھاؤں گا۔ میں وہ ہوں کہ اللہ نے مجھ کو دین پر غالب کیا۔ میں ہی وہ ہوں جس کی طرف تمام امتوں کو دعوت دی گئی تا کہ میری اطاعت کریں۔ جس نے کفر کیا اور خلاف ورزی کی مسخ ہو گیا۔

پس جسکو چاہا اللہ نے میرا عارف بنایا اور جسکو نہ چاہا نہ بنایا۔ میں سبزی (یعنی ملکوت) میں کھڑا ہوں جہاں روحیں حرکت کرتی ہیں۔ وہاں میرے سوا کوئی سانس لینے والا نہ تھا۔ میں اللہ کی آیت۔ اللہ کی حجت اور اللہ کا امین ہوں۔ میں زندہ کرتا ہوں اور مارتا ہوں اور میں پیدا کرتا ہوں اور رزق دیتا ہوں اور میں سنتا ہوں اور ہر چیز کا عالم ہوں اور ہر چیز کو دیکھتا ہوں۔ میں وہ ہوں جسکی مثل کوئی شے نہیں۔ میں ہوں چیزوں کا ظاہر کرنے والا جس طرح چاہوں۔ میں وہ ہوں جسکی معرفت کے بغیر کسی عمل کرنے والے کا عمل بیکار ہے۔ میں خدا کی آیات کبریٰ ہوں۔ میں وہ ہوں جسکی ولایت کا ہزار امتوں نے انکار کیا تھا پس اللہ نے انہیں مسخ کر دیا۔ میں وہ ہوں جسکا ذکر زمانے سے پہلے کیا گیا اور آخری زمانے میں خروج کروں گا۔ میں وہ ہوں جسکے پاس اللہ کے اسماء اعظم سے بہتر ۷۲ اسماء ہیں۔ میں ہوں کعبہ اور بیت الحرام اور بیت العتیق۔ میں وہ ہوں جس پر کسی نام یا شبہ کا اطلاق نہیں ہوتا۔ سوائے خدائے علی و عظیم کے کوئی قوت نہیں۔ اللہ کی رحمت نازل ہو محمدؐ اور انکی آلؑ پر۔ تمام حمد اللہ کیلئے ہے جو پالنے والا ہے تمام عالمین کا"۔

مولائے کائنات کا یہ عظیم الشان خطبہ ہمیشہ سے مومنین کی آنکھوں کی ٹھنڈک اور دلوں کا سرور بنا رہا ہے۔ یہ اسرار و رموز ولایت کا ایسا سمندر ہے جس

۱۰۷

**☆ مسلمانو! ذرا سوچو کیا ایسا خدائی دعوٰی والا خطبہ مولا علی رضی اللہ عنہ کبھی دے سکتے ہیں جو کہ صرف اور صرف شیعہ حضرات کی کتابوں میں ملتا ہے**



**دوسری جانب شیعہ حضرات کی مستند کتاب "حق الیقین" کے حوالہ سے لکھا ہے کہ منکر نکیر صرف کافر کے پاس قبر میں آئیں گے۔ مومنین کی قبر میں دو فرشتے "مبشر اور بشیر" آئیں گے، عقائد کے معاملے میں اتنا بڑا تضاد کیوں؟**

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اٰمِنُوْا بِاللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ

(نساء ۱۳۶)

(اے وہ لوگو جو ایمان لا چکے ہو! ایمان لاؤ اللہ اور اسکے رسولؐ پر)

# کشف العقائد

شیعہ عقائد کے موضوع پر متنازعہ امور سے پاک تحریر

سید باقر نثار زیدی

آگ کا گرز ہوگا۔ آواز ایسی ہوگی جیسے بجلی کی کڑک جسے سن کر صاحب قبر وہ سب کچھ بھول جائے گا جو تلقین کرنے والوں نے بتایا تھا۔

یہ سب کچھ اسی غلط تصور کا شاخسانہ ہے کہ قبر کی کیفیات ہر شخص کے لئے ایک جیسی ہونگی۔ ہر شخص کے لئے یہ جاننا ضروری ہے کہ منکر نکیر صرف کافر کے پاس آئیں گے۔ مومن کے پاس نہیں۔ مومنین سے سوال کرنے کے لئے جو دو فرشتے آتے ہیں وہ "مبشر" اور "بشیر" ہیں۔ (حق الیقین ج ۲ صفحہ ۶۹)۔

**چوتھا مقدمہ**

قیامت کا چوتھا مقدمہ برزخ ہے۔ برزخ موت کے وقت سے لے کر قیامت تک کے وقفے کو کہتے ہیں۔ اعمال کا تعلق اسی برزخ سے ہے۔ قیامت سے اعمال ظاہرہ کا کوئی تعلق ہے ہی نہیں جیسا کہ ہم ثابت کریں گے۔ لہٰذا اگر اعمال کی صحیح سمت متعین کرنا ہے تو آدمی کو چاہئے کہ برزخ کے بارے میں غور کرے کہ نیک اعمال ساتھ نہ ہونے سے وہاں کیا کیا تکالیف اٹھانا پڑیں گی۔ اور یہ کوئی مختصری مدت ہے بھی نہیں بلکہ ایک طویل مدت ہے لہٰذا آدمی کو سنجیدگی کے ساتھ سوچنا چاہئے اور نیک اعمال کا ذخیرہ لے کر ہی برزخ میں قدم رکھنا چاہئے۔ اعمال نیک کی بجا آوری اور اعمال بد سے پرہیز ہی عالم برزخ میں امن و آرام و سکون مہیا کر سکتے ہیں۔ ائمہؑ نے آخرت کے بارے میں ہمیں اطمینان دلایا ہے۔ برزخ کے بارے میں نہیں۔ یہاں ہمیں خود ہی بھگتنا ہے۔ ہم تک برزخ کی تفصیلات نہیں پہنچیں یا ہم ان تک نہیں پہنچ پائے اس لئے فی الحال اسکی تفصیلات بیان کرنے سے قاصر ہیں۔ البتہ انسان کی ظاہری ہیئت کے بارے میں اتنا جانتے ہیں کہ مومنین کی روحیں انہی بدنوں کے شکل ہونگی جو وہ دنیا میں رکھتے ہونگے۔ وہ آپس میں ملاقاتیں کریں گے۔ علامہ مجلسی حق الیقین ج ۲ صفحہ ۶۵ پر لکھتے ہیں۔ "بہت سی حدیثوں میں مذکور ہے کہ روح بدن سے علیحدہ ہونے کے بعد ایک لطیف دنیا کے بدن کے مانند بدن میں نیا تعلق حاصل کرتی

۲۳۳

**شیعہ حضرات نے اس کتاب میں حضرت مولا علی رضی اللہ عنہ کی شان بیان کرتے ہوئے لکھا ہے کہ تمام انبیاء علیہم السلام کا علم مولا علی رضی اللہ عنہ کے مقابلے میں صرف قطرہ اور ذرہ ہے**

یَآ اَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْٓا اٰمِنُوْا بِاللّٰہِ وَرَسُوْلِہٖ

(نساء ۱۳۶)

(اے وہ لوگو جو ایمان لا چکے ہو! ایمان لاؤ اللہ اور اسکے رسولؐ پر)

# کشف العقائد

شیعہ عقائد کے موضوع پر متنازعہ امور سے پاک تحریر

سید باقر نثار زیدی

امور کا والی بنایا ہے۔

۲۸۔ پس وہی اللہ کے پوشیدہ راز ہیں اور اسکے اولیاءِ مقرب ہیں اور کاف ونون کے درمیان اسکے امر ہیں بلکہ وہی کاف ونون ہیں۔

۲۹۔ تمام انبیاءؑ کا علم انکے علم کے مقابلے میں اور تمام اوصیاء کا راز انکے راز کے مقابل اور تمام اولیاء کی عزت انکی عزت کے مقابلے میں ایسی ہی ہے جیسے سمندر کے مقابلے میں قطرہ اور صحرا کے مقابلے میں ایک ذرہ۔

۳۰۔ تمام زمین وآسمان امام کے نزدیک اسکے ہاتھ اور ہتھیلی کے مانند ہیں۔ وہ انکے ظاہر وباطن کو پہچانتا ہے اور نیک وبد کو جانتا ہے۔

۳۱۔ وہ ہر رطب ویابس کا عالم ہے۔ جو اس بات سے انکار کرے وہ بد بخت اور ملعون ہے۔ اس پر خدا لعنت کرتا ہے اور لعنت کرنے والے لعنت کرتے ہیں۔

۳۲۔ بہ تحقیق کہ آلِ محمدؐ کی شان میں ایک ایک لفظ ستر ستر توجیہیں رکھتا ہے اور سب کے لئے ذکر حکیم اور کتاب کریم اور کلام قدیم میں ایک آیت ضرور موجود ہے (یعنی ہر لفظ کے لئے ایک آیت ضرور موجود ہے) جس میں صورت۔ آنکھ۔ ہاتھ اور پہلو کا ذکر ہے۔ پس ان سب سے مراد یہی ولی ہے کیونکہ وہ جنب اللہ۔ وجہ اللہ یعنی حق اللہ وعلم اللہ۔ عین اللہ اور ید اللہ ہے۔

۳۳۔ گویا کہ انکا ظاہر صفات ظاہرہ کا باطن ہے (یعنی اللہ کی جتنی بھی صفات ظاہرہ ہیں ان سب کی حقیقت امام ہوتا ہے) اور انکا باطن صفات باطنی کا ظاہر ہے (یعنی باطنِ امامت صفاتِ وحدت کا حامل ہوتا ہے)۔ پس وہ باطن

۲۲۰



**شیعہ حضرات کا عقیدہ: عرش قائم نہ ہوا جب تک اس پر نور سے "لا الہ الا اللہ" محمد الرسول اللہ علی ولی اللہ نہ لکھا گیا**

یَآ اَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْٓا اٰمِنُوْا بِاللّٰہِ وَرَسُوْلِہٖ

(نساء ۱۳۶)

(اے وہ لوگو جو ایمان لا چکے ہو! ایمان لاؤ اللہ اور اسکے رسولؐ پر)

# کشف العقائد

شیعہ عقائد کے موضوع پر متنازعہ امور سے پاک تحریر

سید باقر نثار زیدی

کے ظاہر اور ظاہر کے باطن ہیں۔

۳۴۔ وہ مبداء ومنتہائے وجود اور عنایت وقدرتِ پروردگار اور اسکی مشیت ہیں اور یہی ام الکتاب اور خاتمۃ الکتاب اور اسکی دلالت اور وحی کے خزانہ دار و محافظ ہیں (یعنی وحی انہی سے جاری ہوتی ہے جیسا کہ سورۂ شوریٰ ۵۱ میں ارشاد ہوتا ہے" اور کسی بشر کے لئے یہ نہیں ہوسکتا کہ اللہ اس سے کلام کرے سوائے وحی کے یا" حجاب" کے پیچھے سے یا کوئی رسول بھیجتا ہے پس وہ اسکے اذن سے جو وہ چاہتا ہے وحی کرتا ہے۔ یقیناً وہ علی حکیم ہے) اور اسکے ذکر کے امین ومترجم اور معدنِ تنزیل ہیں (یعنی جو کچھ بھی نازل ہوتا ہے انہی کے وسیلے سے ہوتا ہے)۔

۳۵۔ یہی وہ اسرار الٰہی ہیں جو صورتِ بشریہ میں ودیعت کیے گئے ہیں۔

۳۶۔ انکے نام پتھروں پر۔ درختوں کے پتوں پر۔ پرندوں کے پروں پر۔ جنت وجہنم کے دروازوں پر۔ عرش اور آسمانوں پر۔ فرشتوں کے بازوؤں پر اور حجاب ہائے عظمت وجلال الٰہی پر اور عز وجمال الٰہی کے سراپردوں پر لکھے ہوئے ہیں۔ انہی کے نام سے پرندے تسبیح کرتے ہیں اور انکے شیعوں کے لئے مچھلیاں سمندر میں استغفار کرتی ہیں۔

۳۷۔ اللہ نے اپنی مخلوق کو پیدا نہیں کیا جب تک اس سے اپنی وحدانیت اور اس ذریّتِ ذکیہ کی ولایت اور ان کے دشمنوں سے براءت کا عہد نہ لے لیا۔ اور عرش قائم نہ ہوا جب تک کہ اس پر نور سے "لا الٰہ الا اللہ۔ محمد الرسول اللہ۔ علی" ولی اللہ "نہ لکھا گیا۔

۲۲۱

**شیعہ حضرات کی اس کتاب میں مولا علی رضی اللہ عنہ کی شان اس قدر بیان کی گئی کہ مولا علی رضی اللہ عنہ کو مالک الملک لکھا، تمام انبیاء و رسل کو مولا علی رضی اللہ عنہ کا تعارف کرانے کے لئے بھیجا گیا، دنیا کے آغاز پر تمام عالم ملکوت سے مولا علی کو سجدہ کرایا گیا تھا اور اختتام پر بھی سجدہ کرایا جائے گا**

# کشف العقائد

یَآ یُّھَا الَّذِیۡنَ اٰمَنُوۡا اٰمِنُوۡا بِاللّٰہِ وَرَسُوۡلِہٖ

(نساء ۱۳۶)

(اے وہ لوگو جو ایمان لاچکے ہو! ایمان لاؤ اللہ اور اسکے رسولؐ پر)

شیعہ عقائد کے موضوع پر متنازعہ امور سے پاک تحریر

سید باقر نثار زیدی

## شان ولایت۔ قیامت

جناب امیرؑ نے ایک بار حضرت سلمانؓ سے کہا تھا۔ "اے سلمان! میں کیا ہوں یہ تم کو اس وقت معلوم ہوگا جب تم محشر میں آؤ گے"۔ روز قیامت ہی وہ دن ہے جب حجابات اٹھا دیئے جائیں گے اور ہر شخص جان لے گا کہ جس کا میثاق روز الست لیا گیا۔ جسکو توحید مجسم بنا کر بھیجا گیا اور ہم پر واجب قرار دیا گیا کہ اسکی معرفت حاصل کر کے موحد بنیں۔ جسکے وجود کا گواہ کائنات کے ذرے ذرے کو بنایا گیا۔ جسکا تعارف کرانے کے لئے ایک لاکھ چوبیس ہزار انبیاءؑ کا سلسلہ جاری کیا گیا وہ کون تھا۔ جسکو دنیا کے آغاز پر تمام عالم ملکوت سے سجدہ کرایا گیا تھا دنیا کے اختتام پر بھی اسی کو سجدہ کرایا جائے گا مگر اس شان سے کہ آنکھیں خیرہ ہو رہی ہوں گی مگر سر کے ساتھ ساتھ دل بھی جھکتے چلے جائیں گے اور تب ہی یہ بھید کھلے گا کہ دنیا میں لوگ جسکو خدا سمجھتے رہے وہ تو یہ ہے جسکے سر پر تاج ولایت چمک رہا ہے اور پورا عرصہ محشر اسکی چکا چوند سے جگمگا رہا ہے۔ لہٰذا مانو کہ علیؑ مظہر تامہ وحدت ہے۔ علیؑ خالق کل اور مقصد کائنات ہے۔ علیؑ ہی مالک الملک ہے جسکی بادشاہت ازل سے ابد تک پھیلی ہوئی ہے۔ وہ دنیا کا بھی حکمران ہے اور آخرت کا بھی شہنشاہ ہے۔ اسی کی جنبش ابرو پر جنت و جہنم تقسیم ہوتے ہیں لہٰذا مانوس کرو خود کو علیؑ سے اور اسکی عظمتوں سے تاکہ میدان حشر تمھارے لئے جشن گاہ بن جائے۔ حیف ہے اس شخص پر جس نے زندگی بھر اپنی عبادتوں پر بھروسہ کیا اور عبادت حقیقی و وجودی سے غافل رہا۔

قیامت کے بارے میں جو کچھ عرض کیا گیا اس سے مومنین کے دلوں کو یقیناً ٹھنڈک پہنچی ہوگی لیکن ستم یہ ہے کہ اسی قیامت کو ایک ایسی ڈراؤنی اور بھیانک چیز بنا دیا گیا ہے جسکے ذریعے ہر خاص و عام کو خوف زدہ کرنے کا کام لیا





**شیعہ حضرات کا عقیدہ: سفر آخرت کا پہلا سوال موت کے وقت کیا جاتا ہے اور وہ سوال ولایت علی کے متعلق ہوتا ہے۔ موت کے وقت مومن کو پنجتن پاک کے سامنے تین شہادتیں دینی پڑتی ہیں**


# کشف العقائد

یَآ یُّھَا الَّذِیۡنَ اٰمَنُوۡا اٰمِنُوۡا بِاللّٰہِ وَرَسُوۡلِہٖ

(نساء ۱۳۶)

(اے وہ لوگو جو ایمان لاچکے ہو! ایمان لاؤ اللہ اور اسکے رسولؐ پر)

شیعہ عقائد کے موضوع پر متنازعہ امور سے پاک تحریر

سید باقر نثار زیدی


(مومن) پوچھے گا کہ وہ کیا ہے؟ فرشتہ کہے گا کہ "وہ ولایت علیؑ ابن ابی طالبؑ ہے"۔

۴۔ حق الیقین (اردو) ج ۲ صفحہ ۶۵۔ امام جعفر صادقؑ نے فرمایا۔
"جب مومن کا وقت ہوتا ہے تو اسکے پاس رسولؐ خدا۔ علیؑ و فاطمہؑ و حسنؑ و حسینؑ آتے ہیں اور انکے ساتھ مقرب فرشتے ہوتے ہیں۔ اس وقت اگر خدا نے اسکی زبان کو توحید الٰہی و نبوت و رسالت اور اہل بیت کی ولایت کی شہادت کے لئے گویا کیا تو وہ رسولؐ خدا اور علیؑ و فاطمہؑ و حسنؑ و حسینؑ اور انکے مقرب فرشتوں کے لئے گواہی دیتا ہے اور اگر اسکی زبان بند ہوئی تو اللہ چونکہ اسکے دل کے عقائد کو جانتا ہے اس لئے اپنے پیغمبر کو مخصوص کرتا ہے کہ آنحضرتؐ اسکی طرف سے شہادت دیں"۔

۵۔ حق الیقین (اردو) ج ۲ صفحہ ۶۷۔ امام جعفر صادقؑ نے فرمایا۔
"جو شخص تم میں سے ہماری ولایت کے اعتقاد پر مرتا ہے وہ شہید ہے اگرچہ اپنے بستر خواب پر مرے"۔ اس حدیث کی وضاحت انشاء اللہ پانچویں مقدمے میں آئے گی۔

مندرجہ بالا احادیث سے چند قیمتی نتائج حاصل ہوتے ہیں:۔

۱۔ مومن کی روح قبض کرنے کے لئے فرشتگان رحمت آتے ہیں اور کافر کے لئے فرشتگان عذاب۔

۲۔ سفر آخرت کا پہلا سوال موت کے وقت کیا جاتا ہے اور وہ سوال ولایت علیؑ ابن ابی طالبؑ کے متعلق ہوتا ہے۔

۳۔ موت کے وقت مومن کو پنجتنؑ پاک کے سامنے تین شہادتیں دینی پڑتی ہیں۔

۴۔ ان شہادات کا تعلق دل کے اعتقاد سے ہے نہ کہ رٹے رٹائے

## شیعہ حضرات کا عقیدہ: چار حرمت والے مہینوں سے مراد مولا علی، امام حسن، امام حسین اور امام مہدی رضی اللہ عنہما ہیں

یَا اَیُّھَا الَّذِینَ اٰمَنُوا اٰمِنُوا بِاللّٰہِ وَرَسُولِہٖ

(نساء ۱۳۶)

(اے وہ لوگو جو ایمان لا چکے ہو! ایمان لاؤ اللہ اور اسکے رسولؐ پر)

# کشف العقائد

شیعہ عقائد کے موضوع پر متنازعہ امور سے پاک تحریر

سید باقر نثار زیدی

سے سلسلۂ تکوین جاری ہوا ہے انہی بارہ کا نام دین قیم ہے۔

اب آپ مجھے ابتدائے آفرینش سے لیکر آج تک کوئی قوم۔ کوئی ملت۔ کوئی امت۔ کوئی خطہ۔ کوئی علاقہ ایسا بتا دیجئے کہ جس کے کیلنڈر میں مہینوں کی تعداد بارہ سے کم یا زیادہ ہو۔ اگر انہی ظاہری مہینوں کو پکا دین مانا گیا تو ہر مذہب وملت وقوم وقبیلہ کے لئے پکا دین ثابت ہوتا ہے کیونکہ مہینوں کی تعداد ہر ایک کے کیلنڈر میں بارہ ہی ہے۔ لہٰذا ماننا پڑے گا کہ ان بارہ مہینوں سے مراد جو پکا دین ہیں یہ ظاہری مہینے نہیں بلکہ کوئی اور بارہ ہیں اور ہمارے لئے ان بارہ کو جاننے کی صرف ایک ہی صورت ہے کہ ہم اس سلسلے میں معصومؑ کی طرف رجوع کریں۔

مناقب ابن شہر آشوب (اردو) ج ۱ صفحہ ۲۳۹۔ حضرت امام جعفر صادقؑ نے فرمایا۔ "چار حرمت والے مہینوں سے مراد علیؑ۔ حسنؑ۔ حسینؑ اور قائمؑ ہیں (کیونکہ یہ چاروں صاحب سیف ہیں) اللہ تعالیٰ نے اس آیت میں دین قیم کا ذکر کیا ہے جس کا اختیار کرنا واجب اور ترک کرنا کفر ہے۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ مہینوں اور سالوں کی معرفت ماہ رمضان اور ذی الحجہ کے سوا واجب نہیں اور جو شخص اس حالت میں مر گیا کہ اسے مہینوں اور سالوں کی معرفت نہیں تھی تو وہ قابلِ مذمت نہیں ہوگا۔ ہاں اگر ائمہؑ کی معرفت کے بغیر مر گیا تو جاہلیت کی موت مرے گا"۔

اسی پکے دین کا ذکر اللہ نے سورۂ روم ۳۰ میں یوں فرمایا ہے کہ خود رسولؐ کو تاکید کی ہے کہ وہ اپنا رخ اسی پکے دین کی طرف کئے رہیں۔ ارشاد ہوتا ہے "پس (اے رسولؐ) تم خالص دل سے دین کی طرف اپنا رخ کئے رہو۔ یہی اللہ کی بنائی ہوئی فطرت ہے جس پر اس نے آدمیوں کو پیدا کیا ہے۔ خدا کی بناوٹ میں کوئی تبدیلی نہیں ہو سکتی۔ یہی دین قیم ہے لیکن اکثر لوگ نہیں جانتے"۔



☆ جبکہ اسلامی عقائد کے مطابق حرمت والے مہینوں سے مراد رجب المرجب، ذوالقعدہ، ذوالحجہ اور محرم الحرام ہیں



## شیعہ حضرات کا عقیدہ: حضرت آدم علیہ السلام نے حضرت علی سے حسد کیا تھا

یَا اَیُّھَا الَّذِینَ اٰمَنُوا اٰمِنُوا بِاللّٰہِ وَرَسُولِہٖ

(نساء ۱۳۶)

(اے وہ لوگو جو ایمان لا چکے ہو! ایمان لاؤ اللہ اور اسکے رسولؐ پر)

# کشف العقائد

شیعہ عقائد کے موضوع پر متنازعہ امور سے پاک تحریر

سید باقر نثار زیدی

عہد لیا۔

۲۔ اس عہد کے بارے میں ہر نبی سے سوال کیا جائے گا۔

۳۔ اس عہد سے روگردانی کرنے والے پر کفر کا فتویٰ لگا ہوا ہے۔

اس سے ثابت ہوتا ہے کہ انبیاءؑ کو جس معیار پر جانچا جائے گا وہ امور شرعی نہیں بلکہ کوئی پکا عہد ومیثاق ہے۔ ضرورت صرف یہ جاننے کی ہے کہ یہ کون سا عہد تھا۔

انوار نجف ج ۱۱ صفحہ ۱۶۱۔۱۶۲۔ تفسیر قمی ج ۲۔ تفسیر صافی۔ تفسیر برہان اور دیگر تمام تفاسیر میں اس آیت کے بارے میں قولِ معصومؑ موجود ہے کہ "یہ میثاق جس میں ہمارے رسول بھی شامل ہیں یہ ولایت علیؑ اور تمام ائمہ طاہرین کا عہد لیا گیا تھا"۔ (اکمال الدین بولایت امیر المومنین صفحہ ۳۸۱)۔ اسی طرح شہادت ولایت علیؑ صفحہ ۹۶ پر امام محمد باقرؑ کی یہ حدیث موجود ہے جس میں آپؑ نے فرمایا۔

"خدا نے انبیاءؑ سے ولایت علیؑ کا میثاق لیا تھا"۔

اصولِ کافی میں یہ روایت موجود ہے کہ ایک شخص نے امام جعفر صادقؑ سے سوال کیا کہ وہ کون سا شجر تھا جسکے بارے میں آدمؑ کے لئے ممانعت وارد ہوئی تھی؟ آپؑ نے فرمایا۔ "وہ شجر حسد تھا"۔ راوی نے پوچھا "آدمؑ نے کس سے حسد کیا تھا؟" آپؑ نے جواب دیا۔ "آدمؑ نے علیؑ سے حسد کیا تھا۔ انکے دل میں یہ خیال گذرا تھا کہ کاش میں بھی عالین میں سے ہوتا یا پھر عالین بھی مجھے سجدہ کرتے"۔ اس روایت سے ثابت ہوتا ہے کہ علیؑ کی برابری کا گمان بھی دل میں گذر جانا انبیاءؑ کے لئے معصیت کا درجہ رکھتا ہے۔

### دلیل قاطع

اب ہم ایک ایسی دلیل پیش کرتے ہیں جس کے بعد کوئی حجت باقی نہیں رہتی اور بات بالکل واضح ہو جاتی ہے۔ مناقب ابن شہر آشوب (اردو) ج ۲ صفحہ ۳۱۰۔



**عبارت**: حضرت آدم نے علی سے حسد کیا تھا۔ ان کے دل میں یہ خیال گزرا تھا کہ کاش میں بھی عالین میں سے ہوتا یا پھر عالین بھی مجھے سجدہ کرتے۔ اس روایت سے ثابت ہوا کہ علی کی برابری کا گمان بھی دل میں گزر جانا انبیاء کیلئے معصیت کا درجہ رکھتا ہے (معاذ اللہ)

## شیعہ حضرات کا عقیدہ: جس نے مولا علی رضی اللہ عنہ کی ولایت کا انکار کیا، اُس نے اللہ تعالیٰ کی ربوبیت کا انکار کیا

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا آمِنُوا بِاللهِ وَرَسُولِهِ
(نساء ۱۳۶)

(اے وہ لوگو جو ایمان لاچکے ہو! ایمان لاؤ اللہ اور اسکے رسولؐ پر)

# کشف العقائد

شیعہ عقائد کے موضوع پر متنازعہ امور سے پاک تحریر

سید باقر نثار زیدی

وحدت کا نام ہے۔ پروردگار عالم نے اپنے بارے میں ارشاد فرمایا ہے۔ ''کنت کنزا مخفیا''۔ میں ایک پوشیدہ خزانہ تھا۔ لہٰذا وحدت مقام خفی ہے جس تک رسائی محال ہے کیونکہ خود اللہ نے اسے مخفی کہا ہے۔ یہ ''کنزا مخفیا'' جب مقام ظہور پر آتا ہے تو ولایت کہلاتا ہے اور یہ خفی جب لباس جلی میں آتا ہے تو علی کہلاتا ہے۔ اسلئے کتاب سلیم بن قیس صفحہ ۱۷۲ پر رسول اللہ کا ارشاد ہے۔ ''اے علی جس نے تمھاری ولایت کا انکار کیا اس نے اللہ کی ربوبیت کا انکار کیا''۔ اللہ کی تمام صفات تحتِ ولایت ہیں اور ہر صفت اپنے وجود میں محتاج ولایت ہے۔ ولی وہ خلیفتہ اللہ علی الاطلاق ہے جس کی حکومت اللہ کے سوا ہر شے پر جاری ہے اور کوئی شے اسکے دائرۂ اطاعت سے باہر نہیں۔ اسی اقتدار مطلق کا نام ولایت مطلقہ ہے۔ تمام نبوتیں اور رسالتیں اسی ولایتِ مطلقہ کے ماتحت ہیں۔ ولایت پر قلم اٹھانا اپنے عجز و جہالت کا اعتراف کرنا ہے اور اگر خود اللہ کا ولی مطلق کچھ توفیق دے بھی دے تو ایسے دل نہیں ملتے جو ان حقائق کو برداشت کرسکیں۔ امور اسرار یہ مخفویہ باطنیہ کا نہ تو سمجھنا آسان ہے اور نہ ہی ان سے حجاب اٹھانا آسان ہے اور نہ ہی پردہ اٹھانے کی اجازت ہے۔

ہم تری مدح کے آداب کہاں جانتے ہیں
ہم تو گونگے ہیں اشاروں کی زباں جانتے ہیں

ابوذرؓ عارف مستبصر اور اسرار ولایت کے حامل اور حضرت سلمانؓ کے دینی بھائی تھے لیکن اسکے باوجود حضرت سلمانؓ اس مقام پر پہنچے ہوئے تھے جو حضرت ابوذرؓ کی قوتِ برداشت سے باہر تھا اسلئے جس سے فضائلِ ولایت برداشت نہ ہوسکیں اسکو جبرئیل کی طرح اعتراف عجز کرلینا چاہیے نہ کہ اپنی علمیت کی لاج رکھنے کے لیے ان فضائل کا انکار کردیا جائے۔ آنجنابؑ ستر ہزار حجابات سے گذر کر عالم بشریت میں تشریف لائے تھے اسکے باوجود بھی ان پر خدائی کا گمان





## شیعہ حضرات کا عقیدہ: جبرئیل علیہ السلام جب بھی خالق بے مثل کی جانب سے نازل ہوتے تھے تو آتے تو محمد ﷺ کے پاس تھے لیکن ان کے آنے کا مقصد و مقصود مولا علی رضی اللہ عنہ ہوتے تھے

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا آمِنُوا بِاللهِ وَرَسُولِهِ
(نساء ۱۳۶)

(اے وہ لوگو جو ایمان لاچکے ہو! ایمان لاؤ اللہ اور اسکے رسولؐ پر)

# کشف العقائد

شیعہ عقائد کے موضوع پر متنازعہ امور سے پاک تحریر

سید باقر نثار زیدی

آیا ہر وحی جبرئیل ہی لایا کرتے تھے یا یہ کہ صرف وہی وحی لاتے تھے جو ولایت علی سے متعلق ہوتی تھی۔

۲۔ شعراء ۱۹۳۔۱۹۴۔ ''روح الامین (جبرئیل) اسے صاف عربی زبان میں لیکر تمھارے قلب پر اترا ہے تاکہ تم ڈرانے والوں میں سے ہوجاؤ''۔ کافی اور البصائر میں امام محمد باقرؑ سے منقول ہے کہ جبرئیل امین جو کچھ لے کر آتے تھے اس سے مراد حضرت امیرؑ المومنین کی ولایت ہے۔ تفسیر قمی میں امام جعفر صادقؑ سے منقول ہے کہ اس سے مراد ولایت امیرؑ المومنین ہے جو خم غدیر کے دن نازل ہوئی۔ اسی مفہوم کو شمس تبریزؒ نے یوں بیان فرمایا ہے۔

جبرئیل چو آمد زبر خالق بے چوں
در پیش محمدؐ شد و مقصود علیؑ بود

یعنی جبرئیل جب بھی خالق بے مثل کی جانب سے نازل ہوتے تھے تو آتے تو محمدؐ کے پاس تھے لیکن انکے آنے کا مقصد و مقصود علیؑ ہوتے تھے۔

### حق

قرآن میں ولایت کا ایک نام حق بھی ہے جیسا کہ مندرجہ ذیل آیات سے واضح ہوگا۔ ۱۔ سبا ۶۔ ''اور جو لوگ علم دئے گئے ہیں وہ دیکھتے ہیں کہ جو کچھ تیرے پروردگار کی طرف سے تیری طرف نازل کیا گیا ہے وہ حق ہے......الخ''
تفسیر صافی صفحہ ۴۱۲ پر بحوالہ تفسیر قمی لکھا ہے کہ یہاں ''حق'' سے مراد جناب امیرؑ المومنین ہیں۔

۲۔ محمد ۲۔۳۔ ''اور جو لوگ ایمان لائے اور انھوں نے نیک اعمال کئے اور اس پر بھی ایمان لائے جو محمدؐ پر نازل کیا گیا اور وہ انکے پروردگار کی طرف سے حق ہے اس نے ان سے انکی برائیاں دور کردیں اور انکا حال اچھا کردیا اس لیے کہ جن لوگوں نے کفر کیا انھوں نے باطل کی پیروی کی اسطرح اللہ تعالیٰ لوگوں کے لیے

## شیعہ حضرات کا عقیدہ: بسم اللہ سے مراد علی رضی اللہ عنہ ہیں

یَآ یُّھَا الَّذِینَ اٰمَنُوا اٰمِنُوا بِاللّٰہِ وَرَسُولِہٖ

(نساء۱۳۶)

(اے وہ لوگو جو ایمان لاچکے ہو! ایمان لاؤ اللہ اور اسکے رسولؐ پر)

# کشف العقائد

شیعہ عقائد کے موضوع پر متنازعہ امور سے پاک تحریر

سید باقر نثار زیدی

" بِبِسمِ اللّٰہِ خیرِ الاَ سماءِ بِسمِ اللّٰہِ ربُّ الاَرضِ وَ السَّمَآءِ اَستَدُفع کُلّ مکروہ......الخ"

ترجمہ:۔"بسم اللہ کے واسطے سے جو تمام ناموں سے بہتر نام ہے(وہ) بسم اللہ جو زمین و آسمان کا رب ہے۔ میں تمام ناپسندیدہ (مکروہ) چیزوں کا دفعیہ چاہتا ہوں"۔

یہاں سے پتہ چلا کہ "بسم اللہ" ایک شخصیت کا نام ہے جو زمین و آسمان کا رب ہے اور یہ بھی ثابت ہوتا ہے کہ یہ "بسم اللہ" اللہ نہیں ہے بلکہ اسکی ذات کا غیر ہے کیونکہ اللہ کو اس "بسم اللہ" کا واسطہ دیا جا رہا ہے۔

اب صرف یہ دیکھنا ہے کہ یہ شخصیت کون ہے اور اسکے لیے ہم اصول کافی۔کتاب توحید۔باب ۱۵ کی پہلی حدیث پیش کرتے ہیں جس میں معصومؑ فرماتے ہیں۔

"بسم اللہ سے مراد علیؑ ہیں"

**اقرار ولایت ہر مرحلے پر لیا گیا**

اقرار ولایت سلسلۂ وجود پر احاطہ رکھتا ہے اور اس معاملے میں اللہ نے مخلوق کیلئے کوئی حجت نہیں چھوڑی۔

پہلا موقعہ وہ تھا جب سلسلۂ وجود کی ابتدا ہوئی جس کے بارے میں معصومؑ فرماتے ہیں۔"روز الست ولایت کے اقرار کی بہت تاکید تھی"۔

(اصول کافی۔کتاب توحید۔باب ۳۰۔حدیث ۷)۔ یعنی وجود کی ابتدا ہی اقرار ولایت سے ہوئی۔

دوسرا موقعہ وہ تھا جب آپ لباس بشریت میں زمین پر تشریف لائے۔ساری دنیا اپنے آپ کو زمین کا بیٹا کہتی ہے لیکن یہ آنے والا زمین کا بیٹا نہیں بلکہ زمین کا باپ (ابوتراب) تھا۔جو اقتباس ہم پیش کرنے جا رہے ہیں وہ ہم نے مناقب ابن شہر آشوب (اردو) ج ۱ صفحہ ۳۰۲ سے اخذ کیا ہے۔





## شیعہ حضرات کا عقیدہ: اللہ تعالیٰ نے مولا علی رضی اللہ عنہ کو وہ علم دیا جو انبیاء سے بھی پوشیدہ رکھا ہے، سوائے رسول اللہ ﷺ کے

یَآ یُّھَا الَّذِینَ اٰمَنُوا اٰمِنُوا بِاللّٰہِ وَرَسُولِہٖ

(نساء۱۳۶)

(اے وہ لوگو جو ایمان لاچکے ہو! ایمان لاؤ اللہ اور اسکے رسولؐ پر)

# کشف العقائد

شیعہ عقائد کے موضوع پر متنازعہ امور سے پاک تحریر

سید باقر نثار زیدی

جا چکا کہ برزخ کبریٰ اور حجاب اکبر کوئی نہیں سوائے ذاتِ علیؑ ابن ابی طالبؑ کے۔

**میں ہی عابد و معبود ہوں**

اللہ کی ہر صفت ایک مظہر چاہتی ہے ورنہ اسکی معرفت نہ ہو سکے گی۔ معبودیت بھی ایک صفت ہے جسکا مظہر ہونا لازمی ہے۔یہ مظہر اللہ کا غیر ہوگا مگر اسکے سر پر جلال معبودیت کا پرچم لہراتا ہوگا۔وہ بندہ ہوگا مگر اس پر خدائی کا گمان گذرے گا۔اسی حقیقت کو میرے مولا نے بیان فرمایا ہے کہ میں مظہر معبود ضرور ہوں لیکن معبود حقیقی نہیں ہوں کیونکہ میں خود کسی کی عبادت کرتا ہوں اور میں عبدیت کی اس منزل پر ہوں جہاں عبد و معبود میں تمیز کرنا محال ابدی ہے۔

**میں ہی صاحب کتاب وقوس (قاب قوسین) ہوں**

یہ معراج رسولؐ کی طرف اشارہ ہے۔ اللہ نے سورۂ نجم میں ارشاد فرمایا تھا کہ ہم اپنے بندے کو اس لیے لے گئے تھے کہ اسے اپنی آیات میں سے سب سے بڑی آیت یعنی آیت کبریٰ دکھائیں۔جناب امیرؑ کے ارشاد سے واضح ہو جاتا ہے کہ وہ آیت کون تھا۔

**۳۔خطبۃ التطنجیہ**

نہج الاسرار ج ۱ صفحہ ۱۴۴ بحوالہ بحر المعارف۔مشارق الانوار" بیشک میں ان عجائبات خلق خدا کو جانتا ہوں جن کو خدا کے سوا کوئی نہیں جانتا۔بیشک میرے لیے پردے اٹھا دئے گئے اور میں نے معرفت حاصل کی اور میرے رب نے مجھے تعلیم دی اور میں نے اس سے سیکھا۔آگاہ ہو جاؤ۔یاد رکھو اور تنگ دل نہ ہو اور مت گھبراؤ۔اگر تم سے مجھے خوف نہ ہوتا کہ تم کہو گے کہ علیؑ کو جنون ہو گیا ہے یا وہ حق سے ہٹ گیا ہے تو میں اس علم کے ذریعے جو میرے رب نے مجھے عنایت فرمایا ہے تم کو جو کچھ واقعات گذر چکے ہیں اور گذر رہے ہیں اور قیامت تک

## شیعہ حضرات کا عقیدہ: مولا علی رضی اللہ عنہ نے اپنا علم انبیاء کرام کو دیا اور انبیاء کرام نے اپنا علم مولا علی رضی اللہ عنہ کو دیا

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا آمِنُوا بِاللهِ وَرَسُولِه
(نساء ۱۳۶)
(اے وہ لوگو جو ایمان لا چکے ہو! ایمان لاؤ اللہ اور اسکے رسول پر)

# کشف العقائد

شیعہ عقائد کے موضوع پر متنازعہ امور سے پاک تحریر

سید باقر نثار زیدی

گذرنے والا ہے سب سنا دیتا۔ یہ وہ علم ہے جسے خدا نے تمام انبیاء سے بھی پوشیدہ رکھا ہے سوائے تمہارے نبی کے۔ پس میں نے اپنا علم انکو دیا اور انھوں نے اپنا علم مجھ کو دیا۔ بیشک میں جانتا ہوں کہ فردوسِ اعلیٰ کے اوپر کیا ہے اور ساتویں طبق کے نیچے کیا ہے۔ یہ سب علمِ احاطی سے جانتا ہوں نہ کہ علمِ اخباری سے۔ میں اوّل ہوں میں آخر ہوں۔ میں ہی ظاہر ہوں اور میں باطن ہوں۔ میں عالمِ اوّل کا مدبر تھا جبکہ نہ یہ تمھارے آسمان تھے اور نہ یہ زمین۔ گویا کہ میں دیکھ رہا ہوں کہ تمھارے ضعیف الایمان لوگ کہتے ہیں کہ جان لو علیؑ ابن ابی طالبؑ اپنے لیے کیا دعویٰ کرتے ہیں۔ خبردار ہو جاؤ اور خوش ہو کہ کل روزِ قیامت مخلوق کے معاملات حکم رب سے میرے سپرد ہیں گے۔ پس جو کچھ میں نے کہا ہے اسکو بڑی بات نہ سمجھو۔ میں خدائے علیم وحکیم کے حکم سے اقالیمِ عالم کا بنانے والا ہوں۔ میں ہی وہ کلمۃ اللہ ہوں جس سے تمام امور مکمل ہوتے ہیں اور ادوارِ زمانہ چلے ہیں۔ گویا میں منافقین کو دیکھتا ہوں کہ وہ کہتے ہیں کہ علیؑ نے اپنے لیے ربوبیت کی نص قرار دی ہے۔ خبردار ایسی گواہی دو جو وقتِ ضرورت تم سے پوچھی جائے گی۔ بیشک علیؑ ایک نورِ مخلوق اور رزق پانے والا بندہ ہے۔ جو اسکے خلاف کہے گا اس پر خدا کی اور لعنت کرنے والوں کی لعنت ہے"۔

۴۔ خطبہ نورانیہ

اس خطبہ کا شمار جناب امیرؑ کے مشہور ترین خطبات میں ہوتا ہے اور یہ اکثر کتب معتبرۂ شیعہ میں پایا جاتا ہے۔ ہم اسے "العلی سلطانا نصیرا" کے صفحہ ۱۱۸ سے اخذ کر رہے ہیں۔ انھوں نے اسے البرہان جلد ۱۴ مضمون "معرفۃ الائمہ بالنورانیہ" از مولوی نبی بخش مشہدی سے نقل کیا ہے۔ ہم نے گذشتہ تین خطبات کا خلاصہ پیش کیا تھا لیکن یہ خطبہ چونکہ اس اعتبار سے بہت اہم ہے کہ اس میں حصولِ معرفتِ نورانیہ کیلئے مومنین کی تربیت کی گئی ہے اس لیے ہم مومنین کی ضرورت سمجھتے ہوئے پورا خطبہ نقل کر رہے ہیں۔ مولوی نبی

۱۱۴



## قبر کے سوالات کے متعلق شیعہ حضرات کے عقائد و نظریات انہی کی کتابوں سے ملاحظہ فرمائیں

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا آمِنُوا بِاللهِ وَرَسُولِه
(نساء ۱۳۶)
(اے وہ لوگو جو ایمان لا چکے ہو! ایمان لاؤ اللہ اور اسکے رسول پر)

# کشف العقائد

شیعہ عقائد کے موضوع پر متنازعہ امور سے پاک تحریر

سید باقر نثار زیدی

### سوال کس سے ہوگا؟

نہج الاسرار ج ۲ صفحہ ۳۸۰۔ امام محمد باقرؑ نے فرمایا۔ "قبر میں سوال نہیں کیا جائے گا مگر اس سے جو خالص مومن ہوگا یا خالص کافر ہوگا"۔ راوی نے عرض کیا۔ "دوسروں کے متعلق کیا ہوگا؟" فرمایا۔ "انھیں بالکل مہمل چھوڑ دیا جائے گا"۔
مومن اور کافر کے درمیان جو طبقہ ہے اسے ذہن میں محفوظ رکھئے کیونکہ قیامت میں جو کچھ ہوگا اسکا براہ راست تعلق اسی طبقے سے ہے۔

### سوال کیا کیا جائے گا؟

۱۔ فروع کافی۔ کتاب جنائز۔ باب ۸۶۔ حدیث ۹۔ امام جعفر صادقؑ نے فرمایا۔ "جب آدمی قبر میں رکھا جاتا ہے تو اس سے عقیدے کا سوال ہوتا ہے۔ اگر عقیدہ صحیح ثابت ہوتا ہے تو قبر کو بقدر سات ہاتھ کشادہ کیا جاتا ہے اور جنت کا دروازہ کھول دیا جاتا ہے اور کہا جاتا ہے کہ سکون کے ساتھ دلہنوں کی طرح سو رہو"۔

۲۔ اسی باب کی حدیث ۸ میں امام جعفر صادقؑ نے فرمایا۔ "قبر میں محض ایمان اور محض کفر کے متعلق پوچھا جاتا ہے اور باقی باتوں کو چھوڑ دیا جاتا ہے۔ خاص طور پر امام زمانہؑ کے بارے میں پوچھا جاتا ہے"۔

۳۔ حق الیقین ج ۲ صفحہ ۵۷۔ حضرت امام رضاؑ نے فرمایا۔ "قبر میں اور آخرت میں جو کچھ اس سے سوال کیا جاتا ہے وہ عقائدِ ایمان کا سوال ہوتا ہے۔ خصوصاً ائمہؑ کی امامت کا سوال"۔ اور متواتر احادیث سے ثابت ہے کہ قبر میں ولایتِ علیؑ ابن ابی طالبؑ کا سوال کرتے ہیں۔

### سوال کرنے والے کون ہونگے؟

اگر کسی شیعہ بچے سے بھی یہ سوال کیا جائے تو وہ فوراً جواب دے گا کہ "منکر نکیر"۔ جن کے لمبے لمبے بال ہونگے۔ آنکھیں انگاروں کی طرح سرخ ہونگی۔ ہاتھ میں

۲۳۲

☆ شیعہ مولوی لکھتا ہے کہ قبر میں سوال نہیں کیا جائے گا مگر اس سے جو خالص مومن ہوگا یا خالص کافر ہوگا۔ دوسروں کو بالکل مہمل چھوڑ دیا جائے گا جبکہ اسلامی عقیدہ یہ ہے کہ قبر میں ہر شخص سے تین سوالات کئے جائیں گے۔

☆ شیعہ مولوی لکھتا ہے کہ قبر میں محض ایمان کفر کے متعلق پوچھا جاتا ہے اور باقی باتوں کو چھوڑ دیا جاتا ہے۔ خاص طور پر امام زمانہ (امام مہدی) کے بارے میں (قبر میں) پوچھا جائے گا

## شیعہ حضرات کا عقیدہ: امام مہدی علیہ السلام انبیاء ورسل سے بھی زیادہ علم کو پھیلائیں گے، عبارت ملاحظہ فرمائیں

یٰۤاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْۤا اٰمِنُوْا بِاللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ

(نساء ۱۳۶)

(اے وہ لوگو جو ایمان لاچکے ہو! ایمان لاؤ اللہ اور اسکے رسولؐ پر)

# کشف العقائد

شیعہ عقائد کے موضوع پر متنازعہ امور سے پاک تحریر

سید باقر نثار زیدی

**امام زمانہ پر ایک کتاب جدید اور شریعت جدید نازل ہوگی**

یہ کل پانچ احادیث ہیں جو تمام بحار الانوار کی مختلف جلدوں سے اخذ کی گئی ہیں:۔

۱۔ جلد ۱۲ صفحہ ۲۵۹۔ امام جعفر صادقؑ نے فرمایا۔ "گویا میں دیکھ رہا ہوں کہ وہ رکن و مقام کے درمیان لوگوں سے کتاب جدید پر بیعت لے رہا ہے"۔

۲۔ جلد ۱۲ صفحہ ۱۵۳۔ امام جعفر صادقؑ نے فرمایا۔ "گویا میں دیکھ رہا ہوں کہ ایک امر جدید و کتاب جدید اور سلطان جدید کے لئے بحکم و اعلان آسمانی لوگ بیعت کر رہے ہیں"۔

۳۔ جلد ۱۲ صفحہ ۳۲۷۔ امام جعفر صادقؑ نے فرمایا۔ "علم ۲۷ حروف پر مشتمل ہے۔ تمام انبیاء اور رسل جو کچھ لائے وہ صرف دو حروف ہیں اور تمام لوگ دو حروف سے زیادہ کچھ نہیں جانتے۔ جب امام قائم ظہور کریں گے تو باقی ۲۵ حروف کو ظاہر کریں گے اور اسے دو حرفوں میں ملا دیں گے اور پورے ۲۷ حروف کے علم کو پھیلائیں گے"۔

۴۔ جلد ۱۲ صفحہ ۳۵۳۔ امام جعفر صادقؑ نے فرمایا۔ "جب امام قائمؑ ظہور فرمائیں گے تو جس طرح حضرت رسول اللہ نے ابتدائے اسلام میں جدید احکامات جاری کئے تھے آپ بھی اسی طرح جدید احکام بیان کریں گے"۔

۵۔ جلد ۷ صفحہ ۱۱۷۔ ایک راہب نے امام موسیٰ کاظمؑ سے مختلف سوالات کئے جنکے شافی جوابات پا کر وہ اسلام لے آیا۔ ان سوالات میں سے ایک سوال یہ بھی تھا کہ "وہ آٹھ حروف بتائیں جن میں سے چار تو زمین میں ظاہر ہوئے اور چار ہوا میں معلق رہ گئے۔ یہ بتایئے کہ وہ چار جو ہوا میں معلق رہ گئے وہ پھر کس پر نازل ہوئے اور ان حروف کی تفسیر کون کرے گا؟"۔ آپ نے فرمایا۔ "وہ ہمارے قائم آل محمدؐ ہونگے جن پر وہ چار حروف نازل ہونگے اور وہی انکی تفسیر

☆**اصل عبارت**: علم 27 حروف پر مشتمل ہے۔ تمام انبیاء اور رسل جو کچھ لائے وہ صرف دو حروف ہیں اور تمام لوگ دو حروف سے زیادہ کچھ نہیں جانتے، جب امام قائم (امام مہدی) ظہور کریں گے تو باقی 25 حروف کو ظاہر کریں گے اور اسے دو حرفوں میں ملا دیں گے اور پورے 27 حروف کے علم کو پھیلائیں گے۔



## شیعہ حضرات کے ترجمہ قرآن وحاشیہ سے شیعہ عقیدہ کا ثبوت مولا علی رضی اللہ عنہ کی ولایت کے بارے میں ان سے قبروں میں سوال ہوگا

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اِنَّا نَحْنُ نَزَّلْنَا الذِّكْرَ وَاِنَّا لَهٗ لَحٰفِظُوْنَ

# القرآن الکریم

# بلاغ القرآن

ترجمہ وحواشی

حجۃ الاسلام والمسلمین علامہ محسن علی نجفی مدظلہ العالی

ناشر مصباح القرآن ٹرسٹ (لاہور)

801 النبأ ۷۸

| |
|---|
| ...يَوْمَئِذٍ لِّلْمُكَذِّبِينَ ۝ |
| ...تَّقِينَ فِي ظِلَٰلٍ وَعُيُونٍ ۝ |
| ...كِهَ مِمَّا يَشْتَهُونَ ۝ |
| ...وَاشْرَبُوا هَنِيٓـًٔا بِمَا كُنتُمْ |
| ...لُونَ ۝ |
| ...لِكَ نَجْزِي الْمُحْسِنِينَ ۝ |
| ...يَوْمَئِذٍ لِّلْمُكَذِّبِينَ ۝ |
| ...كُلُوا وَتَمَتَّعُوا قَلِيلًا إِنَّكُمْ |
| ...رِمُونَ ۝ |
| ...يَوْمَئِذٍ لِّلْمُكَذِّبِينَ ۝ |
| ...إِذَا قِيلَ لَهُمُ ارْكَعُوا |
| ...يَرْكَعُونَ ۝ |
| ...يَوْمَئِذٍ لِّلْمُكَذِّبِينَ ۝ |
| ...بِأَيِّ حَدِيثٍ بَعْدَهُ يُؤْمِنُونَ ۝ |
| بِسْمِ اللَّهِ الرَّحْمَٰنِ الرَّحِيمِ |
| ...عَمَّ يَتَسَآءَلُونَ ۝ |
| عَنِ النَّبَإِ الْعَظِيمِ ۝ |
| الَّذِي هُمْ فِيهِ مُخْتَلِفُونَ ۝ |
| كَلَّا سَيَعْلَمُونَ ۝ |
| ثُمَّ كَلَّا سَيَعْلَمُونَ ۝ |
| أَلَمْ نَجْعَلِ الْأَرْضَ مِهَادًا ۝ |
| وَالْجِبَالَ أَوْتَادًا ۝ |

۴۰۔ اس دن جھٹلانے والوں کے لیے ہلاکت ہے۔
۴۱۔ تقویٰ اختیار کرنے والے یقیناً سایوں اور چشموں میں ہوں گے۔
۴۲۔ اور ان پھلوں میں جن کی وہ خواہش کریں گے۔
۴۳۔ اب تم اپنے اعمال کے صلے میں خوشگواری کے ساتھ کھاؤ اور پیو۔
۴۴۔ ہم نیکی کرنے والوں کو ایسا ہی صلہ دیتے ہیں۔
۴۵۔ اس دن جھٹلانے والوں کے لیے ہلاکت ہے۔
۴۶۔ کھاؤ اور تھوڑے دن مزے کرو، یقیناً تم مجرم ہو۔☆
۴۷۔ اس دن جھٹلانے والوں کے لیے ہلاکت ہے۔
۴۸۔ اور جب ان سے کہا جاتا ہے کہ رکوع کرو تو رکوع نہیں کرتے۔
۴۹۔ اس دن جھٹلانے والوں کے لیے ہلاکت ہے۔
۵۰۔ پس اس (قرآن) کے بعد کس کلام پر ایمان لائیں گے؟

سورہ النباء۔ مکی۔ آیات ۴۰

بنام خدائے رحمٰن رحیم

۱۔ یہ لوگ کس چیز کے بارے میں باہم سوال کر رہے ہیں؟☆
۲۔ کیا اس عظیم خبر کے بارے میں؟☆
۳۔ جس میں یہ اختلاف کر رہے ہیں؟☆
۴۔ (جیسے مشرکین سوچتے ہیں ایسا) ہرگز نہیں! عنقریب انہیں معلوم ہو جائے گا۔
۵۔ پھر (کہتا ہوں ایسا) ہرگز نہیں! عنقریب انہیں معلوم ہو جائے گا (کہ قیامت برحق ہے)۔
۶۔ کیا ہم نے زمین کو گہوارہ نہیں بنایا؟☆
۷۔ اور پہاڑوں کو میخیں نہیں بنایا؟☆

۳۶۔ مجرموں کے لیے اللہ کی طرف سے سب سے بڑی سزا یہ ہے کہ ان کو ان کے اپنے حال پر چھوڑ دیا جائے۔ چنانچہ بظاہر ان کے لیے کُلُوا وَتَمَتَّعُوا "کھاؤ اور مزے اڑاؤ" نہایت پرکشش ہے، لیکن حقیقت میں یہ ان کے لیے بڑی سزا ہے۔

سورہ نباء

۱ تا ۳ ابتدائے بعثت میں نازل ہونے والی آیات میں قرآن قیامت کو سب سے زیادہ اہمیت دے کر بیان کرتا ہے، کیونکہ مشرکین قیامت کے بارے میں چہ میگوئیاں کرتے تھے۔ کبھی ناممکن و محال قرار دیتے، کبھی اسے نامعقول قرار دیتے ہوئے سوال کرتے تھے کہ کیا یہ ممکن ہے کہ گل سڑ کر خاک ہونے کے بعد ہم دوبارہ زندہ ہو جائیں؟ منکروں پر رسول کی ہر خبر گراں گزرتی تھی۔ عینا یہی حالت کچھ ایسے لوگوں کی بھی تھی جن پر عند اللہ عند الرسولؐ حضرت علی علیہ السلام کے مقام و منزلت کی ہر حدیث گراں گزرتی تھی۔ چنانچہ امامیہ مصادر میں تواتر سے ثابت ہے کہ اس کے مصداق میں علی علیہ السلام کی ولایت ہے۔ چنانچہ شعراء نے بھی اپنے اشعار میں اسے ایک مسلم امر کے طور پر ذکر کیا ہے:

هو النبأ العظيم و فلك نوح
و باب الله و انقطع الخطاب

(الصراط المستقیم ۱:۲۵۹)

غیر امامیہ مصادر میں بھی اس کا ذکر ملتا ہے۔ ملاحظہ ہو ابوبکر بن مؤمن شیرازی کی کتاب الاعتقادات میں سدی سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے فرمایا: ولاية علي يتساءلون عنها في قبورهم... علی کی ولایت کے بارے میں ان سے قبروں میں سوال ہوگا۔ ملاحظہ ہو حاشیہ احقاق الحق ۳:۴۸۵۔

۶۔ زمین کو گہوارہ بنایا اور اسے حرکت کے باوجود پرسکون اور زندگی کے لیے ناسازگار فضا میں سامان زیست سے سرشار بنایا۔

۷۔ ارضیاتی ماہرین کے مطابق زمین کی پچاس کلومیٹر کی گہرائی میں درجہ حرارت ۱۵۰۰ سینٹی گریڈ ہے جہاں پتھر پگھل جاتے ہیں، مگر اوپر کے دباؤ کی وجہ سے سیال نہیں ہوتے۔ ۳۰۰۰ کلومیٹر کی گہرائی سے زمین کا اصلی مرکزی حصہ شروع ہوتا ہے۔ اس

☆ جبکہ احادیث سے یہ ثابت ہے کہ قبر میں تین سوالات ہوں گے۔

1۔ تیرا رب کون ہے؟ 2۔ تیرا دین کیا ہے؟ 3۔ اس ہستی (سرورِ کونین ﷺ) کے بارے میں دنیا میں کیا کہا کرتا تھا۔

یہ چوتھا سوال ولایت ولی کے بارے میں کہاں سے آ گیا.....!!!



**شیعہ مولوی نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی شان میں گستاخی کرتے ہوئے لکھا کہ وہ ہمیشہ رسول اللہ ﷺ سے ٹکراتے رہے (معاذ اللہ)**

# شیعہ ہی اہل سنت ہیں

مؤلف

ڈاکٹر محمد تیجانی سماوی

ترجمہ

نثار احمد زین پوری

رحمت اللہ بک ایجنسی
بمبئی بازار۔ کھارا در۔ کراچی

انصاریان پبلیکیشنز قم ایران

احکام کی اطاعت کر رہے تھے اور وہ آپ کے کل اقوال و افعال کو واجب الاتباع سمجھتے تھے بالکل ایسے ہی جیسے کتابِ خدا کو واجب الاتباع سمجھتے ہیں۔ جیسا کہ ارشاد ہے:

"یا ایہا الذین امنوا اطیعوا اللّٰہ و اطیعوا الرسول"
"ایمان لانے والو! اللہ کی اطاعت کرو اور اس کے رسولؐ کی اطاعت کرو" (نساء)

عمر بن خطاب کی عادت کو تو سارے مسلمان جانتے ہی ہیں کہ وہ ہمیشہ رسولؐ سے ٹکراتے رہے (اہل ذکر میں ہم نے نبیؐ سے عمر کی مخالفت کو تفصیل سے بیان کیا ہے) زبان حال کہتی ہے کہ عمر بن خطاب سنت نبویؐ کی قید کو برداشت نہیں کرتے تھے اور یہ بات قارئین ان کی خلافت کے زمانہ میں صادر ہونے والے احکام سے بخوبی سمجھ لیں گے وہ نص نبویؐ کے مقابلہ میں اجتہاد کرتے تھے (صرف یہی نہیں ہے) بلکہ خدا کی روشن نص کے مقابلہ میں بھی اجتہاد کر لیتے تھے اور حلالِ خدا کو حرام اور حرام خدا کو حلال قرار دیتے تھے۔ (مولفۃ القلوب کا حصہ اور متعہ حج و متعہ نساء کو حرام قرار دیا۔ جبکہ خدا نے انھیں حلال کیا تھا۔ تین طلاقوں کو ایک طلاق کے ذریعہ حلال کر دیا جبکہ خدا نے اسے حرام قرار دیا تھا۔)

اور زبان حال یہ بھی بتا رہی ہے کہ صحابہ میں سے عمر کی تائید کرنے والوں کا بھی وہی مسلک تھا اور ان کے چاہنے والوں میں سلف و خلف نے بدعت حسنہ میں ان کی تقلید کی ہے جیسا کہ انھوں نے خود اسے (مثلاً تراویح کو) بدعت حسنہ کہا۔ آئندہ بحثوں میں اس بات کو واضح کیا جائے گا کہ صحابہ نے سنت نبیؐ کو چھوڑ دیا تھا۔ اور عمر بن خطاب کی سنت کا اتباع کرنے لگے تھے۔

**اصل عبارت:** علی علیہ السلام سنت نبی ﷺ کے نفاذ کے لئے خلافت کو ٹھکرا دیتے ہیں اور دوسرے خلافت کی طمع میں سنت نبی کو ٹھکرا دیتے ہیں

## شیعہ مولوی نے حضرت ابو بکر و عمر رضی اللہ عنہما پر الزام لگایا کہ انہوں نے خلافت کی لالچ میں سنت نبی کو ٹھکرا دیا (معاذ اللہ)

**شیعہ ہی اہلِ سنّت ہیں**

مؤلف

ڈاکٹر محمد تیجانی سماوی

ترجمہ

نثار احمد زین پوری




ناشر ــــــ انصاریان پبلیکیشنز قم ایران

یہاں مختصر وقفہ کے لئے سہی لیکن اس خلق عظیم کا جائزہ لینا ضروری ہے جو کہ علیؑ کو مصطفےٰؐ سے ورثہ میں ملا تھا

علی علیہ السلام سنت نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے نفاذ کے لئے خلافت کو ٹھکرا دیتے ہیں اور دوسرے خلافت کی طمع میں سنت نبیؐ کو ٹھکرا دیتے ہیں۔





## شیعہ مولوی نے جنت کی بشارت پانے والے صحابہ کرام علیہم الرضوان کو سنت نبی ﷺ کا منکر لکھا (معاذ اللہ)

**شیعہ ہی اہلِ سنّت ہیں**

مؤلف

ڈاکٹر محمد تیجانی سماوی

ترجمہ

نثار احمد زین پوری




ناشر ــــــ انصاریان پبلیکیشنز قم ایران

لوگ اس وقت لوٹ پائیں گے جب حضرت علیؑ کی خلافت مستحکم ہو چکی ہوگی، خلافت کے بارے میں یہ تھا خدا اور رسولؐ کا ارادہ، لیکن قریش کے زیرک وچالباز افراد اس بات کو سمجھ گئے اور انھوں نے آپس میں یہ طے کر لیا کہ ہم مدینہ سے باہر نہ جائیں گے چنانچہ انھوں نے اتنی کوشش کی کہ رسولؐ کا انتقال ہو گیا اور وہ اپنے منصوبہ میں کامیاب ہو گئے اور رسولؐ کی خواہش کو ٹھکرا دیا یا دوسرے لفظوں میں یہ کہا جائے کہ انھوں نے سنتِ رسولؐ کا انکار کر دیا۔

— اس واقعہ سے یہ بات بھی ہم پر عیاں ہو جاتی ہے کہ ابو بکرؓ، عمرؓ، عثمانؓ، عبد الرحمٰن بن عوف، ابو عبیدہ، عامر بن جراح سنتِ نبیؐ کے منکر تھے۔ وہ دنیوی اور خلافت کی مصلحت کی خاطر بے دھڑک اجتہاد کر لیا کرتے تھے۔ اور اس سلسلہ میں خدا اور رسولؐ کی معصیت سے بھی نہیں ڈرتے تھے۔

لیکن علیؑ اور ان کا اتباع کرنے والے سنتِ نبیؐ کے پابند تھے اور جہاں تک ممکن ہوتا تھا وہ سنت پر عمل کرتے تھے۔ چنانچہ ان سنگین حالات میں بھی ہم علیؑ کو وصیت رسولؐ پر عمل پیرا دیکھتے ہیں۔ جب کہ تمام صحابہ رسولؐ کو بے غسل وکفن چھوڑ کر امر خلافت طے کرنے کے لئے سقیفہ پہونچ گئے تھے۔ علیؑ رسولؐ کے غسل اور تجہیز و تکفین اور تدفین کے کاموں میں مصروف تھے۔ علیؑ رسولؐ کے ہر حکم پر عمل کرتے رہے اور اس سے انھیں کوئی چیز باز نہیں رکھ سکتی تھی اگرچہ آپؑ بھی سقیفہ میں جا سکتے تھے۔ اور صحابہ کے منصوبے کو خاک میں ملا سکتے تھے لیکن آپ کے پیش نظر سنتِ نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا احترام اور اس کے مطابق عمل کرنا تھا۔

لہٰذا آپؑ اپنے ابن عم کے جنازہ کے پاس رہے۔ ہر چند کہ خلافت سے دست بردار ہونا پڑا۔



**اصل عبارت:** ابو بکر، عمر، عثمان، عبد الرحمٰن بن عوف، ابو عبیدہ، عامر بن جراح سنت نبی کے منکر تھے۔ وہ دنیوی اور خلافت کی مصلحت کی خاطر بے دھڑک اجتہاد کر لیا کرتے تھے اور اس سلسلہ میں خدا اور رسول کی معصیت سے بھی نہیں ڈرتے تھے۔

## شیعہ مولوی نے یہودیوں سے بھاری رقم لے کر یہ من گھڑت کہانی گھڑی کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ بی بی فاطمہ رضی اللہ عنہا کے گھر کو جلانے پہنچے اور سیدہ کو ڈرایا دھمکایا (معاذ اللہ)

# شیعہ
ہی
# اہلِ سنّت ہیں

مؤلف
ڈاکٹر محمد تیجانی سماوی

ترجمہ
نثار احمد زین پوری




تعاون ـــــــ انصاریان پبلیکیشنز قم ایران

بھی جو رسولؐ نے فاطمہؑ کی فضیلت و شرافت اور طہارت کے بارے میں فرمائی تھیں۔
لیکن ابوبکر و عمر نے لوگوں کے دلوں سے یہ احترام نکال کر پھینک دیا۔ اب عمر ابن خطاب بے دھڑک خانۂ فاطمہؑ پر آگ اور لکڑیاں لے کر پہونچ گئے اور قسم کھا کر کہا اگر ابوبکر کی بیعت نہیں کرو گے تو میں گھر کو رہنے والوں سمیت پھونک دوں گا۔ علیؑ و عباس اور زبیر جناب فاطمہؑ کے گھر میں تھے کہ ابوبکر نے عمر بن خطاب کو بھیجا کہ ان کو فاطمہؑ کے گھر سے نکال لاؤ۔ اگر وہ آنے سے انکار کریں تو ان سے جنگ کرو۔ عمر حکم سنتے ہی آگ لے کر پہونچ گئے تاکہ گھر کو اس کے رہنے والوں سمیت جلا دیں، فاطمہ زہراؑ سب دراؑئیں اور کہا خطاب کے بیٹے کیا ہمارے گھر کو آگ لگانے آئے ہو؟
عمر نے جواب دیا۔ ہاں یا تم بھی وہی کرو جو اُمت نے کیا ہے (یعنی ابوبکر کی بیعت کرو) (العقد الفرید۔ ابن البعد به ج ۴)
جب فاطمہ زہراؑ عالمین کی عورتوں کی سردار، جیسا کہ صحاح اہلِ سُنّت میں منقول ہے اور ان کے فرزند حسنؑ و حسینؑ سید اشباب اہل الجنۃ، ریحانۂ نبیؐ کو بھی وہ حقیر و پست تصور کرتے تھے۔ یہاں تک کہ عمر ابن خطاب نے لوگوں کے سامنے قسم کھا کر کہا اگر یہ لوگ ابوبکر کی بیعت سے انکار کر دیں گے تو میں گھر کے ساتھ ان کو بھی پھونک دوں گا۔ اس واقعہ کے بعد لوگوں کے قلوب میں ان معزز افراد (فاطمہ، حسن، حسین) کے احترام کا باقی رہنا یا حضرت علیؑ کی عظمت کا سمجھنا مشکل تھا۔ پھر یہ کہ لوگ علیؑ سے پہلے ہی سے بغض رکھتے تھے۔ مزید برآں وہ حزب مخالف کے رئیس بھی تھے اور پھر آپ کے پاس مالِ دنیا میں سے کوئی چیز ایسی نہ تھی جس سے لوگ آپ کی طرف مائل ہوتے۔
بخاری نے اپنی صحیح میں حدیث نقل کی ہے کہ:
فاطمہؑ نے ابوبکر سے اپنے والد رسول اللہؐ کی اس میراث کا مطالبہ کیا جو خدا نے رسولؐ کو مدینہ، فدک اور خیبر کے خمس کی فی عطا کی تھی۔ ابوبکر نے میراث دینے سے منع

۴۱

**اصل عبارت:** لیکن ابوبکر و عمر نے لوگوں کے دلوں سے یہ احترام نکال کر پھینک دیا۔ اب عمر ابن خطاب بے دھڑک خانۂ فاطمہ پر آگ اور لکڑیاں لے کر پہنچ گئے اور قسم کھا کر کہا، اگر ابوبکر کی بیعت نہیں کرو گے تو میں گھر میں رہنے والوں سمیت پھونک دوں گا۔



## شیعہ مولوی نے صحابی رسول حضرت عبداللہ ابن عمر رضی اللہ عنہما پر الزام لگایا کہ ان کے دل میں مولیٰ علی رضی اللہ عنہ کی نفرت و حسد تھی (معاذ اللہ)

# شیعہ
ہی
# اہلِ سنّت ہیں

مؤلف
ڈاکٹر محمد تیجانی سماوی

ترجمہ
نثار احمد زین پوری




تعاون ـــــــ انصاریان پبلیکیشنز قم ایران

اور اس حدیث کی رو سے کہ جس میں رسولؐ کو رائے دینے کا بھی حق نہیں ہے اور نہ ہی اس سلسلہ میں ان کا کوئی کردار ہے، بلکہ یہ عبداللہ بن عمر کی ایجاد ہے۔ جس کی علیؑ سے عداوت و حسد مشہور ہے۔ اہلِ سنّت والجماعت کے مذہب کی بنیاد ہی حضرت علیؑ کی خلافت کے نہ ماننے پر استوار ہے۔
ایسی احادیث کی بنا پر بنی اُمیہ نے علیؑ پر سب و شتم اور لعنت کرنے کو مباح قرار دیا اور معاویہ کے زمانہ سے مروان بن محمد بن مروان کے زمانہ یعنی ۱۳۲ھ تک حکام کا وتیرہ تھا کہ وہ منبروں سے علیؑ پر لعنت کرتے اور ان کے شیعوں کو تہ تیغ کرتے تھے (صرف عمر بن عبدالعزیز کی دو سالہ خلافت کے دوران لعنت بند رہی لیکن عمر بن عبدالعزیز کے قتل کے بعد یہ سلسلہ شروع ہو گیا تھا اور اس پر اکتفا نہیں کی تھی۔ بلکہ علیؑ کی قبر کھود ڈالی تھی اور ان کے نام پر نام رکھنے کو حرام قرار دیدیا تھا۔)
پھر ۱۳۲ھ میں حکومت بنی عباس کے ہاتھوں میں آئی اور متوکل کے زمانہ یعنی ۲۳۶ھ تک اسی خاندان میں رہی۔ بنی عباس کی حکومت کے دوران بھی مختلف طریقوں سے حضرت علیؑ اور انکے شیعوں سے مخفی طور پر برائت کا اظہار کیا جاتا رہا کیونکہ بنی عباس کو حکومت اہلبیتؑ اور ان کے شیعوں سے ہمدردی کے طفیل میں نصیب ہوئی تھی اس لئے وہ اور ان کے حکام کھلا علیؑ پر لعنت نہیں کر سکتے تھے۔ کیوں کہ حکومت کی مصلحت کا تقاضا یہی تھا لیکن خفیہ طور پر یہ بنی اُمیہ سے کہیں زیادہ کھیل کھیل رہے تھے۔ اہلبیتؑ اور ان کے شیعوں کی مظلومیت آشکار ہو چکی تھی اور فطری طور پر لوگوں میں ان سے ہمدردی کا جذبہ بیدار ہو چکا تھا۔ لہٰذا حکام نے مکاری و چالاکی سے کام لے کر ائمہ اہلبیتؑ کا تقرب ڈھونڈا ورنہ انھیں اہلبیتؑ سے کوئی محبت تھی اور نہ ہی ان کے حق کا اعتراف کرتے تھے بلکہ ان کی خاموشی اس اٹھنے والی شورش کے سبب تھی جو کہ ان کی حکومت کے لئے چیلنج بن سکتی تھی۔ چنانچہ مامون رشید نے بھی امام رضاؑ کو ولی عہد بنایا تھا۔ لیکن جب داخلی حالات سے مطمئن ہو گیا

۵۵

**شیعہ مولوی نے حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کی شان میں گستاخی کرتے ہوئے انہیں جاہل لکھا (معاذ اللہ)**

# شیعہ ہی اہلِ سنّت ہیں

مؤلف
ڈاکٹر محمد تیجانی سماوی

ترجمہ
نثار احمد زین پوری




تعاون ———— انصاریان پبلیکیشنز قم ایران

بخاری نے الجامعۃ نامی صحیفہ کے متعلق امام جعفر صادقؑ کا قول نقل نہیں کیا کہ اس میں کل حرام و حلال، انسانوں کی ہر ضرورت، یہاں تک کہ ارش خدش بھی تحریر ہے۔ یہ رسول اللہؐ کا املاء ہے جسے علیؑ نے اپنے ہاتھوں سے لکھا ہے۔

بخاری اسے ایک مرتبہ ان الفاظ میں مختصر کرتے ہیں، اس میں عقل (سے مربوط باتیں) قیدی کی رہائی، اور یہ کہ کافر کے عوض مسلمان قتل نہیں کیا جائے گا۔ دوسری جگہ کہتے ہیں اسے علیؑ نے ظاہر کیا تو اس میں اونٹ کی عمر مرقوم ہے۔ جبکہ اس میں یہ بھی لکھا ہوا ہے کہ مسلمانوں کی ایک پناہ گاہ ہے۔ اور یہ بھی تحریر تھا کہ جو کسی قوم کا ولی بنے درحالانکہ اس قوم کی اجازت نہ ہو۔

یہ حقائق کی پردہ پوشی ہے ورنہ یہ بات باور کی جاسکتی ہے کہ علیؑ ایک صحیفہ میں چار جملے لکھیں اور اسے تلوار میں لٹکائیں اور جہاں بھی خطبہ دیں اس کو ساتھ رکھیں اور کتابِ خدا کے بعد اسے دوسرا مرجع بتائیں، چنانچہ فرماتے ہیں: ہم نے نبیؐ سے قرآن اور اس صحیفہ کے علاوہ کچھ بھی نہیں لکھا؟

کیا ابو ہریرہ کی عقل حضرت علیؑ بن ابی طالبؑ کی عقل سے بڑی تھی؟ کیونکہ ابوہریرہ کو بغیر لکھے ہوئے رسولؐ کی ایک لاکھ حدیثیں یاد تھیں!

قسم خدا کی ان لوگوں کا عجیب معاملہ ہے۔ یہ ابوہریرہ سے تو بغیر لکھے ہوئے ایک لاکھ حدیثیں قبول کر لیتے ہیں جو کہ صرف نبیؐ کے ساتھ تین سال رہے اور پڑھنے لکھنے سے بھی جاہل تھے۔ اور جس علیؑ کو علم کا سرچشمہ، صحابہ کو معارف کی تعلیم دینے والا تصور کرتے ہیں، اسے ایک صحیفہ اٹھائے ہوئے دکھلاتے ہیں کہ جس میں چار حدیثیں ہیں اور زمانہ رسولؐ سے اپنی خلافت کے زمانے تک اسے اٹھائے ہوئے پھرتے ہیں۔ اگر منبر پر تشریف لے جاتے ہیں تو وہ تلوار میں لٹکا ہوا صحیفہ بھی ساتھ ساتھ ہوتا ہے؟ یہ سب افترا اور جھوٹ ہے۔

**اصل عبارت:** قسم خدا کی ان لوگوں کا عجیب معاملہ ہے۔ یہ ابو ہریرہ سے تو بغیر لکھے ہوئے ایک لاکھ حدیثیں قبول کر لیتے ہیں جو صرف نبی کے ساتھ تین سال رہے اور پڑھنے لکھنے سے بھی جاہل تھے۔



**شیعہ مولوی نے اس کتاب میں اپنا عقیدہ لکھا کہ ہمارے نزدیک بارہ امام یعنی مولیٰ علی رضی اللہ عنہ سے لے کر امام مہدی تک سب معصوم ہیں (یعنی ان میں سے کسی سے بھی گناہ ہو ہی نہیں سکتا)**

# شیعہ ہی اہلِ سنّت ہیں

مؤلف
ڈاکٹر محمد تیجانی سماوی

ترجمہ
نثار احمد زین پوری




تعاون ———— انصاریان پبلیکیشنز قم ایران

## شیعوں کے ائمہؑ کی تعریف

شیعہ اہلِ بیتؑ میں سے بارہؑ اماموں کی امامت کے قائل ہیں، ان میں سے اول علیؑ ابن ابی طالبؑ پھر ان کے بیٹے حسنؑ ان کے بعد حسینؑ اور پھر امام حسینؑ کی نسل سے نو معصوم امام ہیں۔

رسولؐ نے متعدد بار ائمہ کی امامت پر واضح اور اشارے و کنایہ میں نص فرمائی ہے۔ بعض روایات میں ناموں کے ساتھ ائمہ کا تذکرہ ہے۔ یہ روایات شیعہ سنّی علما نے نقل کی ہیں۔

بعض اہلِ سنّت ان روایات پر اعتراض کرتے ہیں اور کہتے ہیں کہ رسولؐ ان امور کے متعلق کیسے کچھ فرما سکتے ہیں جو عدم کی منزلوں میں ہیں؟ جبکہ قرآنِ مجید میں خدا فرماتا ہے،

"اگر میرے پاس علمِ غیب ہوتا تو بہت سی نیکیاں جمع کر لیتا
اور مجھے کوئی تکلیف چھو کے نہ جاتی۔" (اعراف آیت ۱۸۸)

ان لوگوں کے اعتراض کا جواب یہ ہے کہ (مذکورہ) آیت رسولؐ کے علمِ غیب کی نفی

## شیعہ مولوی نے اپنی کتاب میں حضرت ابوبکر وعمر رضی اللہ عنہما کی شان میں گستاخی کی (معاذ اللہ)

# شیعہ ہی اہلِ سنّت ہیں

مؤلف
ڈاکٹر محمد تیجانی سماوی

ترجمہ
نثار احمد زین پوری




تعاون ـــــــ انصاریان پبلیکیشنز قم ایران

ابوبکر میں سنتِ نبیؐ کی طاقت کیوں نہیں تھی؟ کیا نبیؐ کی سنت کوئی امر محال تھا جو ابوبکر کی طاقت سے باہر تھا؟

اور پھر اہلِ سنّت یہ دعویٰ کیسے کرتے ہیں کہ ہم سنتِ نبیؐ سے متمسک ہیں جبکہ ان مذہب کے موسس و موجد میں اس پر عمل پیرا ہونے کی طاقت نہیں تھی؟

کیا خداوندِ عالم نے یہ نہیں فرمایا تھا، تمھارے لئے رسولؐ خدا میں اسوہ حسنہ ہے۔ (احزاب ۲۱)

نیز فرمایا:

خدا کسی نفس کو اس کی طاقت سے زیادہ تکلیف نہیں دیتا ہے۔ (طلاق ۷)

پھر فرماتا ہے:

ہم نے تمھارے لئے دین میں کوئی زحمت نہیں رکھی ہے۔ (حج ۷۸)

کیا ابوبکر اور ان کے دوست عمر یہ سمجھتے ہیں کہ رسولؐ نے خدا کا دین نہیں پیش کیا بلکہ اس کی جگہ اپنی طرف سے کوئی چیز پیش کر دی ہے؟ اور پھر مسلمانوں کو اس پر عمل کرنے کا حکم دیا جبکہ ان میں اس کی سکت نہیں ہے، ایسا ہرگز نہیں ہے۔

بلکہ آپؐ اکثر فرمایا کرتے تھے: بشارت دو متنفر نہ کرو آسانیاں اختیار کرو زحمتوں سے بچو، بے شک خدا نے تمھیں چھوٹ دی ہے اب تم کسی چیز کو اپنے اوپر زبردستی نہ لادو۔

ابوبکر کو یہ اعتراف ہے کہ ان میں سنتِ نبیؐ کو برداشت کرنے کی طاقت نہیں ہے اس لئے انھوں نے اپنی خواہشِ نفس سے ایسی بدعت نکالی جو ان کی حکومت کی سیاست سے سازگار اور ان کی طاقت کے مطابق تھی۔

دوسرے نمبر پر شاید عمر نے بھی یہ محسوس کیا کہ مجھ میں بھی احکامِ قرآن وسنّت پر

111

**اصل عبارت:** ابوبکر کو یہ اعتراف ہے کہ ان میں سنت نبی کو برداشت کرنے کی طاقت نہیں ہے۔ اس لئے انہوں نے اپنی خواہش نفس سے ایسی بدعت نکالی جو ان کی حکومت کی سیاست سے سازگار اور ان کی طاقت کے مطابق تھی۔



## شیعہ مولوی نے صحابہ کرام حضرت کعب الاحبار، حضرت ابوہریرہ اور حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ عنہما کی شان میں گستاخی کی (معاذ اللہ)

# شیعہ ہی اہلِ سنّت ہیں

مؤلف
ڈاکٹر محمد تیجانی سماوی

ترجمہ
نثار احمد زین پوری




تعاون ـــــــ انصاریان پبلیکیشنز قم ایران

نہیں کی اور نہ ان کے نور سے فیضیاب ہوئے ان سے ان کے جد رسولؐ کی احادیث بھی نقل نہیں کیں بلکہ اس کے برخلاف کعب الاحبار یہودی اور ابوہریرہ کی دوسی سے رسولؐ کی احادیث لیں اسی ابوہریرہ کے بارے میں امیر المومنین علیؑ نے فرمایا ہے۔

ابوہریرہ نے رسولؐ پر سب سے زیادہ جھوٹ باندھا ہے اور بالکل یہی بات عائشہ بنت ابوبکر نے بھی کہی ہے۔

اہلِ سنّت نے اہلِ بیت نبیؐ پر عبداللہ بن عمر ایسے ناصبی دشمنِ علیؑ کو مقدم کیا ہے جس نے علیؑ کی بیعت سے انکار کر دیا تھا جبکہ حجاج بن یوسف ایسے گمراہ کی بیعت کر لی تھی۔

اور اسی طرح معاویہ کے وزیر عمرو بن العاص ایسے دھوکہ باز کو اہلِ بیتؑ پر مقدم کرتے ہیں۔

کیا آپ کو ان ائمہ پر تعجب نہیں ہوتا جنھوں نے دینِ خدا میں اپنے نفسوں کے لئے حق تشریع اور اجتہاد کو مباح کر لیا تھا یہاں تک کہ انھوں نے سنتِ نبویؐ کو چھوڑ دیا تھا اور خود قیاس و استصحاب سدباب الذرائع اور مصالح المرسلہ ایسے قواعد ایجاد کر لئے تھے۔ اس کے علاوہ اور نہ جانیں کتنی بدعتیں ہیں جن کے لئے خدا نے کوئی دلیل نازل نہیں فرمائی ہے۔ کیا خدا اور اس کا رسولؐ اکمال دین سے غافل تھے اور انکے لئے یہ مباح کر دیا تھا کہ وہ اپنے اجتہادات کو کامل کریں اور جس چیز کو چاہیں حرام کریں جس کو چاہیں حلال قرار دیں۔ کیا ان مسلمانوں پر تعجب نہیں ہوتا جو یہ دعویٰ کرتے ہیں کہ ہم تو سنّت کا اتباع کرتے ہیں۔ اور پھر ایسے ائمہ کی تقلید کرتے ہیں کہ جو نبیؐ کی معرفت نہیں رکھتے تھے اور نہ نبیؐ ہی انھیں جانتے تھے؟

کیا اس سلسلے میں ان کے پاس کتابِ خدا سے کوئی دلیل موجود ہے یا مذہب کے موجد ائمہ اربعہ کی تقلید کے اوپر سنتِ رسولؐ دلالت کر رہی ہے؟!

میں انسانوں اور جنات دونوں کو چیلنج کر کے کہتا ہوں کہ اس سلسلہ میں کتابِ خدا یا

118

**1۔ اصل عبارت:** ابوہریرہ نے رسول پر سب سے زیادہ جھوٹ باندھا ہے

**2۔ اصل عبارت:** اور اسی طرح معاویہ کے وزیر عمرو بن العاص ایسے دھوکہ باز کو اہلبیت پر مقدم کرتے ہیں

## شیعہ مولوی نے اپنی کتاب میں صحابی رسول کاتب وحی حضرت امیر معاویہ کو فرعون زمانہ لکھا (معاذ اللہ)

# شیعہ ہی اہلِ سنّت ہیں

مؤلف

ڈاکٹر محمد تیجانی سماوی

ترجمہ

نثار احمد زین پوری




ناشر ــــــــ انصاریان پبلیکیشنز قم ایران

رہتا ہے۔

ـــــ کیا (فرعون زمانہ) معاویہ نے علیؑ پر لعنت نہیں کی اور ان کو ان کی اولاد کو اور ان کے شیعوں کو قتل نہیں کیا؟

کیا علیؑ کی کسی بھی فضیلت کے بیان کرنے کو حرام قرار نہیں دیا تھا؟ کیا اس نے اپنی پوری کوشش سے نورِ خدا کو بجھا دینے کی کوشش نہیں کی اور لوگوں کو جاہلیت کی طرف پلٹانا نہیں چاہا تھا؟ لیکن خیر الماکرین نے علیؑ کے ذکر کو بلند کیا باوجودیکہ معاویہ اور اس کی پارٹی ناک رگڑ کر مر گئی اور آج تمام شیعہ و سنی مسلمانوں کی زبان پر نام علیؑ ہے بلکہ یہود نصاریٰ کی زبان پر بھی نام علیؑ کا ورد ہے آج قبرِ رسولؐ کے بعد علیؑ کی قبر زیارت گاہ خاص و عام بنی ہوئی ہے۔ لاکھوں مسلمان قبر کا طواف کرتے ہیں عقیدت کے آنسو بہاتے ہیں اور آپؑ کے ذریعہ خدا کا تقرب حاصل کرتے ہیں۔

آپ کی عظمت کا اعتراف کرتے ہیں، آپ کا قبہ اور گلدستہ اذان سونے کا ہے جو کہ آنکھ کو خیرہ کرتا ہے۔

جب کہ معاویہ جیسے بادشاہ کا نام مٹ گیا جس نے زمین پر بادشاہت کی ـ اور اس میں فساد پھیلایا، کیا آج کہیں اس کا نام و نشان ہے؟ کیا کہیں اس کا ایسا مزار ہے؟

ایک تاریک و متروک مقبرہ ہے بے شک باطل کے لئے قرار نہیں ہے اور حق کے لئے ثبات و قرار ہے۔

پس صاحبانِ عقل عبرت حاصل کریں۔

حمد ہے اس خدا کی جس نے ہماری ہدایت کی حمد ہے اس خدا کی جس نے ہمیں اس بات کی شناخت کرائی کہ شیعہ ہی سنتِ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر عمل کرتے ہیں اور وہی اہلِ سنت ہیں کیوں کہ وہ اہلبیتؑ کی اقتدا کرتے ہیں لہ

۱۴۶



## شیعہ مولوی نے اپنی کتاب میں صحابہ کرام علیہم الرضوان کو سنت نبی کا مخالف لکھا اور عبداللہ ابن مسعود رضی اللہ عنہ کے متعلق لکھا کہ انہوں نے رسول اللہ ﷺ کی مخالفت کو خیر تصور کیا

# شیعہ ہی اہلِ سنّت ہیں

مؤلف

ڈاکٹر محمد تیجانی سماوی

ترجمہ

نثار احمد زین پوری




ناشر ــــــــ انصاریان پبلیکیشنز قم ایران

بہ نسبت نبیؐ سے قریب تھا اور طاقت و نفوذ میں زیادہ اور حسب و نسب میں بلند تھا۔

لیکن صحابہ نہ صرف یہ کہ ابوبکر و عمر پر اعتراضات نہیں کرتے تھے بلکہ ان کی سنت کی اقتدا بھی کرتے تھے اور سنتِ نبیؐ سے یکسر نگاہ موڑ لی تھی تو وہ عثمان پر (سنت کے سلسلہ میں) تنقید نہیں کرتے تھے۔

اس بات کی دلیل یہ ہے کہ یہی صحابہ ایسی بہت سی مجلسوں میں شریک رہتے تھے جن میں عثمان سنتِ نبیؐ کو بدل دیتے تھے جیسے سفر میں پوری نماز پڑھنا، تلبیہ سے منع کرنا، نماز میں تکبیر نہ کہنا اور حجِ تمتع سے منع کرنا۔ ان موقعوں پر حضرت علیؑ کے علاوہ کسی نے بھی عثمان پر اعتراض نہ کیا۔ انشاء اللہ عنقریب ہم اسے بیان کریں گے۔

صحابہ سنتِ نبیؐ سے واقف تھے اور خلیفہ عثمان کو راضی رکھنے کے لئے سنتِ نبیؐ کی مخالفت کو برداشت کرتے تھے۔

بیہقی نے اپنی سنن میں عبدالرحمٰن بن یزید سے بروایت نقل کی ہے کہ انھوں نے کہا: ہم عبداللہ بن مسعود کے ساتھ تھے۔ پس جب ہم مسجد منیٰ میں داخل ہوئے تو عبداللہ بن مسعود نے کہا، امیر المومنین (یعنی عثمان) نے کتنی رکعت نماز پڑھی ہے۔ لوگوں نے بتلایا (چار) رکعت تو انھوں نے بھی چار رکعت نماز ادا کی، راوی کہتا ہے کہ ہم نے کہا، کیا آپ نے ہم سے نبیؐ کی یہ حدیث بیان نہیں کی تھی کہ نبیؐ دو رکعت پڑھتے تھے اور ابوبکر بھی دو رکعت پڑھتے تھے؟! ابن مسعود نے کہا، ہاں اور اب بھی تم سے وہی حدیث بیان کرتا ہوں۔ لیکن عثمان امام ہیں اس لئے میں ان کی مخالفت نہیں کر سکتا اور پھر اختلاف میں شر ہے۔ (السنن الکبریٰ جلد ۳ ص ۱۴۴)

پڑھئے اور عبداللہ بن مسعود ایسے عظیم صحابی پر تعجب کیجئے کہ جنھوں نے عثمان کی مخالفت کرنے کو شر سمجھا اور رسولؐ کی مخالفت کو خیر تصور کیا۔

کیا اس کے بعد بھی یہ کہا جا سکتا ہے کہ صحابہ نے سنتِ نبیؐ ترک کر دینے کی بنا

۲۳۶

**1۔ اصل عبارت:** صحابہ سنّت نبی سے واقف تھے اور خلیفہ عثمان کو راضی رکھنے کیلئے سنّت نبی کی مخالفت کو برداشت کرتے تھے

**2۔ اصل عبارت:** پڑھیے اور عبداللہ ابن مسعود ایسے عظیم صحابی پر تعجب کیجیے کہ جنہوں نے عثمان کی مخالفت کرنے کو شر سمجھا اور رسول کی مخالفت کو خیر تصور کیا

## شیعہ مولوی نے اپنی کتاب میں صحابی رسول حضرت طلحہ رضی اللہ عنہ پر الزام لگایا کہ ان کے سینے میں حضرت علی رضی اللہ عنہ کے لئے عداوت، حسد اور تعصب تھا (معاذ اللہ)

شیعہ ہی اہلِ سنّت ہیں

مؤلف

ڈاکٹر محمد تیجانی سماوی

ترجمہ

نثار احمد زین پوری




ناشر ــــــــ انصاریان پبلیکیشنز قم ایران

لیکن بعد میں ہم ان کو خاموش اور نئے خلیفہ سے راضی دیکھتے ہیں اور ان کے انصار میں نظر آتے ہیں اور سوال پیچ کرتا اپنے ذمہ لے لیا ہے۔ خصوصاً اس وقت تو اور خیر خواہ بن گئے جب عمر نے انھیں خلیفہ ساز چھ رکنی کمیٹی کا رکن بنا دیا اور جناب کو بھی اس کی طمع ہونے لگی۔

یہ وہی طلحہ ہے جس نے علیؑ کو حقیر تصور کیا اور عثمان کے طرف داروں میں ہو گئے کیونکہ وہ جانتے تھے کہ خلافت عثمان ہی کو ملے گی اور پھر اگر علیؑ کو خلافت مل بھی جاتی تو ان کی طمع پوری نہیں ہو سکتی تھی۔ چنانچہ حضرت علیؑ نے اس سلسلہ میں فرمایا ہے: ان میں سے ایک تو بغض اور کینہ کی وجہ سے ادھر جھک گیا اور دوسرا دامادی اور دیگر ناگفتہ بہ باتوں کی وجہ سے اُدھر چلا گیا......

شیخ محمد بن عبدہ اپنی شرح میں تحریر فرماتے ہیں۔ طلحہ عثمان کی طرف زیادہ مائل تھے۔ اس کی وجہ یہ تھی کہ ان کے درمیان قرابت تھی جیسا کہ بعض راویوں نے نقل کیا ہے اور عثمان کی طرف ان کے میلان اور علیؑ سے منحرف ہونے کے لئے یہی کافی ہے کہ وہ تیمی ہیں اور جب سے ابوبکر خلیفہ بنے تھے اس وقت سے بنی ہاشم اور بنی تیم کے درمیان رسہ کشی چلی آرہی تھی۔ (شرح نہج البلاغہ محمد عبدہ جلد ۱۔ ص ۸۹، خطبۂ شقشقیہ۔)

اس میں بھی کوئی شک نہیں ہے غدیر میں بیعت کرنے والے صحابہ میں یہ بھی شامل تھے۔ اور انھوں نے بھی رسولؐ کی زبان سے "من کنت مولاہ فھذا علی مولاہ" سنا تھا۔

بے شک انھوں نے رسولؐ کو فرماتے ہوئے سنا تھا: علیؑ حق کے ساتھ ہیں اور حق علیؑ کے ساتھ ہے۔ خیبر میں بھی آپ اس وقت موجود تھے جب رسولؐ نے حضرت علیؑ کو علم دیا تھا اور فرمایا تھا: علیؑ خدا اور اس کے رسولؐ کو دوست رکھتے ہیں اور خدا اور رسولؐ انھیں دوست رکھتے ہیں۔ طلحہ یہ بھی جانتے تھے کہ علیؑ نبیؐ کے لئے ایسے ہی ہیں جیسے موسیٰؑ کے لئے ہارونؑ تھے لہٰذا اس کے علاوہ اور بہت سی باتیں جانتے تھے۔

لیکن طلحہ کے سینے میں بغض کی آگ دبی ہوئی تھی؛ حسد سے دل لبریز تھا وہ جو بھی دیکھتے خاندانی تعصب کی نظر سے دیکھتے تھے پھر اپنی چچازاد بہن عائشہ کی طرف مائل تھے جس سے نبیؐ

**اصل عبارت:** لیکن طلحہ کے سینے میں بغض کی آگ دبی ہوئی تھی، حسد سے دل لبریز تھا، وہ جو بھی دیکھتے، خاندانی تعصب کی نظر سے دیکھتے تھے، پھر اپنی چچازاد بہن عائشہ کی طرف مائل تھے۔



## شیعہ مولوی نے اپنی کتاب میں صحابی رسول حضرت عبدالرحمٰن بن عوف کو سنت رسول چھپانے والا اور بدعت سے بدلنے والا لکھا (معاذ اللہ)

شیعہ ہی اہلِ سنّت ہیں

مؤلف

ڈاکٹر محمد تیجانی سماوی

ترجمہ

نثار احمد زین پوری




ناشر ــــــــ انصاریان پبلیکیشنز قم ایران

نہ کیا اور اپنے جنازہ پر نماز پڑھنے کی اجازت نہ دی۔

اس مختصر بحث سے ہم پر یہ بات بھی آشکار ہو جاتی ہے کہ عبدالرحمٰن بن عوف قریش کے ان لوگوں کے راس و رئیس تھے جنھوں نے سنتِ رسولؐ کو چھپایا اور اسے خلفا کی بدعت سے بدل دیا۔ جیسا کہ ہم پر یہ بھی عیاں ہو چکی ہے کہ امام علیؑ تنہا وہ ہیں جنھوں نے خلافت اور اس کے فوائد کو سنتِ محمدیؐ کی حفاظت پر قربان کر دیا۔ جو کہ آپؑ کے ابن عم محمد بن عبداللہ صلوات اللہ و سلامہ علیہ وعلیٰ آلہ الطیبین الطاہرین لائے تھے۔

قارئین محترم بے شک آپ اہلِ سنت والجماعت کی حقیقت سے واقف ہیں اور یہ بھی جانتے ہیں کہ اہلِ سنت کون ہیں۔ پس مومن دھوکا کھا سکتا ہے لیکن ایک سوراخ سے دوبارہ نہیں ڈسا جا سکتا۔

۲۷۲

**اصل عبارت:** عبدالرحمٰن بن عوف قریش کے ان لوگوں کے راس و رئیس تھے جنھوں نے سنت رسول کو چھپایا اور اسے خلفاء کی بدعت سے بدل دیا۔

**شیعہ مولوی نے صحابی رسول حضرت کعب الاحبار کو یہودی لکھا اور حضرت ابو ہریرہ پر الزام لگایا کہ انہوں نے اسلام میں یہودیوں کے عقائد داخل کیئے (معاذ اللہ)**

# شیعہ ہی اہلِ سنت ہیں

مؤلف

ڈاکٹر محمد تیجانی سماوی

ترجمہ

نثار احمد زین پوری

رحمت اللہ بک ایجنسی
بمبئی بازار۔ کھارادر۔ کراچی

تعاون ———— انصاریان پبلیکیشنز قم ایران

ہیں۔

اہل سنت اس شخص سے کیسے مطمئن ہو گئے جس کی عدالت کو حضرت علی بن ابی طالب نے مخدوش قرار دیا اور اسے جھوٹا بتایا اور فرمایا وہ (ابوہریرہ) رسولؐ پر جھوٹ باندھتا ہے اس طرح عمر بن خطاب نے بھی اس پر تہمت لگائی اور مارا اور شہر بدر کرنے کی دھمکی دی، اسے عائشہ نے بھی مطعون کیا اور متعدد بار جھٹلایا: متعدد بار صحابہ نے اسکی تکذیب کی اور اسکی متناقض حدیثوں کو رد کیا۔ چنانچہ ایک مرتبہ تو ابوہریرہ نے اس کا اعتراف کیا اور دوسری مرتبہ حبشی زبان میں بڑبڑانے لگے، بہت سے علمائے اسلام نے بھی اس کو مطعون کیا ہے اور اس پر جھوٹ اور تدلیس اور معاویہ کے دسترخوان اور چاندی سونے کا حریص بتایا ہے۔

ان تمام چیزوں کے باوجود ابوہریرہ کیسے راوئ اسلام بن گئے اور مسلمان ان سے دینی احکام کیسے لیتے ہیں۔؟!

بعض علماء محققین نے تاکید کی ہے کہ ابوہریرہ ہی نے اسلام میں یہودیوں کے عقائد داخل کئے ہیں اور اسرائیلیات کو اسلام میں شامل کر دیا ہے جن سے حدیث کی کتابیں بھری پڑی ہیں، یا کعب الاحبار یہودی نے ابوہریرہ کے ذریعہ ایسا کیا ہے، اسی لئے تو ایسی روایات اسلام کی کتابوں میں آگئی ہیں جن سے خدا کا مجسم ہونا اور حلول کرنا معلوم ہوتا ہے اور انبیاءؑ کے بارے میں جتنے بھی منکر اقوال ہیں وہ سب ابوہریرہ کے بیان کئے ہوئے ہیں۔

کیا اہل سنت والجماعت اپنے راستے سے ہٹ سکتے ہیں تاکہ وہ اس شخص سے واقف ہو سکیں جن سے انہوں نے سنت لی ہے اور جب وہ ہم سے سوال کریں گے تو ہم کہیں گے، باب مدینۃ العلم اور ان کی ذریت سے ہونے والے ائمہؑ کے دروازہ پر آؤ، وہی سنت کی حفاظت کرنے والے، اُمت کے لئے باعث امان، سفینۃ النجات، ائمہ ہدیٰ، مصابیح الدجیٰ، عروۃ الوثقیٰ اور حبل اللہ ہیں۔

۳۰۲

**اصل عبارت:** بعض علماء محققین نے تاکید کی ہے کہ ابوہریرہ ہی نے اسلام میں یہودیوں کے عقائد داخل کئے ہیں اور اسرائیلیات کو اسلام میں شامل کر دیا جن سے حدیث کی کتابیں بھری پڑی ہیں یا کعب الاحبار یہودی نے ابوہریرہ کے ذریعہ ایسا کیا ہے



**یہ شیعہ فرقے کا ماہنامہ "طاہرہ" ہے جس کی فہرست صفحہ کا اصل عکس آپ کے سامنے ہے**

ABC CERTIFIED

آڈٹ بیورو آف سرکولیشن سے باقاعدہ تصدیق شدہ اشاعت

ماہنامہ طاہرہ — خواتین کا منفرد اور پاکیزہ جریدہ

REG. S.S No.1034

اس شمارے میں — 2006ء شوال




مدیراعلیٰ: حیدر عباس عابدی
مدیرہ: فردانہ حیدر
نائب مدیرہ: زینب بتول
شعبۂ ادارت: فرح ناز، فرزانہ جوہر، مختار فاطمہ
کمپوزنگ: حسین عباس
تزئین و آرائش: اکبر رضوی
سرکولیشن انچارج: سجاد حسین
اسسٹنٹ انچارج: محمد عارف
○ جلد: ۹
○ شمارہ: ۱۱
○ قیمت فی شمارہ: ۳۰ روپے
○ زرِ سالانہ: ۳۳۰ روپے


شمارہ نمبر 86

○ زرِ سالانہ:
طاہرہ: =/330 روپے
طاہرہ + بچوں کا طاہرہ: =/500 روپے
رجسٹرڈ ڈاک سے
طاہرہ: =/500 روپے
طاہرہ + بچوں کا طاہرہ: =/700 روپے


پوسٹ بکس: 2157 ناظم آباد کراچی فون: 6622656
E-mail:info@tahera.org Website: www.tahera.org
E-31 ... سے شائع کیا۔

## اس ماہنامہ کے صفحہ 13 پر شیعہ مولوی نے حضرت امام جعفر صادق کا جھوٹا حوالہ دے کر گناہوں سے پاک نبی حضرت یونس علیہ السلام کو گناہ کا مرتکب لکھا (معاذ اللہ)

**امام جعفر صادق ۳۱ سال (۱۱۴ ہجری) تک اپنے بابا امام محمد باقر کے ساتھ تھے اور پانچویں امام کی شہادت کے بعد ۳۴ سال تک آپ نے امامت و ولایت کا عہدہ سنبھالا۔**

اَقِلَّ مِنْ ذٰلِكَ وَلَا اَكْثَرَ.
اے پروردگار مجھے پلک جھپکنے کی مدت بلکہ اس سے کم یا زیادہ بھی اپنے حال پر نہ چھوڑ۔

آپ کے ایک شاگرد ابن ابی یعفور کہتے ہیں: میں نے دیکھا کہ امام صادق ہاتھوں کو آسمان کی طرف اٹھا کر اور آنسو بہاتے ہوئے یہ دعا پڑھ رہے ہیں۔ پھر آپ نے میری طرف رخ کر کے فرمایا: اللہ نے ایک پلک جھپکنے کی مدت حضرت یونس کو ان کے حال پر چھوڑا تھا اور وہ اس گناہ (ترک اولیٰ، اپنی قوم سے دوری اختیار کرنا) کے مرتکب ہو گئے تھے۔

میں نے پوچھا: کیا ان کا عمل کفر کی حد تک پہنچ گیا تھا؟

فرمایا: نہیں، لیکن جو شخص ایسی حالت میں (بغیر توبہ کئے) مر جائے تو وہ ہلاک ہو گیا۔

امام نے اپنی انگشتری کے لئے یہ نقش کھدوایا تھا: اللہ خالق کل شیء: خدا ہر چیز کا پیدا کرنے والا ہے۔ ایک دوسری انگوٹھی کے نگینے پر تحریر تھا: یا ثقتی قنی شر خلقک. اے وہ ذات جس پر میرا اعتماد ہے، مجھے اپنی مخلوق کے شر سے محفوظ فرما۔

حفص بن غیاث کہتا ہے: ایک دن میں نے امام صادق کو ایک کھجور کے درخت کے پاس دیکھا۔ آپ نے وہاں وضو کیا اور نماز ادا کی۔ پھر آپ سجدے میں گئے اور حالت سجدہ میں پانچ سو مرتبہ کہا: سبحان اللہ۔ اس کے بعد اس درخت کے تنے پر ٹیک لگا کر خدا کے ساتھ راز و نیاز میں مصروف ہو گئے۔

**عذاب الٰہی کا خوف اور جذب کی کیفیت**

ایک دن امام صادق کھانا تناول کرنے کے لئے دسترخوان پر تشریف فرما ہوئے۔ آپ کے سامنے گوشت کا سالن رکھا گیا۔ سالن گرم تھا۔ جب امام نے لقمہ سالن میں ڈبویا تو دیکھا کہ سالن بہت گرم ہے۔ آپ اسی وقت آتش جہنم کی گرمی کی طرف متوجہ ہوئے اور اپنا ہاتھ کھانے سے کھینچ لیا پھر چند بار فرمایا:

نستجیر باللہ من النار، نعوذ باللہ من النار.
ہم خدا سے جہنم سے پناہ کی درخواست کرتے ہیں، ہم خدا سے آتش جہنم سے پناہ چاہتے ہیں۔

جب امام صادق نماز ادا کرتے تو اس قدر خوف زدہ اور مضطرب ہو جاتے کہ چہرے کا رنگ سرخ و زرد ہو جاتا، گویا براہ راست کسی کے سامنے کھڑے ہو کر اس سے مخاطب ہیں۔

ایک دن نماز میں آیات کی اس طرح تلاوت کر رہے تھے کہ گویا آپ کی روح جسد سے نکل کر عالم ملکوت کی سیر کر رہی ہے۔ آپ ان آیات کو بار بار دہراتے رہے یہاں تک کہ آپ اپنی حالت پر لوٹ آئے۔ وہاں موجود لوگوں نے پوچھا: یہ آپ پر کیسی حالت طاری ہو گئی تھی؟ فرمایا:

میں قرآنی آیات کو مسلسل دہراتا رہا یہاں تک کہ مجھ پر ایسی حالت طاری ہوئی کہ گویا میں ان آیات کو اس کے نازل کرنے والے خدا سے براہ راست سن رہا ہوں۔

**"جعفر بن محمد علیہ السلام بہت گفتگو فرماتے تھے، محفل کی جان تھے، آپ کے حضور سے فیض جاری ہوتا تھا۔ جب کبھی رسول اللہ ﷺ کا کوئی قول نقل کرتے تو حضورؐ کے نام کے احترام میں آپ کے چہرے کا رنگ اس طرح سے سبز اور زرد ہو جایا کرتا کہ جاننے والوں کے لئے بھی آپ کا چہرہ اجنبی ہو جایا کرتا۔"**

**مومن کی دلجوئی اور اس کی پریشانی کو دور کرنا:**

ایک مومن اپنے بیوی بچوں کو چھوڑ کر سفر پر گیا ہوا تھا۔ اس کا سفر طویل ہو گیا۔ ایک دن اس نے خواب میں دیکھا کہ وہ سینگوں والا ایک بکرا اس کی بیوی کے دامن پر حملہ کر رہا ہے۔ وہ نیند سے بیدار ہوا تو بہت پریشان تھا۔ اس کے دل میں اپنی بیوی سے بھی بدگمانی پیدا ہو گئی تھی۔ وہ اسی پریشانی کے عالم میں امام صادق کے پاس پہنچا اور اپنے خواب کے بارے میں بتایا۔ امام نے خوشدلی کے ساتھ اس کی دلجوئی کی اور فرمایا:

ان دو سینگوں سے اشارہ قینچی کے دو پھلوں کی طرف ہے۔ تمہاری بیوی تم سے بہت محبت کرتی ہے اور اس نے تمہارا استقبال کرنے کے لئے قینچی سے اپنے بدن کے بال ہٹائے ہیں تاکہ صاف ستھری ہو کر اپنے شوہر کا استقبال کرے۔

امام کی اس نرم و ملائم گفتگو نے اس مومن کی پریشانی کو بالکل دور کر دیا اور وہ خوش و خرم اپنے گھر کی طرف چل پڑا۔ اس نے دیکھا کہ اس کی بیوی بے تابی کے ساتھ اس کا انتظار کر رہی ہے اور خواب کی تعبیر وہی ہے جو امام نے بیان کی تھی۔

**مسائل کو حل کرنا:**

امام صادق معاشرے کے مختلف افراد خصوصاً غریبوں کی فکر میں رہتے اور اپنی پوری توانائی کے ساتھ ان کی مشکلات کو دور کرنے کی کوشش کیا کرتے تھے۔ آپ اپنی محبت بھری باتوں سے ان کو تسلی دیا کرتے تھے۔ آپ نے اپنے ایک صحابی مفضل کو رقم دی ہوئی تھی تاکہ اگر کبھی مسلمانوں کے درمیان جھگڑا فساد ہو جائے اور مالی امداد سے اصلاح ہو سکتی ہو تو ان کی مالی امداد کرے اور اصلاح احوال اور ان کی پریشانی کو دور کرنے کی کوشش کرے۔

**امام کا مطیع کون ہے؟**

امام کے ایک مخلص صحابی کا نام "عبداللہ بن ابی یعفور" تھا۔ وہ معرفت کے ایسے مقام پر تھا کہ اطاعت امام کے علاوہ کسی اور چیز کے بارے میں سوچتا بھی نہیں تھا۔ ایک دن اس نے امام صادق سے عرض کیا: اگر آپ ایک انار کے دو ٹکڑے کریں اور فرمائیں کہ ان میں سے ایک حلال اور دوسرا حرام ہے تو جسے آپ نے حلال سمجھا ہے میں اسے حلال سمجھوں گا اور آپ نے جسے حرام جانا ہے میں اسے حرام جانوں گا۔

امام صادق نے دو بار فرمایا: رحمک اللہ! خدا تم پر رحمت نازل کرے۔

ایک مرتبہ عبداللہ بیمار ہو گئے اور ان کی بیماری شدت اختیار کر گئی۔ طبیبوں نے ان کے درد میں کمی کے لئے شراب تجویز کی۔ وہ امام صادق کی خدمت میں آئے اور سارا ماجرا بیان کیا۔ امام نے فرمایا: ہرگز شراب نہ پینا۔

وہ کوفہ لوٹ آئے اور ان کی تکلیف میں [illegible]

(۱۳)

☆ شیعہ فرقے کی عجیب منطق بارہ امام معصوم ہیں اور اللہ تعالیٰ کے معصوم نبی گناہ کے مرتکب ہو گئے



## شیعہ فرقے کی جانب سے متنازع کتاب جس میں صحابہ کرام علیہم الرضوان اور اہلبیت اطہار کی تصاویر کارٹون نما شائع کی گئیں

روزنامہ جنگ کراچی — بانی: میر خلیل الرحمٰن

ہفتہ 27 شعبان المعظم 1432ھ 30 جولائی 2011ء



متنازع کتاب چھاپنے کے خلاف برنس روڈ کے علاقے میں لوگ سڑک پر احتجاج کر رہے ہیں (جنگ فوٹو)

### برنس روڈ، متنازع کتاب چھاپنے پر لوگوں کا احتجاج، ٹریفک معطل

**سڑکوں پر ٹائر جلائے گئے، دکانیں بند، پرنٹنگ پریس مالک اور کتاب چھپوانے والا گرفتار**

کراچی (اسٹاف رپورٹر) آرام باغ کے علاقے میں متنازعہ کتاب چھاپنے پر مشتعل افراد نے ہنگامہ آرائی کی اور پرنٹنگ پریس کے مالک کی موٹر سائیکل کو نذر آتش کر دیا۔ مشتعل افراد نے سڑکوں پر ٹائر جلائے اور دھرنا دے کر ٹریفک معطل کر دیا۔ پولیس نے پرنٹنگ پریس کے مالک اور کتاب چھپوانے والے شخص کو گرفتار کر کے مقدمہ درج کر لیا۔ تفصیلات کے مطابق آرام باغ تھانے کی حدود فریسکو چوک شارع لیاقت برنس روڈ پر واقع اے کے پرنٹنگ پریس میں متنازعہ مذہبی کتاب چھاپنے کی اطلاع پر مشتعل افراد کی بڑی تعداد موقع پر پہنچ گئی اور ہنگامہ آرائی شروع کر دی۔ مشتعل افراد نے پرنٹنگ پریس مالک

باقی صفحہ 10 نمبر 4

**برنس روڈ**

کے خلاف نعرے بازی کی اور پریس کے باہر کھڑی پرنٹنگ پریس کے مالک امان کی موٹر سائیکل کو نذر آتش کر دیا۔ مشتعل افراد نے سڑکوں پر ٹائر جلائے اور نعرے بازی کی۔ اس موقع پر اطراف … نوجوانوں نے علاقے کی دکانیں اور مارکیٹیں بند کرا دیں اور جس سے علاقے میں خوف و ہراس پھیل گیا۔ پولیس نے موقع پر پہنچ کر پرنٹنگ پریس کے مالک امان اور کتاب چھپوانے والے شخص حیدر کو گرفتار کر لیا اور ان کے خلاف زیر دفعہ 293، 295/C/A ایف آئی آر نمبر 181/2011 کے تحت مقدمہ درج کر کے تفتیش شروع کر دی ہے۔

☆ متنازع کتاب برنس روڈ کراچی کے ایک دکاندار نے "عترت فاؤنڈیشن" کے نام سے شائع کروائی۔ رضا حیدر نامی شخص نے یہ کتاب برنس روڈ کے ایک پریس سے شائع کروایا۔ کسی گزرنے والے کی نظر پڑنے پر احتجاج شروع ہو گیا۔ یہ کتاب ایران کے کسی شیعہ نے لکھی ہے۔ جس میں صحابی رسول حضرت جابر بن عبداللہ انصاری رضی اللہ عنہ کی اور اہلبیت اطہار کے فرزندوں کی کارٹون نما تصاویر شائع کی گئیں اور حضرت جابر بن عبداللہ انصاری رضی اللہ عنہ کا تذکرہ بڑی بے ادبی سے شائع کیا گیا۔

ہمارا سوال یہ ہے کہ آخر بد عقیدہ، بے ادب اور گستاخ فرقے کے لوگ یہ کیا کر رہے ہیں؟ ان کارناموں کے بعد بھی ان پر کسی قسم کا بھروسہ کیا جاسکتا ہے؟

# آغا خانی (اسماعیلی) فرقے کے عقائد و نظریات



## آغا خانی (اسماعیلی) فرقے کے باطل عقائد پر مبنی پمفلٹ (یہ پمفلٹ منظر عام پر نہیں لایا جاتا)

مولانا شاہ کریم الحسینی الامام الحاضر الموجود ارحمنا واغفرلنا

دی ایچ آر ایچ پرنس آغا خان فیڈرل کونسل برائے پاکستان

ریلیجس (انڈاکٹمنٹ) نیو جماعت خانہ برنس روڈ کراچی نمبر ۳

### آغا خانی مذہبی عبادات کا پیغام

حقیقی مومنوں کو یا علی مدد!

بیان یہ ہے کہ ہم لوگ آغا خانی ہیں۔ ہمارا تعلق اسماعیلی تنظیم سے ہے جس کی ذمہ داری لوگوں کو مذہبی معلومات فراہم کرنا ہے۔ ہمیں جماعت خانوں میں مکھی صاحب کی زیر سرپرستی جو مذہبی تعلیم دی جاتی ہے اس کی روشنی میں ہم آغا خانی بندگی، عبادت جو جماعت خانوں میں کرتے ہیں اس سے متعلق وضاحتی تفصیل ہم تحریر کر رہے ہیں۔

- سلام ہمارا ہے "یا علی مدد" اور ہمارے سلام کا جواب ہے "مولا علی مدد"۔
- کلمہ ہمارا ہے: اشہد ان لا الہ الا اللہ واشہد ان محمد رسول اللہ واشہد ان علی اللہ
- وضو کی ہمیں ضرورت نہیں اس لئے کہ ہمارے دل کا وضو ہوتا ہے۔
- نماز کی جگہ ہر آغا خانی پر فرض ہے۔ تین وقت کی دعا جو جماعت خانے میں آ کے پڑھے پانچ وقت فرض نماز کے بدلے ہیں۔ ہماری دعائیں قیام اور رکوع کی ضرورت نہیں ہے ہمیں قبلہ رخ کی ضرورت نہیں ہے۔ ہم ہر سمت رخ کر کے پڑھ سکتے ہیں جس کیلئے دعا میں حاضر امام کا تصور لانا بہت ضروری ہے (ہم دعا کی کتاب اس پیغام کے ساتھ بھیج رہے ہیں۔ آپ خود بھی پڑھیں اور دوسرے روحانی بھائیوں کو بھی دیں)
- روزہ تو اصل میں آنکھ، کان اور زبان کا ہوتا ہے۔ کھانے پینے سے روزہ نہیں ٹوٹتا۔ ہمارا روزہ سوا پہر کا ہوتا ہے جو صبح دس بجے کھول دیا جاتا ہے۔ وہ بھی اگر مومن رکھنا چاہے ورنہ روزہ فرض نہیں ہے۔ البتہ سال بھر میں جس مہینے کا چاند جب بھی جمعہ کے دن کا ہو تو اس دن ہم روزہ رکھتے ہیں۔
- زکوٰۃ کی بجائے ہم آمدنی پر روپیہ پر دوآنہ (دسوند) ہم فرض سمجھ کر جماعت خانے میں دیتے ہیں۔
- حج ہمارا حاضر امام کا دیدار ہے (وہ اس لئے کہ زمین پر خدا کا روپ صرف حاضر امام ہے)
- ہمارے پاس تو بولتا قرآن یعنی حاضر امام موجود ہے۔ مسلمانوں کے پاس تو خالی کتاب ہے۔
- ہمارے صبح و شام تک کے گناہ مکھی صاحب جیتا ڈال کر معاف کرتے ہیں۔ اگر کوئی آدمی روز یا وقت نماز بجا نہ لائے تو وہ پیسے دے کر چھینٹا ڈلوا کر اور آب شفا (یعنی گھٹ پاٹ) پی کر اپنے گناہ معاف کرا سکتا ہے اور اگر کوئی جمعہ کے روز بھی تمام وقت نماز نہ پڑھ سکے تو پیسہ بھر کے گناہ جاندرات کو پیسے دے کر چھینٹا ڈلوا کر آب شفا گھٹ پاٹ پی کر گناہ معاف کرا سکتا ہے۔
- ہماری بندگی عبادت کا طریقہ یہ ہے کہ:

حاضر امام ہمیں ایک بول اسم اعظم دیتے ہیں جس کے عوض ہم ۵۰ روپے ادا کرتے ہیں جس کی بندگی عبادت ہم رات کے آخری حصے میں ادا کرتے ہیں۔ ۵ سال کی بندگی عبادت معاف کرانے کے ہم ۵ سو روپے اور ۱۲ سال کی بندگی عبادت معاف کرانے کے ۱۲ سو روپے اور لائف ممبر (یعنی لائف ٹائم کی بندگی معاف کرانے کے ۵ ہزار روپے ہم جماعت خانوں میں دیتے ہیں۔ نورانی دیدار حاضر امام کے نور کو حاصل کرنے کیلئے ۹ ہزار روپے ہم جماعت خانوں میں دیتے ہیں جس سے ہمیں حاضر امام کا نور حاصل ہوتا ہے۔ فدائین: قیامت کے روز حاضر امام سے ہم اپنے آپ کو بخشوانے (یعنی حاضر امام کے نور کے ساتھ اپنے نور کو ملانے جانے کا خرچہ پچیس ہزار روپیہ ہم جماعت خانے میں دیتے ہیں۔ نانندی، ہم نانندی خیرات کو کہتے ہیں۔ ہمارے گھروں میں بہترین قسم کے پکنے والے کھانے نئی قسم کے کپڑے و زیورات ہم جماعت خانوں میں خیرات ادا کر دیتے ہیں۔ جماعت خانے والے اس نانندی کو نیلام کر کے اس کی رقم جماعت خانے میں جمع کر دیتے ہیں۔

ایک اہم وضاحت کرنا بہت ضروری ہے کہ ہمارا مذہب صدیوں پرانا ہے آج تک اس پر کسی نے تنقید نہیں کی۔ اگر ہمارا مذہب غلط ہوتا تو کب کا ختم ہو جاتا۔ اب اگر مسلمانوں کو یا ان کے علماء کو ہمارے مذہب میں کوئی خامی نظر آتی ہے یا کوئی اعتراض ہے تو وہ ہمارے جماعت خانے آئیں۔ اور ایچ پرنس آغا خان فیڈرل کونسل برائے پاکستان سے وضاحت کیوں طلب نہیں کرتے۔ مسلمانوں کے علماء ہمیں تنقید کرتے ہیں لیکن ہمارے حاضر امام سے وضاحت طلب کرنے میں کیوں ہچکچاتے ہیں؟ کیا وہ ہمارے حاضر امام سے ڈرتے ہیں؟ صدیوں سے مسلمانوں کے علماء نے ہمارے مذہب پر کبھی تنقید نہیں کی تو یہ چند دہائیوں میں ان کے علماء آخر کہاں سے پیدا ہو گئے جو ہم پر تنقید کرنے لگے۔ ہر دور میں حکومت وقت کی تائید ہمیں حاصل رہی ہے۔ یہی ہمارے مذہب کے سچا ہونے کی علامت ہے۔

حقیقی مومنو! تم لوگ اپنے مذہب پر ثابت قدم رہو اگر تم سچے ہو۔ دنیا میں تو اسی طرح کے فتنے اور الزامات تو آتے ہی رہتے ہیں۔

ہماری دعا ہے کہ ہمیں اور آپ کو خدا مولانا حاضر امام ہمیشہ آباد رکھے اور اس کا دیدار نصیب ہو (آمین)

آخری کلمہ: یا شاہ کریم الحسینی انت الامام الحاضر الموجود مسجود، اللہم لک سجودی وطاعتی

نوٹ: اس پیغام کی نقل سارے جماعت خانوں میں روانہ کر دی گئی ہیں۔

فقط عاشق علی (پریذیڈنٹ)

دی ایچ آر ایچ پرنس آغا خان فیڈرل کونسل برائے پاکستان

ریلیجس (سندھی) کمیٹی

# آغا خانی فرقے کے عقائد جو کہ اس پمفلٹ میں ہیں اس کے متعلق تفصیلی فتویٰ

**الاستفتاء**: کیا فرماتے ہیں علمائے کرام اس مسئلہ کے متعلق کہ آغا خانی نام کا فرقہ جن کے عقائد کا خلاصہ ''آغا خانی مذہبی عبادات کا پیغام'' سوال کے ساتھ منسلک ہے۔ جس میں:

1۔ سلام ''یا علی مدد'' اور سلام کا جواب ''مولا علی مدد'' بتایا گیا ہے۔

2۔ کلمہ **اشھد ان لا الہ الا اللہ واشھد ان محمدا رسول اللہ واشھد ان علی اللہ** بتایا گیا ہے

3۔ وضو کو غیر ضروری گردانتے ہوئے کہتے ہیں کہ وضو اعضاء کا نہیں دل کا ہوتا ہے۔

4۔ نماز کا بھی انکار کر رہے ہیں اور اس کا نعم البدل تین وقت کی جماعت خانہ کی دعا لکھتے ہیں۔

5۔ قیام و رکوع کو غیر ضروری قرار دیا۔

6۔ قبلہ رو ہونا بھی غیر ضروری تحریر کیا۔

7۔ روزہ کا انکار بھی کر دیا اور یہ لکھا کہ کھانے پینے سے روزہ نہیں ٹوٹتا اور روزہ کا وقت سوا پہر بتاتے ہیں اور اس کی تشریح کرتے ہوئے لکھا کہ صبح دس بجے افطار کر لیا جائے۔

8۔ زکوٰۃ کا نعم البدل جماعت خانہ میں پیسے جمع کرانے کو قرار دیا۔

9۔ حج کو غیر ضروری جان کر محض اپنے ''حاضر امام'' کے ''دیدار'' پر کفایت کی تاکید کی گئی۔

10۔ قرآن کے انکار کے بھی مرتکب ہوئے اور فقط ایک کتاب گردانا اور لکھا کہ ''ہمارے پاس تو بولتا قرآن ہے یعنی حاضر امام موجود ہے، مسلمانوں کے پاس تو خالی کتاب ہے''

11۔ گناہوں کی معافی کے متعلق لکھا ہے کہ ''مکھی صاحب چھینٹا ڈال کر معاف کرتے ہیں''

آخر میں لکھا کہ ''صدیوں سے ہم پر کسی مسلمان نے تنقید نہیں کی تو یہ پندرہویں صدی کے علماء آخر کہاں سے بیدار ہو کر ہم پر تنقید کرنے لگے؟'' اور یہ بھی لکھا کہ ''مسلمانوں کے امام بھی تنقید کرتے ہیں ہمارے حاضر امام سے وضاحت طلب کرنے میں کیوں ہچکچاتے ہیں؟ کیا وہ ہمارے حاضر امام سے ڈرتے ہیں؟''



آپ سے گزارش ہے کہ وضاحت فرمائیں کہ یہ اپنے دعووں میں کس حد تک سچے ہیں؟ اور مسلمانوں کا ان سے میل جول، ساتھ کھانا اور دیگر مراسم شرعاً کیسے ہیں؟

(السائل: محمد حنیف، قادر منزل، باغ جامی، کراچی)

**باسم اللہ الذی انزل علی حبیبہ القرآن والصلوۃ والسلام علی نبیہ الذی علمہ البیان و علی الہ و اصحابہ الذین شھر الاسلام و کسر الاصنام و علی اھل بیتہ و علماء ملتہ الذین رتب الاحکام**

**الجواب**: آپ کے فراہم کردہ آغا خانیوں کی مذہبی عبادات کے پیغام کی کاپی میں مذکورہ عقائد و معمولات کے علاوہ آخر میں یہ لکھا ہے کہ ''ہم پر کسی مسلمان نے تنقید نہیں کی'' یہ قول ہی ان کے کفر کی بین دلیل ہے کہ جب یہ خود اپنے آپ کو مسلمان کا غیر جانتے ہیں یعنی غیر مسلم سمجھتے ہیں اور صراحتاً اس کا اقرار بھی کرتے ہیں اور اس کی تشہیر و اشاعت بھی کر رہے ہیں تو کافروں کی عبادات اور ان کے معاملات سے مسلمانوں کو کیا غرض کہ ان کے فاسق و فاجر اور نرے کافر، امام سے وضاحت طلب کریں۔ معلوم ہونا چاہئے کہ تشریح اور وضاحت اس بات کی ہوتی ہے کہ جس میں ابہام ہو۔ جب آغا خانیوں کے کفر و ارتداد میں کسی قسم کا شک و شبہ ہی نہیں تو وضاحت طلب کرنے کی بھی کوئی حاجت نہیں۔ **اذا فات الشرط، فات المشروط**۔ یعنی جب شرط فوت ہو جائے تو مشروط بھی فوت ہو جاتا ہے۔

مگر فی زمانہ دیکھا یہی گیا ہے کہ بھولے بھالے مسلمان ان کے منافقانہ رویہ سے ان کے جھانسے میں آجاتے ہیں اور انہیں مسلمان سمجھ بیٹھتے ہیں۔ یہ لوگ مسلمانوں کو لفظ ''السلام علیکم'' سے سلام بھی کر لیتے ہیں اور ان کے ساتھ کھاتے پیتے اٹھتے بیٹھتے ہیں لہٰذا مسلمانوں پر ان کے ساتھ میل جول سے احتراز اور ان کے ساتھ کھانے پینے سے اجتناب لازم ہے۔

اور آغا خانیوں کے عقائد و معاملات بھی تعلیمات اسلامیہ سے بالکل جدا ہیں۔

1۔ سلام

سلام کی مشروعیت قرآن سے ثابت ہے۔

**واذا حییتم بتحیۃ فحیوا باحسن منھا او ردوھا (النساء۴:۸۶)**

ترجمہ: اور جب تمہیں کوئی کسی لفظ سے سلام کرے تو تم اس سے بہتر لفظ جواب میں کہو یا وہی کہہ دو (کنزالایمان)

رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا:

**حق المسلم علی المسلم ست، قیل: ما ھن یا رسول اللہ؟ قال: اذا لقیتہ فسلم علیہ، واذا دعاک**

**فاجبه واذا استنصحک فانصح له، واذا عطس فحمدالله، فشمته، واذا مرض فعده، واذا مات فاتبعه**

(صحیح مسلم، کتاب ۳۹، السلام، باب (۳) من حق المسلم للمسلم رد السلام، ص ۸۵۷، رقم الحدیث ۵ (۲۱۶۲) مطبوعۃ: دارالکتب العلمیۃ بیروت، الطبعۃ الاولی ۱۴۲۱ھ ۲۰۰۱ء)

یعنی فرمایا "ایک مسلمان کے دوسرے مسلمان پر چھ حقوق ہیں" عرض کی گئی وہ کون سے یارسول اللہ ﷺ" فرمایا "جب کسی مسلمان سے ملو تو اسے سلام کرو اور جب وہ بلائے تو اس کی دعوت قبول کرو اور جب تیری نصیحت چاہے تو اسے نصیحت کر اور جب وہ چھینکے اور اللہ کی حمد کرے تو اسے جواب دو (یعنی یرحمک اللہ کہہ) اور جب وہ بیمار ہو جائے تو اس کی عیادت کرو اور جب مرجائے تو اس کے جنازے کے ساتھ جاؤ۔

ماقبل آیت کی تفسیر میں صحابی رسول ﷺ حضرت عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں:

**(واذا حییتم بتحیة) اذا سلم علیکم بسلام (فحیوا باحسن منها) فردوها بافضل منها فی الزیادة علی اهل دینکم و ملتکم (او ردوها) مثل ما سلم علیکم علی غیر اهل دینکم** (تنویر المقیاس من تفسیر ابن عباس رضی اللہ عنہما، النساء ۸۶، ص ۱۰۰، مطبوعۃ دارالکتب العلمیۃ، بیروت، الطبعۃ الاولیٰ ۱۴۱۲ھ، ۱۹۹۲ء)

یعنی (اور جب تمہیں کوئی کسی لفظ سے سلام کرے) مثلاً جب تمہیں کوئی لفظ سلام کے ساتھ کرے (تو تم اس سے بہتر لفظ جواب میں کہو) تو اپنے دین وملت والوں کو اس سے افضل، زیادتی کے ساتھ جواب دو (یا وہی کہہ دو) اپنے دین والوں کے غیر کو جیسا اس نے سلام کیا ویسا ہی لوٹا دو یعنی بغیر اہل دینکم کے۔

اور سلام کے بارے میں امام ابوزکریا یحیی بن شرف متوفی ۶۸۶ھ لکھتے ہیں:

**واقل السلام ان یقول: السلام علیکم الخ** (المنہاج شرح صحیح مسلم بن حجاج للنووی، المجلد (۷) کتاب (۳۹) السلام، باب (۱) یسلم الراکب علی الماشی والقلیل علی الکثیر، ص ۲۶۱، حدیث ۲۱۶۰ مطبوعۃ داراحیاء التراث العربی، بیروت، الطبعۃ الاولیٰ ۱۴۲۰ھ، ۱۹۹۹ء)

یعنی: کم ازکم سلام "السلام علیکم" کہنا ہے۔

اور امام المحققین قاضی ناصر الدین ابوسعید عبداللہ بن عمر بن محمد الشیر ازی البیضاوی متوفی ۷۹۱ھ مذکورہ آیہ کریمہ کے تحت لکھتے ہیں:

**الجمهور علی انه فی السلام، ویدل علی وجوب الجواب اما باحسن منه و هو ان یزید علیه و رحمة الله، فان قاله المسلم زاد و برکاته واما یرد مثله لما روی ان رجلاً قال لرسول الله ﷺ، السلام**



**علیکم، فقال: وعلیک السلام و رحمته الله" وقال آخر: السلام علیک و رحمته الله. فقال: "وعلیک السلام و رحمة الله و برکاته"**

(تفسیر البیضاوی، المجلد (۱) النساء: ۸۶، ص ۲۲۸، مطبوعۃ دارالکتب العلمیۃ، بیروت الطبعۃ الاولی: ۱۴۲۰ھ، ۱۹۹۹ء)

یعنی، جمہور علماء اس پر متفق ہیں کہ یہ آیت سلام کی مشروعیت میں نازل ہوئی ہے اور جواب سلام کے وجوب (یعنی واجب ہونے) پر دلالت کرتی ہے۔ یا تو اس سے اچھا جواب دے اور وہ یہ ہے کہ جواب میں "وعلیکم السلام ورحمۃ اللہ" کہے اور جب سلام کرنے والا "رحمۃ اللہ" کے اضافہ کے ساتھ سلام کرے یعنی السلام علیکم ورحمۃ اللہ کہے تو اچھا جواب، اس پر مزید "وبرکاتہ" کا اضافہ یعنی وعلیکم السلام ورحمۃ اللہ وبرکاتہ ہے اور یا اس کی مثل لوٹا دے (مثلاً "السلام علیکم" کے بدلے صرف "وعلیکم السلام" کہہ دے) اس لئے کہ حدیث شریف میں ہے کہ رسول اللہ ﷺ کی بارگاہ میں ایک شخص نے سلام عرض کیا "السلام علیک" تو آپ ﷺ نے جواباً ارشاد فرمایا "وعلیک السلام ورحمۃ اللہ" ایک اور شخص حاضر ہوا اور سلام عرض کیا "السلام علیک ورحمۃ اللہ" تو آپ ﷺ نے اسی "وعلیک السلام ورحمۃ اللہ وبرکاتہ" کے ساتھ جواب ارشاد فرمایا۔

امام جلال الدین محمد بن احمد بن المحلی متوفی ۸۶۴ھ مذکورہ آیت کی تفسیر میں لکھتے ہیں:

**(واذا حییتم بتحیة) کان قیل لکم سلام علیکم (فحیوا) المحیی (باحسن منها) بان تقولوا له: علیک السلام و رحمته الله وبرکاته (او ردوها) بان تقولوا له: کما قال، ای الواجب احدهما والاول افضل**

(تفسیر الجلالین، ص 91، مطبوعۃ دار ابن کثیر، بیروت، الطبعۃ التاسعۃ ۱۴۱۹ھ، ۱۹۹۸ء)

یعنی (اور جب تمہیں کوئی کسی لفظ سے سلام کرے) مثلاً یہ کہ تمہیں کہا جائے سلام علیکم (تو تم کہو) سلام کرنے والے کو (جواب اس سے بہتر لفظ میں) بایں طور کہ تم اسے کہو علیک السلام ورحمۃ اللہ وبرکاتہ (یا وہی کہہ دو) بایں طور پر کہ ویسے ہی بلا زیادتی الفاظ کہہ دو جیسا سلام کرنے والے نے سلام کیا، یعنی السلام علیکم کے جواب میں وعلیکم السلام، یعنی دونوں میں سے کسی بھی ایک طریقہ سے جواب دینا واجب ہے اور پہلا طریقہ یعنی اضافہ کے ساتھ افضل ہے۔

اور علامہ صاوی متوفی ۱۲۱۴ھ مذکورہ آیت کی تفسیر میں لکھتے ہیں:

**والتحیة فی الاصل الدعاء بطول الحیاة، وکانت العرب اذا لقی بعضهم بعضاً یقول له حیاک الله، ثم استعملت فی الاسلام و انما اختیر لفظ السلام علی لفظها الاصلی لانه اتم وانفع، لان معناه السلامة من الآفات الدنیویة والاخرویة، ورحمة الله انعامه واحسانه و برکاته حفظه من الزوال**

(حاشیۃ العلامۃ الصاوی علی تفسیر الجلالین، المجلد (۲) ص ۴۹-۵۰، مطبوعۃ داراحیاء التراث العربی، بیروت الطبعۃ الاولیٰ ۱۴۱۹ھ، ۱۹۹۹ء)

یعنی سلام دراصل درازی عمر کی دعا ہے۔عربوں میں (قبل از اسلام رواج تھا کہ جب کوئی کسی سے ملتا تو کہتا حیاک اللہ (یعنی اللہ تجھے زندہ رکھے) پھر اسلام میں استعمال کیا گیا اور اس کے لئے صرف لفظ ''سلام'' ہی کو اپنی لفظ اصل پر اختیار کیا گیا کیونکہ یہ اتم (یعنی زیادہ اتمام کا حامل) اور بہتر نفع بخش ہے۔اس لئے کہ اس کے معنی دنیوی اور اخروی آفات سے سلامتی کے ہیں اور لفظ ''رحمۃ اللہ'' (اللہ تعالیٰ کی رحمت) انعام اور احسان فرمانا ہے اور لفظ ''وبرکاتہ'' (اور اس کی برکتیں) زوال سے حفاظت ہیں۔

فخر الاسلام والمسلمین علامہ فخر الدین الرازی متوفی ۶۰۶ھ اس آیت کے تحت لکھتے ہیں:

**تحیۃ النصاری وضع الید علی الفم، وتحیۃ الیھود بعضھم لبعض الاشارۃ بالاصابع، وتحیۃ المجوس الانحناء، و تحیۃ العرب بعضھم لبعض ان یقولوا: حیاک اللہ، و للملوک ان یقولوا: انعم صباحاً و تحیۃ المسلمین بعضھم لبعض ان یقولوا: السلام علیکم و رحمۃ اللہ وبرکاتہ، ولاشک ان ھذہ التحیۃ اشرف التحیات و اکرمھا**

یعنی، نصاریٰ کا طریقہ سلام ہاتھ کا منہ پر رکھنا ہے اور یہودیوں کا سلام کرنے کا طریقہ ایک دوسرے کو انگلیوں سے اشارہ کرنا ہے اور مجوسیوں (یعنی آتش پرستوں) کا طریقہ سلام جھکنا ہے اور عربوں کا سلام (قبل از اسلام) یہ تھا وہ کہتے حیاک اللہ اور بادشاہوں کو کہتے انعم صباحا (یعنی صبح بخیر Good Morning) اور مسلمانوں کا سلام آپس میں السلام علیکم و رحمۃ اللہ وبرکاتہ، کہنا ہے اور اس میں کسی شک کی گنجائش نہیں کہ یہ طریقہ سلام دوسرے طریقوں سے زیادہ شرف والا اور مکرم ہے۔

مزید لکھتے ہیں: **ان السلام من شعائر اھل الاسلام، واظھار شعائر الاسلام واجب**

(التفسیر الکبیر، المجلد (۴) النساء ۸۶، المسئلۃ الثانیۃ، الوجہ الثالث، ص ۱۶۳، مطبوعۃ دار الحیاء التراث العربی، بیروت، الطبعۃ الثالثۃ ۱۴۲۰ھ، ۱۹۹۹ء)

یعنی، سلام (السلام علیکم) کہنا اسلام کے شعائر سے ہے اور شعائر اسلام کا اظہار واجب ہے۔

لہٰذا معلوم ہوا کہ تمام ادیان عالم کے اپنے اپنے وضع کردہ طریقے ہیں اور اسلام میں سلام کا طریقہ ''السلام علیکم'' کہنا ہے لہٰذا ''السلام علیکم'' کو چھوڑ کر دوسرا اسلام وضع کرنا اسلامی طرز عمل نہیں۔



''یا علی مدد'' کہنا ہرگز کفر و شرک نہیں مگر اسے سلام قرار دینا اور سلام کے طور پر استعمال کرنا سراسر قرآن وسنت کے خلاف اور بدعت سیئہ ہے۔

## 2۔کلمہ:

ان کا کلمہ **اشھد ان لا الہ الا اللہ واشھد ان محمداً رسول اللہ و اشھد ان علی اللہ** بتایا گیا ہے جس کا ترجمہ یہ ہے کہ میں گواہی دیتا ہوں کہ اللہ کے سوا کوئی لائق عبادت نہیں اور گواہی دیتا ہوں کہ محمد (ﷺ) اللہ کے رسول ہیں اور گواہی دیتا ہوں کہ حضرت علی (رضی اللہ عنہ) اللہ ہیں (معاذ اللہ ثم معاذ اللہ نقل کفر کفر نباشد) اس کلمہ میں سیدنا علی المرتضیٰ کرم اللہ تعالیٰ وجہہ الکریم کو اللہ بتایا گیا ہے۔ **نعوذ باللہ من ذلک** اور یہ سراسر کفر ہے۔اللہ وحدہ لاشریک ہے اس کا کوئی شریک نہیں۔لہٰذا ایسا کہنے والا صریح کافر و مرتد ہے۔

قرآن میں ہے: **ءالہ مع اللہ بل ھم قوم یعدلون** (النمل: ۲۷/۶۰)

ترجمہ: کیا اللہ کے ساتھ کوئی اور خدا ہے بلکہ وہ لوگ راہ سے کتراتے ہیں (کنز الایمان)

یعنی ''جو اس کے لئے شریک ٹھہراتے ہیں'' (خزائن العرفان)

## 3۔وضو:

وضو کو غیر ضروری جاننا اور فقط ''دل کے وضو'' پر اکتفاء کرنا اور ظاہری اعضاء کے وضو کا انکار کفر ہے اس لئے کہ ظاہر اعضاء کے وضو کا حکم صراحت کے ساتھ قرآن میں مذکور ہے۔اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتا ہے:

**یاایھا الذین امنوا اذا قمتم الی الصلوٰۃ فاغسلوا وجوھکم وایدیکم الی المرافق وامسحوا برء سکم وارجلکم الی الکعبین** (المائدۃ ۶)

ترجمہ: اے ایمان والو جب نماز کو کھڑے ہونا چاہو تو اپنا منہ دھوؤں اور کہنیوں تک ہاتھ اور سروں کا مسح کرو اور گٹوں تک پاؤں دھوؤ (کنز الایمان)

اور تکذیب قرآن کفر ہے لہٰذا ایسے عقیدے کا حامل کافر ہے۔

## 4۔نماز:

نماز دلیل قطعی (نص قرآن) سے ثابت ہے اور اسلام کا رکن ہے اور رکن کے معنی ستون کے ہیں۔یعنی اسلام کی عمارت کے ستونوں میں سے ایک ستون نماز ہے اور ہر شخص بداہۃً اس بات کو سمجھتا ہے کہ بغیر ستون کے عمارت قائم نہیں رہ

سکتی۔ اورصرف دعا کا نام نماز نہیں بلکہ افعال مخصوصہ کا نام نماز ہے چنانچہ علامہ سراج الدین عمر بن ابراہیم ابن نجیم متوفی ۱۰۰۵ھ لکھتے ہیں:

**وشرعاً الافعال المخصوصة** (النہر الفائق، المجلد (۱) کتاب الصلاۃ،ص۱۵۶،مطبوعۃ دار الکتب العلمیۃ، بیروت الطبعۃ الاولی۱۴۲۲ھ،۲۰۰۲ء)

یعنی، شرعاً افعال مخصوصہ کا نام نماز ہے۔

فرض کا منکر کافر ہے

نص قطعی سے جو امر ثابت ہو وہ فرض ہوتا ہے اور فرض کو جھٹلانے والا کافر ہے۔ جیسا کہ فرض کی تعریف سے ثابت ہے

**الفرض: ماثبت بدليل قطعي لاشبهة فيه، ويكفر جاحده ويعذب تاركه**

(کتاب التعریفات، باب الفاء، رقم:۱۰۸۰،ص۱۱۸،مطبوعۃ دار المنار)

یعنی فرض اسے کہتے ہیں جو دلیل قطعی سے ثابت ہو اور اس کی فرضیت میں کوئی شک نہ ہو اور اس کو جھٹلانے والا کافر قرار دیا جائے اور اس کو (فرض جانتے ہوئے) چھوڑنے والا عذاب دیا جائے۔

لہذا نماز کی فرضیت کا منکر بھی کافر ہے اور فرض کا بدل دعا تو کجا، نوافل یہاں تک کہ واجبات بھی نہیں ہو سکتے۔

## 5۔قیام ورکوع:

قیام ورکوع قرآن سے ثابت ہیں

**وقوموا لله قانتين** (البقرۃ۲/۲۳۸)

ترجمہ: اور کھڑے ہو اللہ کے حضور ادب سے (کنز الایمان)

ایک اور مقام پر ارشاد ہوا:

**واركعوا مع الراكعين** (البقرۃ۲/۴۳)

ترجمہ: اور رکوع کرنے والوں کے ساتھ رکوع کرو (کنز الایمان)

اور فرمایا: **اركعوا** (الحج:۲۲/۷۷) ترجمہ: رکوع کرو

## 6۔استقبال قبلہ:

استقبال قبلہ بھی قرآن سے ثابت ہے:



**وحيث ماكنتم فولوا وجوهكم شطره** (البقرۃ۲/۱۵۰)

ترجمہ: اور اے مسلمانو تم جہاں کہیں ہو اپنا منہ اسی (یعنی کعبہ) کی طرف کرو (کنز الایمان)

## 7۔روزہ:

روزہ ہر مومن مرد و عورت، عاقل و بالغ، پر پورے رمضان المبارک کے صبح صادق سے غروب آفتاب تک فرض ہے اور اس میں کھانا پینا اور جماع مطلقاً منع ہے۔ جو شخص روزے کو فرض مانتے ہوئے ترک کرے، سخت گنہ گار ہے اور جو اس کی فرضیت کا انکار کردے وہ کافر ہے، کیونکہ روزہ بھی نماز کی طرح فرض اور دلیل قطعی سے ثابت ہے۔

چنانچہ روزے کی فرضیت کے متعلق قرآن میں ہے:

**يايها الذين امنوا كتب عليكم الصيام كما كتب على الذين من قبلكم لعلكم تتقون** (البقرۃ ۲/۱۸۳)

ترجمہ: اے ایمان والو تم پر روزے فرض کیے گئے جیسے اگلوں پر فرض ہوئے تھے کہ کہیں تمہیں پرہیزگاری ملے (کنز الایمان)

اور رمضان میں روزے کی فرضیت کے متعلق ارشاد باری تعالیٰ ہے:

**شهر رمضان الذى انزل فيه القرآن هدى للناس وبينٰت من الهدىٰ والفرقان فمن شهد منكم الشهر فليصمه** (البقرہ:۲/۱۸۵)

ترجمہ: رمضان کا مہینہ جس میں قرآن اترا لوگوں کے لئے ہدایت اور رہنمائی اور فیصلہ کی روشن باتیں، تو تم میں جو کوئی یہ مہینہ پائے ضرور اس کے روزے رکھے (کنز الایمان)

اور روزے کا وقت بھی قرآن ہی سے ثابت ہے:

**وكلوا واشربوا حتى يتبين لكم الخيط الابيض من الخيط الاسود من الفجر ثم اتموا الصيام الى الليل** (البقرۃ۲/۱۸۷)

ترجمہ: اور کھاؤ اور پیو یہاں تک کہ تمہارے لئے ظاہر ہو جائے سفیدی کا ڈورا سیاہی کے ڈورے سے پو پھٹ کر، پھر رات آنے تک روزے پورے کرو (کنز الایمان)

لہذا روزہ میں کھانا، پینا اور سوا پہر کا روزہ (یعنی صبح دس بجے تک) رکھنا سراسر حکم قرآن سے عدول ہے۔ جیسا کہ قرآن

میں صراحۃً روزہ کا ذکر اور اس کا وقت اس میں کھانے پینے وغیرہ کا ترک، اور غروب آفتاب تک اسے پورا کرنے کا حکم موجود ہے۔

**8۔ زکوٰۃ:**

زکوٰۃ کا حکم نماز کے ساتھ کئی مقامات پر آیا ہے چنانچہ اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے:

**واقیموا الصلوۃ واتوا الزکواۃ (البقرۃ:۲/۴۳)**

ترجمہ: اور نماز قائم رکھو اور زکوٰۃ دو (کنزالایمان)

اور قرآن میں ہے:

**ومما رزقنٰھم ینفقون (البقرۃ:۲/۳)**

ترجمہ: اور ہماری دی ہوئی روزی میں سے ہماری راہ میں اٹھائیں (کنزالایمان)

لہذا زکوٰۃ بھی فرض قطعی ہے اور اس کا ادا کرنا ہر صاحب نصاب عاقل بالغ مسلمان پر فرض ہے اور اس کا بدل کچھ نہیں۔ زکوٰۃ کی فرضیت کا انکار بھی کفر ہے۔

اور اس کے مصارف بھی بیان کردیئے گئے چنانچہ قرآن میں ہے:

**انما الصدقت للفقراء والمسٰکین والعملین علیھا والمولفۃ قلوبھم وفی الرقاب والغرمین وفی سبیل اللہ وابن السبیل، فریضۃ من اللہ واللہ علیم حکیم (التوبۃ:۹/۶۰)**

ترجمہ: زکوٰۃ تو انہیں لوگوں کے لئے ہے محتاج، نرے نادار اور جو اسے تحصیل کرکے لائیں اور جن کے دلوں کو اسلام کی طرف الفت دی جائے اور گردنیں چھڑانے میں اور قرض داروں کو اور اللہ کی راہ میں اور مسافر کو یہ ٹھہرایا ہوا ہے اللہ کا اور اللہ علم وحکمت والا ہے (کنزالایمان)

ان میں مؤلفۃ القلوب باجماع صحابہ ساقط ہوگئے کیونکہ جب اللہ تبارک وتعالیٰ نے اسلام کو غلبہ دیا تو اب اس کی حاجت نہ رہی یہ اجماع زمانہ صدیق میں منعقد ہوا (خزائن العرفان)

9۔ حج اسلام کا پانچواں رکن ہے اور حج اللہ کے لئے مخصوص جگہ کی خاص وقت میں خاص افعال کے ساتھ زیارت کرنے کا نام ہے کما فی الکنز وغیرہ۔ کسی بھی شخص کے دیدار سے نہ ہی حج ادا ہوتا ہے اور نہ اس کی فرضیت ساقط ہوسکتی ہے۔ اگر ایسا ہوتا صحابہ کرام علیہم الرضوان، جن کا زمانہ بہترین زمانہ تھا اور جن کی صحبت بہترین صحبت تھی، ہر وقت جلوۂ رسول ﷺ سے



متمتع ہوتے، ہر آن محبوب کے دیدار سے اپنی آنکھیں منور کرتے، وہ کبھی بھی بیت اللہ کے حج کو نہ جاتے کہ انہوں نے تو بہترین کائنات سید السادات صاحب خوارق عادات ﷺ کے رخِ پُرانوار کی زیارت کی۔ جب انہوں نے بہترین کائنات کی زیارت کی اور اس زیارت کو حج نہ جانا اور اس زیارت کو فرضیت کا ساقط نہ مانا تو ماننا پڑے گا حج کسی شخص کی زیارت کرلینے کا نام نہیں ہے اور کسی کے دیدار سے حج کی فرضیت ساقط نہیں ہوتی۔ جب بہترین کائنات کا دیدار حج کی فرضیت کا مسقط نہ ہوا چہ جائیکہ کسی فاسق وفاجر امام کے دیدار سے ہو، لہذا حاضر وفاجر امام کا دیدار حج نہیں۔ اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتا ہے:

**وللہ علی الناس حج البیت من استطاع الیہ سبیلا (ال عمران:۳/۷۸)**

ترجمہ: اور اللہ کے لئے لوگوں پر اس گھر کا حج ہے جو اس تک چل سکے (کنزالایمان)

اور منکر کے لئے قرآن مجید وعید سناتا ہے۔

**ومن کفر فان اللہ غنی عن العلمین (ال عمران:۳/۹۸)**

ترجمہ: اور جو منکر ہو تو اللہ سارے جہان سے بے پرواہ ہے (کنزالایمان)

اسلام کے پانچ ارکان ہیں۔ کلمہ، نماز، روزہ، زکوٰۃ اور حج۔ بیان مذکور سے معلوم ہوا کہ یہ گروہ پانچوں ارکان اسلام سے کسی پر بھی قائم نہیں۔

10۔ قرآن (کتاب اللہ) ہے اور اسے صحیفہ (کتابی یعنی لکھی ہوئی صورت) میں مدون فرمایا گیا ہے۔ چنانچہ ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

**ذلک الکتاب لاریب فیہ (البقرۃ۲/۲)**

ترجمہ: وہ بلند رتبہ کتاب (قرآن) کوئی شک کی جگہ نہیں، اس میں (کنزالایمان)

اور فرمایا:

**وھذا کتٰب انزلنٰہ (الانعام:۶/۹۲)**

ترجمہ: اور یہ برکت والی کتاب کہ ہم نے اتاری (کنزالایمان)

اور فرمایا:

**وھذا ذکر مبٰرک انزلنٰہ، افانتم لہ منکرون (الانبیاء:۲۱/۵۰)**

ترجمہ: اور یہ ہے برکت والا ذکر کہ ہم نے اتارا تو کیا تم اس کے منکر ہو (کنزالایمان)

اور فرمایا:

کتٰب انزلنٰہ الیک (ص:۳۸/۲۹)

ترجمہ: یہ ایک کتاب ہے کہ ہم نے تمہاری طرف اتاری

اور یہ کہنا "ہمارے پاس تو بولتا قرآن یعنی حاضر امام ہے مسلمانوں کے پاس تو خالی کتاب ہے" اگر ایسا ہی ہوتا کہ کسی شخص کی موجودگی قرآن سے بے نیاز کردیتی تو صحابہ کرام علیہم الرضوان کے لئے ایسا ہوتا کہ ان میں بہترین کائنات اور وہ ذات جس کی ہر گفتار وحی خدا ہوا کرتی، خود قرآن شاہد ہے کہ:

وما ینطق عن الھوٰی، ان ھوا الا وحی یوحیٰ (النجم:۵۳/۳-۴)

ترجمہ: اور وہ کوئی بات اپنی خواہش سے نہیں کرتے۔ وہ تو نہیں مگر وحی جو انہیں کی جاتی ہے (کنزالایمان)

جب ایسا نہ ہوا کہ صحابہ کرام علیہم الرضوان، اہل بیت اطہار نے سرکار دوعالم ﷺ کی موجودگی کو قرآن سے بے نیازی کا سبب نہ جانا تو کسی اور بولنے والے کی موجودگی کسی کو قرآن سے کیسے بے نیاز کرسکتی ہے؟ سرکار ﷺ کا کلام وحی خدا ہے، اس کے باوجود صدیاں گزر گئیں کہ امت قرآن وحدیث میں فرق کرتی آئی ہے، جبکہ وہ شخص جس کا کلام وحی شیطان ہو، اس کا کلام اور قرآن کیسے برابر ہوسکتے ہیں؟ لہذا یہ ان کی حماقت اور قرآن سے جہالت ہے کہ اہل اسلام کے علاوہ نصاریٰ، یہود وہنود وغیرہم اس بات کو جانتے ہیں کہ قرآن ہی ہے جو حضور علیہ الصلوٰۃ والتسلیم پر نازل ہوا ہے اور صحیفہ کی صورت میں موجود ہے۔ اس کے علاوہ اور کوئی قرآن نہیں۔

## 11۔ مکھی صاحب کے چھینٹے:

مکھی کے چھینٹے جہنم میں دکھی ہونے میں اضافہ کا باعث تو بن سکتے ہیں، دکھی ہونے سے نہیں بچا سکتے کیونکہ کافر کی مغفرت نہیں ہوتی، وہ آتش جہنم کا ایندھن ہیں اور دوزخ میں خلود ان کا مقدر ہے۔

## مسلمانوں کو چاہئے:

لہذا مسلمانوں کو ان سے اجتناب چاہئے اور ان سے دوستی، رشتہ داری، مراسم، ساتھ کھانا پینا ودیگر تعلقات سے گریز کریں۔

قرآن مجید میں ہے:

واما ینسینک الشیطان فلا تقعد بعد الذکری مع القوم الظٰلمین (الانعام:۶/۶۸)

ترجمہ: اور جو کہیں تجھے شیطان بھلا دے تو یاد آئے پر ظالموں کے پاس نہ بیٹھ (کنزالایمان)

وصلی اللہ علی رسولہ الکریم والحمدللہ رب العالمین

